# جامعہ

زیر ادارت :- پروفیسر محمد عاقل ایم۔اے

جلد ۱۸۔ نمبر ۴ | بابتہ ماہ اپریل سنہ ۴۵ء | سالانہ چندہ صر فی پرچہ ۸ر

## فہرست مضامین



پرنٹر پبلشر محمد مجیب بی۔اے (آکسن) محبوب المطابع پریس۔ دہلی

# اقبال اور وطنیت

اسلامی دنیا میں اقبال کے سیاسی، معاشرتی اور اجتماعی افکار کو جو اہمیت حاصل ہے اس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ اقبال بیسویں صدی کے اسلامی مفکر ہیں جو جدید فلسفے اور سائنس کی روشنی میں اسلامی افکار و سیاسیات کی واضح اور غیر مبہم الفاظ میں تفسیر و تشریح فرما رہے ہیں۔ اقبال مرحوم کے خطبات "اسلامی الہیات کی تعمیر نو" کی اشاعت کے بعد جدید تعلیم یافتہ طبقات میں خالص اسلام اور اس کی تعلیمات و روایات سے متعلق اس مفکر اعظم کے خیالات کو جو مزید اہمیت حاصل ہو گئی ہے اس کا تقاضا ہے کہ ان کے افکار کو زیادہ سے زیادہ تشریح کے ساتھ پیش کیا جائے اور قرآن و حدیث کی روشنی میں ان پر تبصرہ بھی کیا جائے۔

اقبال کے تمدنی اور ثقافتی تصورات میں وطنیت اور مسئلہ وحدت اسلامیہ کو بہت اہمیت حاصل ہے اس لئے میں اس فرصت میں بحث و تبصرہ کے لئے اسی کو منتخب کر رہا ہوں۔ موجودہ حالات میں کم سے کم ہندوستان میں مسئلہ وطنیت و قومیت بہت زیادہ فکر و بحث کا محتاج ہے، اور ممکن ہے کہ خاص اس مسئلے کی وضاحت اقبال کے دوسرے سیاسی افکار و تصورات کی توضیح و تشریح میں بھی کوئی مدد دے سکے۔

اس مسئلے کے متعلقات پر بحث کرنے سے پہلے میں ایک اصولی چیز کی وضاحت کر دینا چاہتا ہوں۔ اصولی سے میری مراد یہ ہے کہ اگرچہ اس چیز کا اس مسئلے کے مختلف زاویوں اور گوشوں سے کوئی خصوصی تعلق نہیں اور اس حیثیت سے اُسے اس مسئلے کے متعلقات میں بھی شمار نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن اقبال کے عام فلسفیانہ تصورات و افکار کے سلسلے میں وہ ایک بنیادی حیثیت کی حامل ہے اور ضرورت ہے کہ جب کبھی اقبال کے کسی مخصوص فکر یا نظریے سے بحث کی جائے تو اس اصولی چیز کو بھی پیش نظر رکھا جائے

تاکہ اقبال کی حقیقی غرض و غایت سمجھنے میں بے راہ روی کا کوئی امکان باقی نہ رہے۔

اقبال مرحوم جیسا کہ ظاہر ہے، دراصل اسلامی فلسفے کے جدید شارح ہیں جو مخصوص حالات میں اس کے فلسفیانہ تصورات کی شرح فرما رہے ہیں۔ کسی فلسفیانہ نظام کی شرح و تفسیر کے لئے بھی کچھ مقررہ اصول اور ضابطے ہیں جن کی پابندی بہرحال ہر شارح کے لئے ضروری ہے۔ ان اصولوں میں سے ایک اہم اصل وہ ہے جسے خود علامہ مرحوم نے اپنے خطبات کی تمہید میں ان الفاظ میں بیان فرمایا ہے:۔

"یہ بہرحال پیش نظر رہے کہ فلسفیانہ نظر و فکر کے سلسلے میں قطعیت Finality کوئی چیز نہیں۔ جس قدر علم ترقی کرے گا اور فکر کے لئے نئی راہیں اور روشیں کھلیں گی اسی قدر دوسرے خیالات اور شاید ان خیالات سے زیادہ صحیح اور معقول خیالات جو ان خطبات میں پیش کئے گئے ہیں امکان پذیر ہو سکیں گے۔ ہمارا فرض ہے کہ ہم انسانی فکر و تصور پر بیداری کے ساتھ نظر رکھیں اور اس سے متعلق ایک آزادانہ تنقیدی روش اختیار کریں۔"

ان الفاظ سے ظاہر ہوتا ہے کہ جن حالات میں اقبال مرحوم، اپنے خطبات میں اسلامی فلسفے کی گویا ارتقائی تفسیر فرما رہے ہیں، وہ حالات تبدیل ہو سکتے ہیں اور ان کی تبدیلی کے ساتھ قدرتی طور پر ان تفسیرات میں بھی شاید بہتر اور مناسب تغیرات راہ پا سکتے ہیں۔ اس لئے اہل بحث و نظر کے لئے ضروری ہے کہ وہ اقبال مرحوم کی پیش کردہ تفسیرات کو آخری اور قطعی تصور نہ فرمائیں اور خود اقبال کے افکار کی تشریح میں بھی حالات، ماحول اور گرد و پیش کو نظر انداز نہ ہونے دیں۔

کہا جاتا ہے کہ علامہ اقبال اپنی شاعری کے ابتدائی عہد میں وطنیت کے مبلغ تھے اور اس کے بعد غالباً یورپ سے مراجعت فرمانے پر انھوں نے وطنیت کو خیرباد کہا اور اس کے خلاف وحدت اسلامیہ کی تبلیغ فرمائی۔ اس خیال کی تائید میں علامہ کی ابتدائی مشق سخن کی نظمیں

مثلاً تصویر درد، ترانہ ہندی، نیا شوالہ اور ہندوستانی بچوں کا گیت پیش کی جاتی ہیں۔ ان تمام نظموں کا نچوڑ ہے۔

ہندی ہیں ہم وطن ہیں ہندوستاں ہمارا

بعد کی نظموں اور مثنویوں میں نہ صرف یہ کہ وطنیت کی مذمت کی گئی ہے بلکہ اُسے "تہذیب نوی" کا ایک بت اور مذہب کا کفن" بتایا گیا ہے اور مسلم سے درخواست کی گئی ہے۔

بازو ترا توحید کی قوت سے قوی ہے — اسلام ترا دیس ہے تو مصطفوی ہے
نظارہ دیرینہ زمانے کو دکھا دے — اے مصطفوی خاک میں اس بت کو ملا دے

بظاہر اقبال کی تعلیمات میں یہ ایک تضاد ہے اور جس طرح اقبال کے پرستار اس کو پیش کر رہے ہیں اس سے تو صاف بناپن نظر آتا ہے اور اس کے سوا کوئی چارۂ کار نہیں رہتا کہ اقبال کی ابتدائی نظموں کو جن میں وطنیت کا راگ الاپا گیا ہے منسوخ قرار دیا جائے اور یہ کہہ دیا جائے کہ شاعر اسلام کے یہ خیالات اس عہد کے ہیں جب ان کا فکر پوری طرح پختہ نہ ہونے پایا تھا۔ یہ شاعر کے (خدانخواستہ) خام خیالات ہیں جن پر اسلامی نظام معیشت و سیاست کی بنیادیں کھڑی نہیں کی جا سکتیں۔

جو اصحاب قرآن شریف کی بعض آیات کو جو بظاہر انھیں متناقض نظر آتی ہیں بے باکانہ منسوخ قرار دیدیتے ہیں۔ ان سے کچھ بعید نہیں کہ وہ اقبال کی ان نظموں کو بھی قابل نسخ قرار دیں۔ بلکہ جہاں تک مجھے معلوم ہے وہ ایسا کر بھی رہے ہیں اور یہ فرما رہے ہیں کہ وہ شاعر کے بالکل ابتدائی اور ناپختہ خیالات ہیں۔ جب شاعر کے مطالعے میں وسعت اور تجربات میں ہمہ گیری آئی تو طبعی طور پر ان کے خیالات بھی تبدیل ہو گئے۔ وہ اولاً ہندوستانی قومی شاعر تھے۔ لیکن بعد میں وہ خالص اسلامی شاعر ہو گئے۔

دراصل یہ کہنا اقبال کی بہت بڑی توہین ہے کہ یورپ کے سفر نے ان کے نظریے

بدل دے اور انھیں قومی شاعر سے اسلامی شاعر بنادیا۔ یہ تو یقینی ہے کہ اقبال کی تعلیمات میں کوئی تباین
وتناقص نہیں۔ نہ ان کے خیالات میں کوئی ایسی ناہمواری ہی ہے جس سے یہ سمجھا جاسکے کہ ان کے
نظریے ادلتے بدلتے رہے ہیں۔ جس وطنیت کے اقبال گن گا رہے ہیں کبھی انھوں نے اس
وطنیت کی خدمت نہیں کی اور نہ درحقیقت وحدت اسلامیہ اور وطنیت میں کوئی تباین
ہی ہے جس سے یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکے کہ چونکہ اقبال وحدت اسلامی کے مبلغ ہیں اس لئے
وہ وطنیت یا قومیت سے بیزار ہیں۔

وطنیت کے معنی ہیں وطنی اشتراک، وطنی اتحاد اور وطنی رشتہ۔ بنی نوع انسان
میں سب سے زیادہ وسیع اشتراک انسانیت میں ہے۔ انسان کے تمام افراد بہرحال
انسان ہیں اور وہ سب ایک وصف انسانیت میں شریک ہونے کے باعث انسان
کہلاتے ہیں۔ اس کے بعد کچھ اور صفات بھی ہیں جو افراد انسان میں اتحاد و یکسانی کی
موجب ہیں۔ یہ سب صفات سب ایک حیثیت کی نہیں۔ انسانیت کے بعد وسعت اور
ہمہ گیری کے اعتبار سے ان میں درجات کا تفاوت ہے۔ مثلاً نسل، زبان، مذہب اور
وطن۔ ان میں سب سے زیادہ وسیع تر مابہ الاشتراک مذہب یا دین ہے۔ اس لئے
کہ مذہب نام ہے ان معتقدات و روایات کا جو زندگی کے لئے کسی مکمل نظام عمل کی تشکیل
کرسکیں اور ظاہر ہے کہ اس میں بڑی سے بڑی توسیع ہوسکتی ہے یعنی اس مکمل نظام عمل
کی حدود میں مختلف نسل اور زبان کی قومیں داخل ہوسکتی ہیں اس کے بعد زبان اور نسل کا
درجہ ہے۔ میں چونکہ وحدتِ لسان کو وحدت نسل کا لازمی نتیجہ نہیں سمجھتا اس لئے زبان کی
حدود کو نسلی دائرے سے زیادہ وسیع قرار دے رہا ہوں۔ سب سے آخر میں وطن ہے
جو دائرہ اتحاد میں سب سے زیادہ تنگ اور سب سے زیادہ محدود و مختصر بھی دائرہ وطنیت
ہے جو ایک جغرافیائی حدود میں بسنے والے افراد انسان کو وحدت کے ایک ہی رشتے میں منسلک
کئے ہوتے ہے۔ وطنیت سے تنگ تر دائرے بھی ہوسکتے ہیں۔ مثلاً قبیلہ، خاندان،

شہریت وغیرہ۔ لیکن موجودہ انسانی معیشت پر نظر رکھتے ہوئے ان دوائر کی کوئی اہمیت نہیں۔ اس لئے اس بحث و نظر سے ان کو خارج کر دیا گیا۔

گذشتہ دو صدی سے یورپ میں وطنیت کو اجتماعی زندگی کی اساس قرار دے دیا گیا ہے اور یہ جدید تمدن کی بعض مخصوص ضروریات کے ماتحت ہوا ہے۔ کسی رشتہ کا استحکام منحصر ہے اس کی افادیت اور نافعیت پر اور یہ افادیت موقوف ہے انسان کے عام سیاسی، معاشی اور اجتماعی منافع پر اس لئے سب سے بڑا محرک عمل وہی ہو سکتا ہے جو ان منافع کی صحیح اور بہترین تنظیم کر سکے گذشتہ تاریخی تجربات نے بتایا ہے کہ جتنے ما بہ الاشتراک بھی ہیں ان سب میں وطن ہی اس قابل ہے کہ وہ کسی قوم کی بہترین اور شائستہ ترین تنظیم انجام دے سکے اور شاید یہی ایک صورت سیاسی تنظیم کی ممکن بھی ہے۔ دراصل بنی نوع انسان کے اشتراک اور باہمی تعاون کا مسئلہ انسان کی اجتماعی حیات سے وابستہ ہے۔ اگر انسان طبعی طور پر متمدن نہ ہوتا یا افراد انسان ایک دوسرے سے الگ اور جدا رہ کر بھی ترقی کے منازل طے کر سکتے تو اشتراک یا تعاون اور وحدت یا یکسانی کا سرے سے سوال ہی پیدا نہ ہوتا۔ یہ سوال اس وقت پیدا ہوا جب نوع انسان کے افراد ایک مقام پر رہتے بستے پائے گئے۔ ان کے سیاسی و معاشی مفاد کی یکسانی نے ان میں قومی وحدت کے جذبے کو نشو و نما پانے کا موقع دیا۔ چنانچہ تاریخ معیشت میں سب سے پہلے خاندان کی وحدت نے جنم لیا۔ اس کے بعد اس وحدت نے اس طرح وسعت اختیار کی جس طرح پانی میں کوئی چیز پھینکنے کے بعد جو دائرہ سا بنتا ہے وہ برابر وسیع ہوتا چلا جاتا ہے۔ خاندانی وحدت سے قبیلے کی وحدت پیدا ہوئی اور قبیلے کی وحدت ہی وطنی وحدت نے جنم لیا۔ اور آخر میں وطنی وحدت نے قومی یا نسلی وحدت کا روپ اختیار کیا۔

وطنی وحدت کو جو دراصل جاذبۂ وطنیت کی علت ہے، مصنوعی قرار دینا ایک بہت بڑی غلطی ہے۔ یہ خالص فطری اور تاریخی چیز ہے۔ اس میں شک نہیں کہ وطنیت ایک تجریدی احساس Abstractive sense ہے۔ لیکن مذہب بھی اس اعتبار سے تجریدی ہے

بلکہ وطن کے مقابلے میں اس کی "تجریدیت" زیادہ شدید اور تاریخی طور پر بعد کی چیز ہے۔ عام افرادِ انسان کے لئے ہر وہ رشتہ زیادہ مؤثر اور قابلِ احترام ہے جو ان کی روزانہ زندگی میں زیادہ مؤثر ہے۔ مذہبی وحدت خالص روحانی اور اخلاقی وحدت ہے اور اس کا شعور تاریخی ارتقا کے اعتبار سے نہ صرف یہ کہ انسان کے برتر تمدن کی یادگار رہے بلکہ اس کو انسان کی روزانہ زندگی اور اس کی ابتدائی و لازمی ضرورت سے اگر کوئی تعلق ہے تو نہایت بعید۔ شاید اسی وجہ سے وہ انسانِ اول کی زندگی میں کوئی بڑا محرکِ عمل ثابت نہ ہو سکا۔ نسلی یا قومی وحدت کا احساس جاذبۂ وطنیت سے متاخر ہے اور یہ اس لئے کہ جب تک کوئی قوم ایک ہی جغرافیائی حدود میں محصور ہے۔ اس وقت تک نسل اور وطن ایک ہی دائرے پر منطبق ہیں اور ان میں کوئی فصل نہیں جب قوم کے افراد وطن کی حدود سے قدم باہر رکھتے ہیں اور کسی دوسری جگہ جا بستے ہیں تو نسلی دائرہ گویا وطنی دائرے سے منفصل ہو جاتا ہے اور پھر یا تو پہلے رشتے بالکل ٹوٹ جاتے ہیں اور نئے سرے سے نئے رشتے جوڑے جاتے ہیں اور یہ دراصل وطنیت کی توسیع ہوتی ہے۔ یہ اس وقت ہوتا ہے جب نئی بستی میں جہاں قوم کے افراد جا بستے ہیں کوئی دوسری قوم آباد نہیں اور اگر ہے تو اقلیت میں ہے۔ اس وقت یہ دونوں بستیاں مل جل کر ایک نئے قومی وطن کی تشکیل کرتی ہیں۔ یا پہلے رشتے اپنی جگہ قائم رہتے ہیں اور مقامِ ہجرت میں بھی نئے رشتے قائم ہو جاتے ہیں۔ یہ اس وقت ہوتا ہے جب ہجرت کرنے والے افراد کسی ایسے مقام پر پہنچ جاتے ہیں جو پہلے مقام سے اس قدر دور ہے کہ جغرافیائی اعتبار سے ان میں کوئی رشتہ یا تعلق ہی نہیں۔ یا دارِ ہجرت میں وہ ایک غیر اہم اقلیت میں ہیں۔ اس صورت میں بھی وہ اس مقام کی اکثریت میں رل مل جاتے ہیں اور ایک نئے وطن اور جدید قوم کی بنیادیں استوار کرتے ہیں۔

لاطینی، ایرانی اور ہندی قومیں یوں تو ایک ہی نسل یعنی آرین قوم کی مختلف شاخیں ہیں اور لسانی شہادتوں کی بنا پر کہا جا سکتا ہے کہ وہ کسی قدیم زمانے میں ایک ہی مقام پر آ

تھیں اور ایک ہی زبان عام بول چال میں استعمال کرتی تھیں۔ لیکن جب یہ قومیں بچھڑیں اور ترک وطن کرکے زمین کے مختلف حصوں میں پھیلیں تو ان کی نسلی وحدت مٹ گئی۔ اور گرد و پیش کے حالات نے اُن کی شکل و صورت، اوضاع و اطوار، زبان اور معتقدات کو ایک نئے سانچے میں ڈھال کر اس درجہ بدل دیا کہ آج بدشواری خال خال لسانی علامات اور کسی قدر طبعی آثار کی بنا پر غالباً یہ کہا جاتا ہے کہ یہ قومیں کسی ماقبل تاریخ عہد میں ایک ہی مقام پر آباد تھیں اور ان میں ہر قسم کا اتحاد و وفاق تھا۔

قدیم زمانے میں وطن اور قوم کا مفہوم، جیسا کہ میں عرض کر چکا ہوں، ایک ہی تھا۔ اور اس کی وجہ بھی بیان کی جا چکی ہے۔ یعنی یہ کہ ایک قوم ایک ہی مقام کی حدود میں محصور ہوتی تھی۔ قوم اور وطن کے تصور کا باہمی اختلاف مربوط ہے، افراد قوم کی ہجرت اور ترک وطن کے ساتھ۔ جب کبھی کسی نسل یا قوم کے کچھ افراد کٹ کر الگ ہوئے اور ان کا سیاسی اور معاشی مفاد ان کی اصل یا سرچشمے کے عام منافع سے جدا ہوا تو یہ افراد ایک جداگانہ ہیئت اجتماعی کے مالک ہوگئے اور مجبور ہوئے اس امر پر کہ وہ اپنی سیاسی تنظیم اپنی قوم سے الگ اپنے مخصوص حالات کے مطابق کریں یا اس تنظیم میں اپنی مقام سکونت کے طبعی و جغرافیائی افتاد اور پڑوس میں آباد ہونے والی اقوام کا بھی خاص خیال رکھیں۔ ابتدا میں ان طبقات کا مخصوص ماحول اور ان کے اپنے سیاسی و معاشی مفاد کے علاوہ کوئی اور چیز ان طبقات کو ان کے اصل سرچشمے سے ممتاز یا مختلف نہ بناتی تھی۔ لیکن زمانے کا امتداد ان میں برابر امتیازی خصوصیات پیدا کرتا رہتا تھا۔ جس سے وہ اپنی اصل سے بدستور دور ہوتی چلی جاتی تھیں۔

اس تفصیل سے ظاہر ہے کہ وطنیت کو انسان کی اجتماعی حیات میں بہت بڑا دخل ہے اور یہ کہ وہ خالص فطرت کی پیداوار ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ گذشتہ دو تین صدی سے یورپ میں اس فطری اصول اجتماع کو شاید اس کی افادیت یا عمومیت کی بنا پر بہت سراہا جا رہا ہے اس کے یہ معنی ہیں کہ وہ مصنوعی چیز ہے اور سرزمین یورپ کی پیداوار ہے۔

یا اس کی زندگی کل دو ڈھائی سو سال ہے جو اقوام کی زندگی میں ایک لمحے سے زیادہ نہیں۔
کہا جاتا ہے کہ علامہ اقبال یورپ کی جارحانہ وطنیت سے بیزار ہیں۔ اگر یہ صحیح ہے تو یقیناً ان کی بیزاری اس صحیح اور فطری جاذبہ وطنیت سے نہیں جس کی تخلیق ارتقائی تاریخ کے نقطۂ نظر سے سطور بالا میں کی جا چکی ہے۔ اقبال کی جارحانہ وطنیت سے بیزاری غالباً وطنیت کی بنیاد پر نہیں ورنہ

خاکِ وطن کا مجھ کو ہر ذرّہ دیوتا ہے

کی تاویل ہو سکے گی؟ دراصل جارحانہ وطنیت سے بیزاری اس کی جارحیت کی وجہ سے ہے اور جارحیت کے معنی ہیں تخریب و افساد۔ یعنی اپنے وطن کی تعمیر کو دوسروں کی تخریب سے مربوط سمجھنا۔ وطن کے نام پر بھولے بھالے افراد قوم کو اس پر آمادہ کرنا کہ وہ دوسرے ارکان کی آزادی پر ڈاکے ڈالیں اور انھیں غلام بنائیں۔ دراصل وطنی تنظیم ایک محدود اور مخصوص تنظیم ہے۔ اس میں اگر کوئی فائدہ ہے تو یہ کہ اس کے ذریعے انسانی اجتماعی ہیئات کے کسی قدر دشوار مسائل کو ذرا آسانی کے ساتھ حل کیا جا سکتا ہے۔ انسان کا مفاد دو طرح کا ہے۔ شخصی اور اجتماعی۔ یہ دو طرح کے مفاد قدرتی طور پر برابر نبرد آزما رہتے ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ انسان کی آیندہ ترقی اور کامیابی کا دار و مدار اس پر ہے کہ اس کے ان دو مختلف مفادات میں ہم آہنگی پیدا کی جائے اور ان کی شکست و ریخت سے ایک خاص اعتلائی کیفیت حاصل کی جائے۔ اس صورت میں اجتماعی منافع کے دائروں کو جس قدر تنگ کیا جائے گا اسی قدر اختلاف اور تصادم کے امکانات کم ہوں گے اور عام افراد معاشرہ کو بھی زیادہ سے زیادہ اتحاد کے رشتوں میں منسلک کیا جا سکے گا۔ اسی خیال سے یورپ میں جب دوسرے وحدانی نظام کافی آزمائے جا چکے اور ان میں کوئی کامیابی نظر نہ آئی تو مجبور ہو کر وطنی تنظیم کو اختیار کیا گیا۔ اس میں خاطر خواہ کامیابی ہوئی۔ اور وطن کے نام سے یورپ کے مختلف ممالک نے گذشتہ دو صدی

میں کافی ترقی بھی کی۔ لیکن یہ اتفاق تھا کہ ترقی کے لئے مسابقانہ جذبے کو ہوا دے دے کر خوب بھڑکایا گیا تھا۔ بدقسمتی سے اس جذبے نے بھڑک کر رقابت کی شکل اختیار کی اور یورپ آگ اور خون کے کھیل میں دلچسپی لینے لگا۔

یورپ کی موجودہ وطنی تنظیم میں ایک بڑی خرابی یہ ہے کہ وطن سے بالاتر وہاں کوئی اور رشتہ نہیں جو ان مختلف اوطان یا ممالک کو ملا کر ایک بڑی وحدت بنا سکے۔ حیات و کائنات بے شمار وحدات کا ایک نامحدود نظام ہے جس میں قانون تدرج کام کر رہا ہے۔ سب سے زیادہ وسیع وحدت خود وجود یا ہستی ہے جو جوہر اور عرض دو وحدتوں کی جامع ہے۔ جوہر ایک بہت بڑی وحدت ہے جس میں اجسام اور ارواح کی بے شمار وحدتیں بندھی ہوئی ہیں۔ جسم ذرات کی ایک ناپید اکنار دنیا اپنے اندر لئے ہوئے ہے۔ ذرہ کا تجزیہ کیجئے۔ آپ کو نامعلوم برقپارے یا کوانٹم حرکت کرتے نظر آئیں گے۔ یہ ایک مثال ہے، یہ بات سمجھانے کے لئے کہ اوطان کی تنظیم کسی بلند تر جذبے کے ماتحت ہونا چاہیئے تھی تاکہ اس کے زیر اثر بین الاقوامی یا بین الاوطانی مسائل کی گتھیاں بھی سلجھائی جا سکیں۔ یورپ میں چونکہ کوئی ایسا رشتہ نہ تھا اس لئے ان اوطان میں تصادم ہوا اور وہاں میدان کارزار گرم ہو گیا۔ اقبال مرحوم اسی جذبۂ رقابت، اسی جاذبۂ مسابقت اور اسی جارحانہ وطنیت کو جو بالاتر رشتۂ اتحاد سے محروم ہے ایک نو تراشیدہ بت قرار دے کر اُسے توڑ دینے کی تبلیغ فرماتے ہیں۔

لیکن اس سلسلے میں یہ کبھی فراموش نہ کرنا چاہیئے کہ اگر وطنیت سے اس کی جارحیت کی بنا پر بیزاری کا اظہار کیا جا سکتا ہے تو یہ جارحیت کسی ایسی تنظیم میں بھی پائی جا سکتی ہے جس کی بنیادیں مذہب پر قائم ہیں۔ میرا مطلب یہ ہے کہ اسلام اور مسلمانوں کے عام مفاد کی خاطر غیر مسلموں پر بھی جور و جفا روا رکھا جا سکتا ہے۔ اسلام کے نام پر غیر مسلموں کا خون بھی بہایا جا سکتا ہے اور بے گناہوں کو موت کے گھاٹ اُتارا جا سکتا ہے جب

تک دنیا میں غیر مسلم آباد ہیں۔ اسلام کے نام پر تنظیم کے معنی یہ ہیں کہ زمین کے چپوں کو مسلم وغیر مسلم حصوں میں بانٹ دیا جائے۔ اور اب جو کچھ وطن کے نام سے ہو رہا ہے اُسے اسلام، یہودیت، نصرانیت، اشتراکیت، اشتمالیت وغیرہ ناموں سے خوب کھل کر کیا جائے۔ بظاہر ان دو صورتوں میں کوئی فرق اس کے سوا نہیں کہ اسلام ظلم و سفا کی کا مخالف ہے۔ اس لئے ممکن نہیں کہ اسلام کے نام سے کوئی ناروا اقدام کیا جا سکے۔ ایک مسلم کے نقطۂ نگاہ سے یہ درست ہے اور شاید مسئلہ کی وضاحت کے لئے اس کی ضرورت بھی نہیں کہ خواہ مخواہ مسلم تاریخ (اسلامی نہیں) کی خوں ریزیوں کا اس سلسلے میں ذکر کیا جائے۔ اور فقہائے اسلام کے مشہور اصول "الاسلام او السیف" (اسلام قبول کرو ورنہ قتل کئے جاؤ گے) کے عملی تفسیریں بھی پیش کی جائیں۔ وطن پرستوں کے نقطۂ نگاہ سے وطن بھی خونریزی اور ظلم و تعدی کو روا نہیں رکھتا اور شاید یہ صحیح بھی ہو کہ یورپ کے باشندے اپنے وطن کا نام روشن کرنے کے لئے، اپنے قومی وقار کے استحکام کے لئے۔ اور اپنے وطن کو اچھالنے کی غرض سے جو انسانیت سوز اقدامات کرتے رہتے ہیں وہ انصاف اور جمہوریت کے نام سے کرتے ہیں۔ وہ ایک انسان کے دل میں بندوق کی گولی پیوست کرتے وقت بھی یہی کہتے ہیں کہ ہم انسان کی عزت و ناموس کے بقا اور اعلاء کلمۂ حق کے لئے یہ سب کچھ کر رہے ہیں۔ اس لئے یہ درست ہے اور ہزار بار درست ہے کہ قرآن کا فرمان ہے لَا تَعْتَدُوْا (زیادتی نہ کرو) لیکن اس کی کیا ضمانت ہے کہ اس فرمان پر عمل بھی کیا جائے گا۔ اسلام زندہ باد اور مسلم قوم آباد کے فلک شگاف نعروں میں کسی حق پرست کی کم زور آواز لَا تَعْتَدُوا بھی سنی جائے گی۔

ڈاکٹر اقبال کی اسلامی وحدت وطنیت سے بالاتر ضرور ہے۔ لیکن اسی طرح جیسے دس نو سے زائد اور اس سے برتر ہے۔ وحدت اسلامی کا مطلب ہرگز یہ نہیں کہ تمام وطنی امتیازات مٹا دئے جائیں اور اس پر اسلامی وحدت کی بنیادیں کھڑی کر دی

جائیں اور یہ ممکن بھی نہیں۔ اسلام نام ہے زندگی کے ہمہ گیر حق پرستانہ اصول کا اور بہر حال اسلامی ممالک یہ شاندار اصول حیات اختیار کرنے پر مجبور ہیں۔ لیکن ان اصول کی تنقید کے لئے جن افراد کی ضرورت ہے وہ کسی ایک مقام کے باشندے ہی ہو سکتے ہیں۔ جن کی کچھ اپنی مخصوص ضروریات اور حالات بھی ہیں۔ یہ پورا ڈھانچا ملا جلا کر وطنیت کے نام سے موسوم ہے۔ مختلف اوطان یا ڈھانچوں کی تنظیم کے لئے بھی کچھ بالاتر اصول و قواعد کی ضرورت ہے وہ یہی اسلامی اصول ہیں جو ان ڈھانچوں کے باہمی تعلقات اور ارتباطات کی توثیق میں زیادہ سے زیادہ مدد پہنچاتے ہیں۔

وحدت اسلامی ایک بین الاقوامی نظام کا نام ہے جو بہت سے اسلامی اوطان کی وحدات پر مشتمل ہے۔ اس لئے وطنیت اور وحدت اسلامی میں کوئی تقابل یا منافات نہیں ہو سکتی۔ ایک دھائی یعنی دس نام ہے جداگانہ دس اکائیوں کا جب تک دس اکائیاں ایک جگہ جمع نہ ہوں دھائی کا وجود ناممکن ہے۔ اسی طرح جب تک متعدد اوطان کی وحدات نہ ہوں ایک اسلامی وحدت کا وجود کہاں ہو سکتا ہے اگر ایک دھائی اور دس اکائیوں میں کوئی اختلاف یا تقابل نہیں تو وطنیت اور اسلامی وحدت میں بھی منافات قطعی ناممکن ہے۔

وحدت اسلامی کی تشکیل صرف اسلامی وطنی وحدات ہی سے ہو سکتی ہے اور ڈاکٹر اقبال نے اس سلسلے میں جو کچھ ارشاد فرمایا ہے وہ سید عبدالرحمٰن الکواکبی اور مولانا جمال الدین افغانی کی تعلیمات اور پرخلوص مساعی کی گویا باز آفرینی ہے مولانا افغانی کی سیاسی سرگرمیاں عالم اسلامی میں کافی مشہور رہی ہیں۔ وہ وحدت اسلامی (پان اسلامزم) کے سب سے بڑے مبلغ تھے۔ اور اس راہ میں ان کی بے مثال قربانیاں قابلِ صد ستائش ہیں۔ وہ اسلامی ممالک کو ایک ہی رشتۂ اتحاد میں

منسلک کرنے کے لئے برابر ساعی رہے۔ لیکن ان کا منشاء ہرگز یہ نہ تھا کہ عراق، عرب شام فلسطین، مصر، افغانستان، ایران اور ترکی اپنی قومی وحدات مٹا کر ایک وحدت بن جائیں۔ بلکہ وہ یہ چاہتے تھے کہ ان ممالک میں اسلام کے نام سے ایک مستحکم رشتۂ اخوت قائم ہوجائے۔ وہ اپنی انفرادیت برقرار رکھتے ہوئے بھی منفرد موتی کے دانوں کی طرح ایک ہی مسلک میں منسلک ہوں۔

اقبال جو مولانا جمال الدین کے پرستاروں میں سے ہیں دول اسلامیہ کے اتحاد و اتفاق کے خواہاں ہیں اور چونکہ یہ خطرہ ہے کہ ایرانی کی ایرانیت، افغان کی افغانیت اور ترک کی ترکیت اس اتحاد کی راہ میں مزاحم ہو اس لئے اس بلند و بالاتر مقصد کے پیش نظر وہ اس جذبے کو سبک اور حقیر قرار دے رہے ہیں۔ جہاں مسلم کے ساتھ غیر مسلم بھی آباد ہیں یا جہاں غیر مسلم ریاستیں بھی ہیں قدرتی طور پر وہاں وحدت اسلامی کا سرے سے سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ ایک مقام پر بسنے والے مسلم و غیر مسلم کا اتحاد صرف وطنی خطوط پر ہی ہوسکتا ہے اور چونکہ وطنیت اپنی جگہ یعنی جب اسکا وحدت اسلامی سے تصادم نہ ہو، صحیح اور مسعود جذبہ ہے اس لئے وہ معیوب نہیں اور نہ اس سے بیزاری کوئی معقول چیز ہے۔

مارچ ۱۹۳۸ء میں یعنی وفات سے ایک ماہ پہلے اقبال مرحوم نے وطنیت پر بحث کرتے ہوئے لکھا تھا۔ قدیم الایام سے اقوام اوطان کی طرف منسوب ہوتے چلے آئے ہیں۔ ہم سب ہندی ہیں اور ہندی کہلاتے ہیں۔ کیونکہ ہم سب کرہ ارضی کے اس حصے میں بودوباش رکھتے ہیں جو ہند کے نام سے موسوم ہے۔ علی ہذا القیاس چینی عربی، جاپانی، ایرانی وغیرہ۔ وطن محض ایک جغرافیائی اصطلاح ہے اور اس حیثیت سے اسلام سے متصادم نہیں۔ ان معنوں میں ہر انسان فطری طور پر اپنی جنم بھومی سے محبت رکھتا ہے اور بقدر اپنی بساط کے اس کے لئے قربانی کو تیار رہتا ہے۔ (روح اقبال صفحہ ۲۴۳)

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اسلام اور وطن میں کوئی تصادم نہیں۔ ایک مسلمان مسلمان ہوتے ہوئے بھی اپنی جنم بھومی کے لئے قربانی دینے کو تیار ہو سکتا ہے اور اس کی بہبود کے لئے جدو جہد بھی کر سکتا ہے۔

وحدت اسلامی کی جو تشریح سطور بالا میں پیش کی گئی ہے وہ ثبوت ہے اس امر کا کہ اقبال مختلف اسلامی اوطان کی ایک بالاتر تنظیم کرنا چاہتے تھے جس کے صاف اور واضح معنی یہ ہیں کہ وہ وطنیت کے مخالف نہ تھے۔ یہ غلط ہے کہ وہ ایک واحد اسلامی ریاست کا قیام چاہتے تھے۔ یہ دراصل ناممکن ہے۔ جو اصحاب وطنیت کے مخالف ہیں یا جو اقبال کو وطنیت کا مخالف بتاتے ہیں۔ ان کے نزدیک وحدت اسلامی کی صرف ایک ہی صورت ہے اور وہ یہ کہ دنیا میں ایک واحد اسلامی ریاست ہو۔ ڈاکٹر قاضی عبدالحمید صاحب نے لکھا ہے۔ (اردو اقبال نمبر صفحہ ۱۹۹)

> "اقبال کہا کرتے تھے کہ اسلام میں خلافتِ راشدہ کے بعد سے اب تک بھی ایک متحدہ اسلامی ریاست قائم نہ ہو سکی اور نہ اس کی کوئی امید دکھائی دیتی ہے۔ البتہ اتحاد اسلامی کا تخیل اس معنی میں ضرور عملی جامہ پہن سکتا ہے کہ تمام اقوام آزاد ہوں اور اسلامی مقاصد کے لئے باہم ایک دوسرے کے ساتھ تعاون کریں۔ یہ حکومتیں ایک قسم کی اسلامی قومی حکومتیں ہوں گی۔"

جن الفاظ پر خط کھینچ دیا گیا ہے انھیں غور سے پڑھئے اور فیصلہ فرمائیے کہ اقبال قومیت یا وطنیت سے بیزار ہیں۔ آگے ارشاد ہوتا ہے۔

> "مگر ان قومی حکومتوں کی بنیاد اخلاق اور محبت پر استوار ہونا چاہیے یہ قومیت یورپ کی طرح جارحانہ نہ ہونا چاہیئے۔ جس کا لازمی نتیجہ شہنشاہیت اور سرمایہ داری کی لعنت ہے۔"

یعنی جو قومیت "اخلاق اور محبت" سے عاری ہے وہ یورپی قومیت ہے اور اقبال مرحوم

اس سے ہمیں دور رکھنا چاہتے ہیں۔

مسلم اور غیر مسلم کا اتحاد، جیسا کہ عرض کیا جا چکا ہے وطن ہی کی بنیاد پر ہو سکتا ہے اور یہ اتحاد اقبال کی تحریکات کے مطابق اسلام اور اس کی تعلیمات کے منافی نہیں۔ لیکن اگر کوئی ایسی صورت پیش آئے کہ کسی مشترک قومی وطن کے مفاد کا تصادم کسی اسلامی قومی ریاست کے مفاد سے ہو جائے تو مشترک قومی ریاست کے مسلم باشندے کیا راہ اختیار کریں؟ اس کا جواب کسی قدر دشوار ہے۔ اسلامی تاریخ میں ایسی صورتیں پیش آتی رہی ہیں اور مسلم فقہا اسلامی اصول کے مطابق اس کا حل بھی پیش کرتے رہے ہیں۔

مسعودی عرب کا مشہور مورخ اور سیاح ہے۔ اس نے چوتھی صدی ہجرت کے اوائل میں ہندوستان کی سیاحت کی تھی۔ اس کے بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہندوستان میں اس وقت کثیر تعداد میں مسلمان آباد تھے جو اہل ہند کے ساتھ رل مل گئے تھے۔ انھوں نے یہاں شادیاں بھی کر لی تھیں اور مستقل طور پر یہیں رس بس گئے تھے۔ بحر خزر (کیسپین) کے آس پاس بسنے والی قوموں کے متعلق مسعودی کا بیان ہے کہ یہ مسلمان ہیں اور لرشیہ کہلاتے ہیں۔ یہ خوارزم (خیوہ) سے ہجرت کر کے یہاں آبسے ہیں۔ یہ بہترین سپاہی ہیں اور خزر کے بادشاہ کو ان کی بہادری پر بڑا اعتماد ہے۔ یہ لوگ اس شرط پر یہاں آباد ہیں کہ وہ نماز پڑھ سکیں گے اور مسجدیں بھی تعمیر کر سکیں گے۔ وزیر انھی میں سے چنا جائے گا۔ اور اگر خزر کے بادشاہ کو کسی اسلامی سلطنت سے جنگ پیش آئے تو مسلمانوں کو ان کے خلاف جنگ میں نہ بھیجا جائے گا۔ وہ دوسری قوم سے لڑنے کے لئے ہر وقت تیار رہیں گے۔ ان کے یہاں سات حکام عدالت ہیں۔ دو مسلمان، دو خزری، دو عیسائی اور ایک روسی۔ اگر کوئی مشکل قضیہ پیش آتا ہے تو اسے مسلم حکام عدالت کے روبرو پیش کیا جاتا ہے اور شریعت کے مطابق فیصلہ کیا جاتا ہے۔ ان کی مسجدوں میں درس قرآن کے مدارس بھی ہیں۔ (مروج الذہب جلد دوم صفحہ ۱۰)

یہ قدیم قومیت کی ایک ابتدائی مثال ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اسلامی رشتۂ اخوت وطنی اتحاد سے کسی قدر بلند اور بالاتر ہے۔ یعنی اگر وطنی و ملی حقوق میں تصادم ہو تو بہر حال ملی حقوق مرجح ہونا چاہئیں۔ لیکن اسلامی ریاست کے ساتھ ہو کر وطن اور ملک کے خلاف جنگ بھی نہ کرنا چاہیئے۔ مشہور فقیہہ علامہ سرخسی فرماتے ہیں "اگر اسلامی حکومت اور اس حکومت میں جہاں مسلمان آباد ہیں جنگ چھڑ جائے تو مسلمانوں کو اپنے زمانہ قیام میں ہر طرح کے محاربانہ اعمال اور غداری سے مجتنب رہنا چاہیے"۔

(مبسوط جلد دہم صفحہ ۹۸)

بعض اصحاب کی یہ روش نامحمود ہے کہ وہ علامہ اقبال کے جستہ جستہ اشعار سے وطنیت کے متعلق اُن کے تصور کی تعیین فرماتے ہیں۔ اور ان کی نثری تحریرات کو یک سر نظر انداز کر دیتے ہیں۔ اس طرح وہ اقبال مرحوم کے واضح سیاسی اور مذہبی تصورات کو کسی قدر دھندلا بنا دیتے ہیں۔ خود شعر و شاعری کی بابت علامہ کے یہ الفاظ ہمیشہ پیش نظر رہنا چاہئیں :-

"شاعرانہ القا یا الہام سے جس قسم کا علم حاصل ہوتا ہے وہ اصلاً انفرادی حیثیت کا ہے۔ وہ مجازی، مبہم اور غیر متعلق یعنی نامشخص ہوتا ہے" (خطبات صفحہ ۱)

---

شوکت سبزواری

ایم۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی

# زرعی اصلاح و ترقّی کا کام کون کرے؟

زرعی اصلاح و ترقی کے سلسلے میں عام طور پر اسے کافی سمجھا جاتا ہے کہ نئی پالیسی کا رُخ متعین کر دیا جائے اور مجوزہ اصلاحوں کا شمار کرا دیا جائے۔ لیکن اس کام کا آغاز اس کی نگرانی اور اس کی تکمیل کون کرے یعنی مناسب انتظامی مشین کے قائم کرنے کے سوال کا جواب غیر ضروری سمجھا جاتا ہے۔ حالانکہ اصلاح کے تمام بڑے کاموں کے لئے سب سے پہلے یہ ضروری ہے کہ سرکاری افسروں اور ان کے عملے کی موجودہ ذہنیت کو بدلا جائے اس کے بعد یہ ضروری ہے کہ دیہات میں ایسے ادارے قائم کئے جائیں جو ان قابل لوگوں سے کام لے سکیں جو مقامی طور پر موجود ہیں اور خود گاؤں کے لوگوں میں اپنی مدد آپ اور اپنی اصلاح آپ کے جذبے کو بیدار کر سکیں۔ اس ضمن میں آیئے سب سے پہلے موجودہ عمالِ حکومت کی خامیوں اور خرابیوں کا ایک جائزہ لیں۔

**نظام حکومت میں اصلاح** یہ ظاہر ہے نظام حکومت میں مملکت کے مقاصد برابر جھلکتے رہتے ہیں" کسی مملکت کو زندہ اور فعال صورت میں دیکھنا ہو تو اس کے نظام حکومت کا مشاہدہ کرو" اس لئے نظام حکومت کی اصلاح کے مسئلے کو، مملکت کے مشاغل اور فرائض کی روشنی ہی میں دیکھا جا سکتا ہے۔ جو نظام حکومت محض امن و امان کو قائم رکھنے کے لئے بنایا گیا ہو اس سے یہ توقع رکھنا کہ وہ مملکت کے وسیع تر مقاصد کو پورا کر سکے گا، غلط ہوگا۔ موجودہ مملکت کی نوعیت کا عکس لازمی طور پر دفتری حکومت ہی کی صورت میں نظر آ سکتا تھا۔ سرکاری حاکم، چاہے وہ کتنے ہی اہل اور کارگذار کیوں نہ ہوں اپنے کام کی قدر دانی، رعایا اور عوام سے کرانا نہیں چاہتے بلکہ حکام بالا سے کرانا چاہتے ہیں اور یہ بات اعلیٰ سے اعلیٰ افسر سے لے کر ادنیٰ سے ادنیٰ عہدہ دار حکومت تک

سب پر صادق آتی ہے۔ کسی ملک کے اندر اعلیٰ ترین عاملہ کا دستوری حیثیت سے غیر ذمے دار ہونا سارے نظام حکومت پر غیر ذمے داری کی ایک چھاپ لگا دیتا ہے لیکن جب اعلیٰ ترین عاملہ کی نوعیت بدل جاتی ہے تو اس کے ساتھ ہی آہستہ آہستہ لیکن غیر محسوس طریقے پر ان تمام افسروں کا رویہ بھی بدل جاتا ہے جو سلطنت کی پالیسی کو عملی جامہ پہناتے ہیں اور عام پبلک سے روزانہ دوچار ہوتے رہتے ہیں۔ غالباً انگلستان کے ملازموں میں جو اعلیٰ احساس فرض، ایمانداری اور مکمل خودگذاری پائی جاتی ہے اور ہندوستان کے افسروں میں عام طور پر جو نخوت اور حاکمانہ شیخی پائی جاتی ہے اس کی تہہ میں یہی بنیادی فرق کار فرما نظر آتا ہے۔

**سرکاری افسروں کی ذہنیت میں تبدیلی**

اس لئے سب سے مقدم ضرورت یہ ہے کہ حکومت کی ذہنیت میں تبدیلی پیدا کی جائے۔ جو دفتری حکومت اس وقت کام کر رہی ہے وہ کسانوں کی ضرورت کو سمجھنے کی اہلیت نہیں رکھتی اس کے ہر کام میں گھس گھس اور دفتری خانہ پُری پائی جاتی ہے جس کا نتیجہ یہ ہے کہ مجلس قانون ساز میں اصلاح کے جو قوانین نہایت نیک نیتی سے منظور کئے جاتے ہیں ان کا خاطر خواہ اثر اس تیزی کے ساتھ ظاہر نہیں ہوتا جس کی کہ امید کی گئی تھی۔ آج کوئی شخص سرکاری افسروں کے بارے میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ عوام کبھی بھی ان سے ہمدردی، امداد یا رہنمائی کے متوقع رہتے ہیں۔ سرکاری افسر اور غیر سرکاری لوگ ایسا معلوم ہوتا ہے گویا دو مختلف جنسوں سے تعلق رکھتے ہیں۔ یہ دو ایسی جماعتیں نظر نہیں آتیں جو مختلف راستوں سے ایک ہی قسم کا کام کر رہی ہوں۔ بلکہ یہ مخالفوں کے دو گروہ معلوم ہوتے ہیں اگر سرکار یہ چاہتی ہے کہ جماعتی خدمت کے ادارے کی حیثیت سے کوئی زود اثر کام شروع کرے تو اس کے لئے ضروری ہے کہ اوپر سے نیچے تک اپنے عہدہ داروں میں خدمت کی ذہنیت پیدا کرے۔ ان میں لوگوں کی ضرورتوں، ان کی مشکلوں اور ان کے جذبات کو تیزی کے ساتھ سمجھنے کی صلاحیت ہونا

چاہیے۔ ان کے رویے میں اس وقت جو "دورباشی" کا انداز پایا جاتا ہے وہ ختم ہونا چاہیے انھیں اپنے آپ کو عوام کے حقوق کا محافظ سمجھنا چاہیے۔ ان کا مخدوم نہیں بلکہ خادم سمجھنا چاہیے۔ ذہنیت کے اندر یہ تبدیلی مرکز کی طرف سے مناسب رہنمائی کے ذریعے ہی پیدا کی جا سکتی ہے۔ سرکاری ملازموں کی بھرتی اور ترقی کا اگر مناسب نظام اختیار کیا جائے گا اور اس کے معیاروں میں پالیسی کے نئے نصب العینوں کے پیش نظر بنیادی تبدیلیاں پیدا کی جائیں گی تو اس چیز کو ضرور حاصل کیا جا سکے گا۔

**سرکاری گھس گھس اور دفتری خانہ پُری**

اس بات کا ثبوت کہ موجودہ نظام حکومت کسانوں کی ضرورتوں کو سمجھنے کی اہلیت نہیں رکھتا۔ تقاوی کے قرضوں کے تجربے سے ملتا ہے۔ مصیبت کے زمانے میں گاؤں والے بطور حق کے تقاوی کا قرض حاصل کر سکتے ہیں لیکن جب وہ اپنے اس حق سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تو انھیں ایک نہایت پیچیدہ اور طویل طریقہ کار کی پیروی کرنا پڑتی ہے جس کے مکمل ہونے میں بڑی دیر لگتی ہے اور ان کو تحصیل کے صدر مقام کے چکر لگانا پڑتے ہیں اس کے بعد بھی اس کسان کو خوش نصیب سمجھا جاتا ہے جسے کسی نہ کسی شخص کو کچھ نہ کچھ دیے بغیر تقاوی مل جاتی ہے تقاوی کے وصول کرنے کے طریقوں میں بھی کوئی لچک اور ہمدردی نہیں پائی جاتی۔ اس بات کو سب کمیٹیوں اور کمیشنوں نے تسلیم کیا ہے کہ کسان اس وقت بھی جب کہ اُسے حکومت سے قرض لینے کا حق اور موقع حاصل ہوتا ہے گاؤں کے ساہوکار سے قرض لینا زیادہ پسند کرتا ہے کیونکہ وہاں سے قرض اُسے آسانی سے مل سکتا ہے اور اس کے کام کے طریقوں کو وہ سمجھ سکتا ہے۔ انھی وجوہ کی بنا پر اعلیٰ طبقے کے وہ کسان بھی جن میں کچھ خودداری کا احساس ہوتا ہے سرکاری قرضوں کو نہیں لیتے اور ان کی جگہ نہایت گراں شرح سود پر ساہوکار سے قرض لینا جاری رکھتے ہیں۔

ہر وہ شخص جسے حکومت سے کبھی بھی کوئی واسطہ پڑا ہے سرکاری تاخیر کی مثالیں

اپنے ذاتی تجربے سے پیش کرسکتا ہے۔ کاغذی گھوڑوں کو ایک دفتر سے دوسرے دفتر میں ذرا ذرا سی بات پر اور قانون کی لفظی گرفت کی بنا پر دوڑاتے رہنا وہاں روز کا معمول ہے۔ دفتر کے لوگ ان تدبیروں سے اچھی طرح واقف ہوتے ہیں جن سے ان تاخیروں کا پتہ ان کے اعلیٰ افسروں کو ان کے ماہانہ گوشواروں سے ہرگز نہیں چل سکتا " انصاف میں تاخیر کے معنی یہ ہیں گویا انصاف سے محروم کردیا گیا" یہ قول عدالت کے کام کے لئے جس قدر صحیح ہے اتنا ہی سرکار کے دوسرے کاموں کے لئے بھی صحیح ہے۔ سول انتظام حکومت کا اگر تازہ ترین اور اندوہناک ترین مظاہرہ دیکھنا ہو تو بنگال کے حالیہ قحط کو ملاحظہ کیجئے جہاں کی صورت حال پر قابو صرف اسی وقت پایا گیا جب غلّہ کی نقل وحمل اور تقسیم کا کام فوج کے حوالے کیا گیا۔

**رشوت ستانی** اس کے بعد رشوت ستانی کا مسئلہ ہے۔ بے شمار مواقع ایسے ہوتے ہیں جب گاؤں والے سرکاری عہدہ داروں سے کوئی نہ کوئی کام کرانا چاہتے ہیں۔ ظاہر ہے ان کا واسطہ زیادہ تر محکمہ مال عدالت اور پولیس کے عہدہ داروں ہی سے پڑتا ہے گاؤں والوں کو بعض سہولتوں، رعایتوں اور معافیوں کی ضرورت ہوتی ہے انھیں مال گذاری ادا کرنا ہوتی ہے انھیں دیوانی اور فوجداری کے مقدموں میں گواہی دینا ہوتی ہے۔ انھیں کسی دستاویز کی رجسٹری کرانا ہوتی ہے۔ اس قسم کے تمام موقعوں پر انھیں دفتری حکومت کے کسی نہ کسی عہدہ دار کی دلجوئی کرنا پڑتی ہے۔ ورنہ انھیں دیر بے آرامی غیر ضروری خرچ بلکہ تشویش اور اذیت کا سا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ وہ سرکاری دفتروں کے صحیح طریقہ کار سے ناواقف ہوتے ہیں۔ بعض وقت وہ قانون کی گرفت سے بچنا چاہتے ہیں۔ ان کے لئے صرف ایک راستہ کھلا ہوتا ہے یعنی کسی نہ کسی کی مٹھی گرم کرنا اور غیر قانونی مطالبوں کو پورا کرنا۔

اس بیان کا مطلب یہ نہیں ہے کہ رشوت ستانی ہر جگہ پھیلی ہوئی ہے نہ یہ کہ

جہاں یہ موجود ہے وہاں قصور سارا سرکاری عہدہ داروں کا ہے۔ لیکن یہ بُرائی بلاشبہ موجود ہے اور حکومت بھی اس بات سے ناواقف نہیں ہے۔ جب عوامی وزارتیں برسرِ حکومت تھیں تو انھوں نے رشوت ستانی کے خلاف مہم شروع کی تھی۔ اس بات کے کہنے سے ہمارا مطلب صرف اس قدر ہے کہ اگر واقعی اصلاح کرنا ہے تو سرکاری ملازموں کی ذہنیت کا تبدیل کرنا سب سے مقدم ہے۔

اس بات کو بھی سب لوگ جانتے ہیں کہ گاؤں والوں کو بیگار دینا پڑتی ہے جس کا کبھی انہیں معاوضہ مل جاتا ہے اور کبھی نہیں ملتا جب کبھی ملتا ہے تو وہ بہت کم ہوتا ہے۔ اس کی گاڑی کو یا خود اُسے عین اس وقت خدمت کے لئے طلب کیا جا سکتا ہے جب اس کی کھیتی کا کام جاری ہوتا ہے۔ اسی طرح جب کوئی افسر گاؤں میں ڈیرا ڈالتا ہے تو گاؤں کے لوگوں کو اس کے عملے کے لئے کھانے کا انتظام کرنا پڑتا ہے۔ چاہے بعد میں انھیں اس کے دام ہی کیوں نہ مل جائیں تفتیشِ جرم کی صورت میں پولیس کے لوگ گاؤں میں آتے ہیں اور کئی دن تک وہاں قیام کرسکتے ہیں اور ان کا خرچ گاؤں والوں کو اُٹھانا پڑتا ہے۔

**نگرانی اور معائنہ** سرکار نے معائنہ کرنے والوں کو بھی دفتروں کی کارگذاری کا پتہ چلانے کے لئے مقرر کیا ہے۔ وہ اس بات کو معلوم کرنے کے لئے کہ آیا مقدمات کا فیصلہ جلد کیا جا رہا ہے یا نہیں گوشوارے تیار کراتے ہیں اور ان افسروں کو اکثر یہ ہدایتیں دی جاتی ہیں کہ جہاں تک ہوسکے مقدموں کا فیصلہ موقع واردات پر کردیا کریں اور دادرسی کے کام کو تیزی سے پورا کرلیا کریں۔ دفاتر کے انتظام کے لئے اور اصلاح و ترقی کے کاموں کے لئے افسروں اور اُن کے ماتحت عملے کی تربیت کا بھی انتظام موجود ہے لیکن ابھی تک ان انتظامات سے خاطر خواہ نتیجے نہیں نکلے ہیں۔ پولیس کو مشکل ہی سے خواندہ کیا جا سکتا ہے اور دوسرے سرکاری ملازموں کی تعلیم بھی ابھی بہت کم ہے۔

اعلیٰ افسروں کا اثر بھی جن سے معمولاً اصلاح حال کی توقع قائم کی جا سکتی ہے کم ہوتا

جارہا ہے۔ موٹروں کے رواج نے گاؤں کے دورے میں اختصار اور بلند بازی پیدا کردی ہے اور اس کی وجہ سے عوام کے ساتھ ان کے میل جول کے مواقع کم ہو گئے ہیں اب عوام کا واسطہ زیادہ تر ادنیٰ عہدہ داروں ہی سے رہتا ہے۔ اعلیٰ افسروں کے پاس اگر کبھی شکایتیں بھیجی جاتی ہیں تو ان کا میلان اپنے ماتحتوں کی طرفداری کی جانب ہوتا ہے کیونکہ دفتری حکومت بہرحال ایک واحد نظام رکھتی ہے۔

ان تمام وجوہ کی بنا پر کسانوں کے دل سے سرکاری عہدہ داروں اور افسروں کا اعتبار جاتا رہا ہے اور وہ انہیں کھلے طور پر بداعتمادی اور خوف کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اسی دوری اور غلط فہمی کی وجہ سے حکومت کی بہت سی نہایت اچھی اسکیمیں ناکام ثابت ہو چکی ہیں اور یہی وجہ امداد باہمی کی انجمنوں کی ناکامی کی بھی ہے۔ جو شخص بھی موجودہ صورت حال پر غور کرے گا وہ محسوس کرے گا کہ اب اس طرف سے تغافل کرنا نہایت غیر مناسب ہے۔ اصلاح کی تمام چیزوں کی کامیابی کے لئے حکومت کے نمائندوں اور گاؤں والوں میں دوستانہ روابط کا ہونا نہایت ضروری ہے

<u>مقدم یا نمبردار</u> مقدم یا نمبردار کی موجودہ حیثیت اس بات کو اور بھی اچھی طرح ظاہر کرتی ہے۔ پرانے زمانے میں یہ شخص گاؤں کا ایک قدرتی رہنما ہوا کرتا تھا اور لوگ ہر معاملہ میں اس سے ہدایت اور مشورہ کے متوقع رہتے تھے۔ وہ ان کے رنج و راحت میں برابر شریک رہتا تھا۔ وہ گاؤں کی جماعت کا ایک فرد ہوتا تھا اور "ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد" کی ایک زندہ مثال ہوتا تھا۔ لیکن اب وہ ایک "افسر" یعنی سرکاری ملازم بن گیا ہے اور اس کو اپنی جگہ پر قائم رہنے کے لئے اعلیٰ عہدہ داروں کی سرپرستی کا سہارا لینا پڑتا ہے اس کے فرائض بہت سخت ہیں۔ اسے پیدائش اور اموات کا اندراج کرنا ہوتا ہے۔ اسے جرائم، مداخلت بے جا اور وبا اور بیماری کے بارے میں اطلاع کرنا ہوتی ہے۔ اسے پٹواری کی اور مالگذاری کے افسروں اور پولیس کے لوگوں کی ان کے فرائض کی بجا آوری

کے سلسلے میں امداد کرنا ہوتی ہے۔ اگر ان میں سے کسی کام کو پورا کرنے سے وہ قاصر رہتا ہے تو وہ سزا کا مستوجب ہوتا ہے۔ افسروں کے دورے کے وقت جو خرچ اٹھانا پڑتا ہے جلد ہی وہ اس ہنر کو سیکھ جاتا ہے جس کے ذریعے اپنے آقاؤں کو خوش رکھا جا سکتا ہے اور ضرورت کے وقت رعیت کی چمڑی ادھیڑی جا سکتی ہے اور اس قسم کی ضروریات ہزاروں کی تعداد میں نمودار ہوتی رہتی ہیں۔ اس نظام کو اوپر سرکار، نیچے بیگار کے نام سے موسوم کیا جا سکتا ہے۔ یہ بات بالکل صحیح ہے کہ اگر کسی بات پر نمبردار، پٹواری اور پولیس کے دیوان بھی مل جائیں تو پھر غریب دیہاتی کا اس دنیا میں کوئی سہارا باقی نہیں رہتا۔ ہندوستان کے گاؤں کو ایک پرامن بہشت فرض کرنا محض افسانہ پرستی ہے۔ جب لوگوں کے پاس بہت سا خالی وقت ہوتا ہے تو انھیں جھگڑا کرنے میں مزا ملنے لگتا ہے اور سرکاری افسر جھگڑا کرنے والوں کا ساتھ دیتے ہیں۔ جھوٹے دعوے، جھوٹی گواہیاں اور مقدمہ بازی کا طویل سلسلہ گاؤں کے زوال اور نفاق کی تصویر کو مکمل کرتے رہتے ہیں۔

جن لوگوں نے ہندوستان کے گاؤں کو اپنی آنکھ سے نہیں دیکھا ان کو یہ بیان مبالغہ آمیز نظر آئے گا۔ لیکن جو شخص رات دن گاؤں کے لوگوں کے درمیان اٹھ بیٹھ چکا ہو اور جس نے ان کے مسئلوں کو ہمدردی کے ساتھ سمجھنے کی کوشش کی ہو اسے اس بیان میں دیہی علاقہ کی جماعتی زندگی کی صحیح جھلکیاں نظر آئیں گی۔ لیکن یہ سوال کیا جا سکتا ہے کہ کیا حکومت کی طرف سے قومی تعمیر کے جو کام ہو رہے ہیں انھوں نے اس حالت میں کوئی بہتری نہیں پیدا کی ہے؟ کہنا یہی ہے کہ اس سوال کا جواب اثبات میں دیا جا سکتا ہے؟ سرکاری رپورٹیں اس کا جواب اثبات میں دیتی بھی ہیں۔ لیکن حقیقت اس کے خلاف ہے۔ سرکاری نگرانی میں انجمنیں بنائی جاتی ہیں۔ نمائشیں منعقد ہوتی ہیں۔ ہل اور دوسرے آلات رعایتی قیمت پر فروخت کئے جاتے ہیں۔ بڑے حکام کو خوش کرنے کے لیے چھٹی کے دن پورے گاؤں کی صفائی کر دی جاتی ہے۔ لیکن ان سب کاموں کو گاؤں کے "نئے رہنماؤں" کا طبقہ انجام دیتا ہے۔ یعنی وہ لوگ جنھوں نے ساہوکاری

یا زائد لگان وصول کرکے کچھ روپیہ اکٹھا کر لیا ہے اور جن کے پاس گاؤں کی سیاست میں حصہ لینے کے لئے فرصت ہوتی ہے۔ اس قسم کے تماشے کرکے وہ اپنا الّو سیدھا کرنا چاہتے ہیں۔ لیکن جیسے ہی اعلیٰ حکام پیٹھ موڑتے ہیں ہر چیز اپنی پرانی بے ڈھنگی رفتار پر چلنے لگتی ہے۔ یہ "نئے رہنما" اصلی کاشتکار نہیں ہوتے۔ انھیں حقیقتاً کھیتی سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔ ان کی اولاد سرکاری ملازمتوں یا علمی پیشوں کا دروازہ کھٹکھٹاتی ہے۔ کھیتی کو یہ ذلیل سمجھتے ہیں۔ ان میں سے کچھ شہروں میں جا بستے ہیں اور "پرباسی" زمیندار بن جاتے ہیں۔ وہاں جب کامیاب ہوتے ہیں تو دوبارہ اپنا روپیہ زمینداری کی خریداری میں لگاتے ہیں اور برائی کے اس چکر کو دائمی بنا دیتے ہیں۔ جب حالات یہ ہوں تو کسی دیرپا ترقی کی امید قائم نہیں کی جا سکتی۔

**اصلاح کی صورت** اس لئے اصلاح کی اوّلین شرط یہ ہے کہ پہلے ان کارکنوں کی اصلاح کی جائے جو کسانوں سے براہ راست واسطہ رکھتے ہیں تاکہ وہ ان کا اعتماد اور اشتراک عمل حاصل کر سکیں۔ ایک معمولی کسان اپنا فائدہ خوب جانتا ہے وہ چالاک اور حوصلہ مند تو نہیں ہوتا۔ لیکن مخلص محنتی اور ایماندار ضرور ہوتا ہے اور صحیح رہنمائی کو قبول کرنے کے لئے ہمیشہ تیار رہتا ہے۔

یہ کہا جاتا ہے کہ رشوت ستانی اور دوست پروری ایسی برائیاں ہیں جو مشرقی ملکوں کے ساتھ مخصوص ہیں۔ اس لئے ان سے مفر کی کوئی صورت نہیں ہے۔ ان کو تو گوارا ہی کرنا ہوگا۔ لیکن یہ بات بالکل بے بنیاد ہے۔ مغرب کے بہت سے ملکوں میں بھی اجتماعی زندگی کے ارتقاء کی ایک خاص منزل میں سخت قسم کی بدانتظامی اور بددیانتی عام طور پر پائی جاتی تھی۔ یورپ کے جاگیردارانہ نظام سے اس قسم کی کافی مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں۔ ان کا صحیح علاج جمہوری حکومت ہے۔ جب کسی قوم کی عزت نفس بیدار ہو جاتی ہے تو وہ فرسودہ خیالوں اور نصب العینوں کو ترک کر دیتی ہے اور ترقی پسندی کی کوشش کرنے لگتی ہے

یک زمانہ تھا جب مہذب دنیا کے لوگ جاپان اور روس پر ہنسا کرتے تھے کہ ان کے یہاں رشوت اور اندرونی سازشوں کی بڑی گرم بازاری ہے اور ان کی جمہوری اہلیتوں کو شبہ کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔ لیکن ان ملکوں کی ترقی نے ثابت کر دیا ہے کہ تعلیم اور جمہوریت کے ذریعے کیسا انقلاب کیا جا سکتا ہے۔

ہندوستان میں ناخواندگی۔ معاشری نظام کی غیر تغیر پذیری اور لوگوں کے اس جمود کی وجہ سے جو صدیوں کے ظلم و افلاس کا نتیجہ ہے۔ اصلاح کا کام بہت مشکل ہو گیا ہے۔ افلاس اور غلامی برابر ہماری قومی زندگی کی جڑوں پر کلہاڑا چلا رہی ہے۔ لیکن ان کے باوجود ہندوستان کے دل کی حالت ابھی تک ٹھیک ہے۔ عوامی تحریکات کے اثر کو ہندوستان ضرور قبول کرے گا۔ اگر حکومت کے کارکنوں کی ذہنیت تبدیل ہو جائے اگر سرکاری افسروں اور عوام کے مقاصد میں یک جہتی پیدا ہو جائے تو دیہی علاقے کی کایا پلٹی جا سکتی ہے۔ علاج صرف یہ ہے کہ سرکاری کارکنوں میں "ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد" کا جذبہ پیدا کیا جائے نمبردار، پٹواری، اور تحصیل دار کو انتظام حکومت کے فن کا ضرور ماہر بنایا جائے لیکن انھیں اپنے آپ کو عوام کا خادم سمجھنے کی بھی تربیت دی جائے تاکہ وہ انھیں آہستہ آہستہ بہتر زندگی بسر کرنے کے لئے تیار کر سکیں۔ ان کا کام خادم کی حیثیت سے اپنے آقاؤں کی تعلیم ہونا چاہیے۔

معاشی بہتری کے لئے جو تحریکیں چلائی جائیں گی وہ خود صحت مند قوتوں کو ابھاریں گی۔ لیکن اگر حکومت کی انتظامی مشین میں اوپر لکھی ہوئی اصلاحیں کر دی جائیں گی تو گاؤں والوں کو ضروری رہنمائی مل سکے گی۔ لیکن اس سے بھی زیادہ ضروری یہ ہے کہ خود گاؤں والوں کے اندر اپنے اداروں کے ذریعے اپنی مدد آپ کرنے کے جذبے کو ترقی دی جائے۔ اس مقصد کے لئے ہمیں ہر گاؤں میں ایک پنچایت۔ ایک امداد باہمی کی انجمن اور ایک اسکول کا انتظام کرنا ہوگا اور دوسرے طریقوں پر ان کے اندر اجتماعی زندگی کو ترقی دینا ہوگی۔

سرمنی لال بی نانا وتی

# صنعتی انقلاب اور اس کے بعد کی معاشی ترقی

انگلستان میں اٹھارھویں صدی کے آخری نصف میں نام نہاد "صنعتی انقلاب" رونما ہوا۔ اس وقت سے آج تک معاشی کاروبار کا رجحان مغربی اور مغرب پرست ملکوں میں نمایاں طور پر بلندی کی طرف رہا ہے۔ ایک طرف آبادیوں میں بڑے اضافے ہوئے ہیں مثلاً انگلستان اور ویلز کی آبادی جو سنہ ۱۸۰۱ء میں ۹۰ لاکھ تھی سنہ ۱۸۵۱ء میں ایک کروڑ ۶۰ لاکھ اور آج چار کروڑ ہو گئی ہے دوسری طرف پیدائش دولت میں اس سے بھی زیادہ اضافہ ہو رہا ہے اگرچہ اس کو صحیح صحیح ناپا نہیں جا سکتا کیونکہ نئی نئی چیزیں برابر دریافت کی جاتی رہی ہیں اور مجموعی پیداوار میں مصنوعات اور خدمات کا تناسب بڑھتا رہا ہے اور زراعتی پیداوار کا گھٹتا رہا ہے۔ جو بہترین تخمینے موجود ہیں۔ ان کی بنیاد پر کہا جا سکتا ہے کہ انگلستان اور ویلز میں پیداوار فی کس سو سال پہلے کے مقابلے میں آج دو یا تین گنا زیادہ ہو گئی ہے۔ اس کی وجہ سے زندگی کے عام معیار میں خاصی بلندی پیدا ہو گئی ہے۔ اس کو بھی صحیح صحیح ناپا نہیں جا سکتا۔ لیکن سو سال کے بیانات کے دیکھنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ انگلستان کے بہت سے مزدوروں کے خاندان اور خاص کر کھیتوں پر کام کرنے والے مزدور ایسی زندگی بسر کرتے تھے جس کا شمار آج کل افلاس اور فاقہ زدگی میں کیا جائے گا۔ اس میں کوئی شبہ نہیں ہے کہ موجودہ زمانے کے مزدور کو غذا، مکان، لباس نیز سفر، تعلیم اور تفریح کی سہولتیں اپنے دادا بلکہ اپنے باپ سے بھی کہیں زیادہ حاصل ہیں۔ کام کے ہفتہ کی لمبائی جس کا ناپنا ممکن ہے بلاشبہ کم ہو گئی ہے۔ فیکٹری اور تعمیرات کے مزدوروں کو انیسویں صدی کی دو تہائی مدت گزرنے تک ہفتہ میں ۶۰ گھنٹے سے زیادہ کام کرنا پڑتا تھا۔ سنہ ۱۹۱۳ء میں اکثر مزدوروں کو ۵۴ گھنٹے کام کرنا پڑتا تھا۔ آج وہ صرف

۴۸ گھنٹے یا اس سے کم کام کرتے ہیں۔ شرح اموات کی کمی کو بھی ناپا جا سکتا ہے۔ انگلستان اور ویلز میں شرح اموات ۱۸۷۰ء تک ۲۱ فی ہزار تھی۔ آج یہ ۱۲ سے کم ہے۔ پچھلے زمانے کی شرح اموات کی زیادتی کا سبب کچھ تو طبی واقفیت کی کمی تھی لیکن اس سے زیادہ یہ بات تھی کہ لوگوں کو کافی غذا کھانے کو نہیں ملتی تھی۔ انگلستان اور ویلز کے بارے میں ہم نے کچھ اوپر اعداد درج کئے ہیں۔ لیکن اس سے ملتے جلتے اعداد، آبادی، پیداوار اور معیار زندگی کے اضافے کے بارے میں مغرب کے اکثر ملکوں کے لئے پیش کئے جا سکتے ہیں۔

ہم زیادہ تفصیلات میں پڑنا نہیں چاہتے۔ بلکہ معاشی کاروبار کی اس غیر معمولی توسیع کے بارے میں چند عام باتیں درج کئے دیتے ہیں۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ اس توسیع کا سلسلہ ختم نہیں ہوا ہے بلکہ برابر جاری ہے۔ مغربی یورپ میں آبادی کی توسیع تو ضرور رک گئی ہے لیکن دوسری چیزوں میں اضافے کی طرف میلان اب تک برابر جاری ہے۔ اس کی تصدیق میں کچھ واقعات اور اعداد پیش کئے جا سکتے ہیں گذشتہ بیس تیس سال میں بہت سی ایسی بڑی صنعتیں وجود میں آئیں جو اس قسم کی چیزوں کو بناتی یا استعمال کرتی ہیں جیسے کہ ربڑ، پٹرول، موٹر کار، بجلی کے آلات، سینما کے فلم جن سے لوگ پہلے یا تو واقف نہیں تھے یا جن کی نسبتی اہمیت اتنی زیادہ نہیں تھی۔ کوئلے کی پیداوار دنیا میں ۱۸۶۰ء میں ایک کروڑ ۲۰ لاکھ ٹن تھی۔ ۱۸۲۰ء میں چار کروڑ ۰۵ لاکھ۔ ۱۸۹۰ء میں ۵۰ کروڑ۔ اور ۱۹۱۳ء میں ایک ارب ۲۰ کروڑ ٹن ہو گئی تھی۔ اس وقت سے دوسری چیزوں کے مقابلے میں کوئلے کی پیداوار میں نسبتاً کم اضافہ ہوا ہے۔ اس کی جگہ دوسری چیزیں مثلاً معدنی تیل ایک حد تک استعمال کی جانے لگی ہیں۔ لیکن اس کے باوجود ۱۹۳۶ء میں دنیا میں کوئلے کی پیداوار ایک ارب ۳۰ کروڑ ٹن تھی۔ اس کے مقابلے میں خام پٹرول کی پیداوار ۱۹۰۰ء میں ۲ کروڑ ٹن۔ ۱۹۱۳ء میں ۵ کروڑ ٹن اور ۱۹۳۶ء میں ۲۳ کروڑ ٹن

تھی۔ لوہے کی پیداوار سن ۱۸۰۰ء میں ۲ لاکھ ٹن تھی۔ سن ۱۸۸۰ء میں ایک کروڑ ہوئی۔ سن ۱۹۰۰ء میں ۴ کروڑ اور سن ۱۹۳۶ء میں ۹ کروڑ ٹن ہو گئی۔ ایک لحاظ سے صنعتی انقلاب کا دارومدار کوئلہ اور لوہے ہی پر تھا۔ لوہے کی ضرورت ابتدا میں مشینیں بنانے کے لئے اور بعد میں ریلیں اور ریل کی گاڑیاں بنانے کے لئے ہوئی اور کوئلے کی ضرورت مشینوں اور انجنوں کے لئے قوت محرکہ فراہم کرنے کے لئے ہوئی۔ اس لئے اگر صنعتی ترقی کو ناپنے کے لئے کوئلہ اور لوہے (اور موجودہ زمانے میں فولاد اور پٹرول) کی پیداوار کو استعمال کیا جائے تو اوپر کے اعداد کے دیکھنے سے یہ بات صاف طور پر نظر آتی ہے کہ امتداد زمانے کے ساتھ ترقی کی رفتار بھی برابر تیز ہوتی جا رہی ہے۔

ان مشینوں کا رواج جو بھاپ کی قوت سے چلتی تھیں آہستہ آہستہ ہی ہوا۔ واٹ نے سن ۱۷۶۹ء میں اسٹیم کے انجن کو ایجاد کیا تھا اور گردش میں لانے والی حرکت کو جس کے ذریعے ہر قسم کی مشینوں کے چلانے کا امکان پیدا ہوا۔ سن ۱۷۸۲ء میں ایجاد کیا گیا۔ لیکن سن ۱۸۰۰ء میں ساری سلطنت متحدہ برطانیہ میں صرف ۲۸۹ بھاپ کے انجن کام کرتے تھے۔ سن ۱۸۳۵ء میں قوت محرکہ سے چلنے والے کرگھوں کی تعداد ایک لاکھ ۲۳ ہزار تھی۔ (آج ان کی تعداد دس لاکھ ہے) اور ان میں سے سات ہزار کو چھوڑ کر باقی سب روئی کی صنعت میں لگے ہوئے تھے۔ روئی کی صنعت کے علاوہ دوسری صنعتوں میں سن ۱۸۴۰ء بلکہ سن ۱۸۵۰ء تک انگلستان میں فیکٹریوں کا نظام عام طور پر رائج نہیں ہوا تھا۔ دوسرے ملکوں میں یہ نظام اور بھی بعد میں رائج ہوا۔

اس کی ایک حد تک یہ وجہ تھی کہ مزدوروں میں نقل پذیری کم پائی جاتی تھی۔ بعض ملکوں میں مزدور انیسویں صدی کے خاصے طویل زمانے تک بیگار کے نظام کے ماتحت زمین کے ساتھ بندھے ہوئے تھے۔ انگلستان میں انھیں نقل و حرکت کی آزادی تھی لیکن بہت سے شمال کی جانب (کیونکہ آبادی کا بیش تر حصہ جنوب میں تھا)

نقل سکونت کے لئے اور فیکٹری میں داخل ہونے کے لئے تیار نہ ہوتے تھے۔ شروع کے سالوں میں فیکٹری کے مزدوروں میں زیادہ تر آئرلینڈ کے لوگ تھے۔ لیکن اصل وجہ فیکٹری نظام کی ترقی کے سست ہونے کی یہ تھی کہ ابھی معاشی کاروبار کی مختلف شاخوں میں ترقی ہونا باقی تھی۔ کئی عشرے گذر گئے، جب کہیں قوت محرکہ سے چلنے والے کرگھے سوت کی پیداوار کے اضافے کا ساتھ دے سکے جو کاتنے اور دھننے کے طریقوں کی اصلاح و ترقی سے ممکن ہوگئی تھی اور اس سے بھی زیادہ مدت کپڑے کی تیاری کے بعد کی منزلوں کو بہتر بنانے کے لئے صرف کرنا پڑی۔ ابتدائی اسٹیم انجنوں اور مشینوں کو ہاتھ سے بنایا جاتا تھا۔ اس لئے ان میں بہت سی خرابیاں رہتی تھیں اور وہ اکثر ٹوٹتی رہتی تھیں ۱۸۲۵ء میں کہیں جاکر مشین بنانے والے اوزاروں کی اہم ایجادیں ہوئیں اور انھوں نے مشین بنانے کی صنعت میں ایک انقلاب پیدا کیا جس کی وجہ سے صحیح اور قابل اعتماد مشینوں کو بڑی تعداد میں بنایا جاسکا۔ مزدوروں کو مشینیں بنانے ان کی مرمت کرنے اور انھیں استعمال کرنے کی تربیت دینی ہوتی تھی۔ اس کے علاوہ مشینوں کی ترقی ایک حد تک کوئلے کی کان کنی اور فولاد سازی کی صنعت کی ترقی پر بھی منحصر تھی۔ غرض اس پیچیدہ نظام پیدائش کے ماتحت کسی ایک شعبے میں ایجادوں سے اسی وقت فائدہ اٹھایا جا سکتا تھا۔ جب ساتھ ہی ساتھ دوسرے شعبوں میں بھی ترقیاں ہوں اور یہ بات آج بھی اتنی ہی صحیح ہے جتنی جب تھی۔ یہ بھی صحیح ہے کہ ایک شعبہ کی ترقیوں سے دوسرے شعبے کی ترقیوں کو تحریک ہوتی ہے اور انھیں ان سے امداد ملتی ہے اور یہ اپنی جگہ پھر اور نئی ترقیوں اور اصلاحوں کا موجب ہوتی ہیں۔ چنانچہ ترقی یافتہ کاتنے کی مشینوں نے لوگوں کو قوتِ محرکہ سے چلنے والے کرگھے ایجاد کرنے کی طرف مائل کیا۔ اسی طرح کوئلے کی کانوں سے پانی نکالنے کے لئے جب بھاپ کے انجنوں کو استعمال کیا گیا تو کوئلہ سستا ہوا اور کوئلے کے سستے ہونے کی وجہ سے بھاپ کے انجنوں کی لاگت کم ہوگئی اور ان کی مانگ

بڑھ گئی۔

مختلف شعبوں کی ترقی میں جو باہمی انحصار پایا جاتا ہے اس کی نہایت اہم مثال نقل وحمل کی ترقی میں نظر آتی ہے۔ شہروں کے درمیان تخصیص کار کو اس وقت تک زیادہ ترقی نہیں ہوسکتی جب تک کہ منڈی کا رقبہ، نقل وحمل کی لاگت کے زیادہ ہونے کی وجہ سے محدود رہتا ہے۔ وہ شہر جو بعض چیزوں کو خود پیدا نہیں کرسکتے، ان کی کم مقداروں ہی کو دوسرے شہروں سے منگا سکیں گے کیونکہ نقل وحمل کے مصارف کی وجہ سے ان کی قیمتوں میں بہت اضافہ ہوجائے گا۔ اکثر شہر جو انھیں پیدا کرسکیں گے پیدا کرنا جاری رکھیں گے۔ کیونکہ جن شہروں کو نسبتی فوائد اورکم تر مصارف اس وجہ سے ہوتے ہوں گے کہ ان کی آب وہوا یا زمین بعض پیداواروں کے لئے خاص طور پر موزوں ہے یا جن کے یہاں کوئلہ یا خام لوہا یا دوسری معدنیات موجود ہیں یا جن کے یہاں ایک خاص صنعت مرکوز ہوچکی ہے —— ان کے ان فوائد کی تلافی خاصے فاصلوں پر منتقل کرنے کے مصارف کی زیادتی سے ہوجائے گی۔ اٹھارھویں صدی میں نقل وحمل کے مصارف بہت زیادہ تھے اور صرف بیش قیمت چیزوں ہی کو بڑے فاصلے پر خصوصاً خشکی کے راستے سے منتقل کرنے میں فائدہ تھا۔ لیکن میکاڈم اور دوسرے لوگوں نے سڑکوں کو ترقی دی نہریں بنائی گئیں۔ دریاؤں میں جہازرانی کا امکان پیدا کیا گیا اور سب سے بڑی تبدیلی ریلوں کی تعمیر کے ذریعے ہوئی۔ ۱۸۲۵ء میں پہلی بھاپ کی ریل (اسٹاکٹن اور ڈارلنگٹن ریلوے) بنائی گئی جس پر بھاپ سے چلنے والی گاڑی چلائی گئی۔ لیکن جب تک انیسویں صدی نصف کے قریب نہیں گذرچکی اس وقت تک انگلستان میں ریلوں کا جال نہیں بچھ سکا۔ اور دوسرے ترقی پسند ملکوں میں یہ ترقی اور بھی بعد میں ہوئی۔

ریلوں نے پورے براعظموں کو باہم منسلک کردیا۔ اب لوگ ساحلوں اور دریا کے کناروں پر آباد ہونے کی جگہ وسط ملک میں آباد ہوسکتے تھے۔ دوردراز منڈیوں

میں فروخت کرنے کے لئے فصلیں وسط ملک میں بوئی جاسکتی تھیں۔ ۱۸۲۲ء میں معاشیات کے ماہر میک کلاؤچ نے لکھا تھا کہ انگلستان میں زندہ مویشی اور نمک لگا ہوا گوشت سوائے ہیمبرگ کے کسی دوسرے مقام سے درآمد نہیں کیا جاسکتا اور وہاں سے بھی درآمد کی توقع زیادہ نہیں کی جاسکتی۔ اُس نے کہا تھا کہ جنوبی امریکہ سے ایک چھٹانک گوشت بھی نہیں آسکے گا۔ ۱۸۴۵ء میں کابڈن نے کہا تھا کہ انگلستان کے کسان کو عملاً غلّہ پر دس شلنگ فی کوارٹر کی تامین ملی ہوئی ہے کیونکہ ڈانزگ سے لندن تک غلّہ کو منتقل کرنے میں تقریباً دس شلنگ کے برابر لاگت آتی تھی۔ لیکن نقل وحمل کی تیز رفتار ترقی نے ان سب باتوں کو بدل ڈالا۔ امریکہ اور دوسرے سمندر پار ملکوں میں ریلوں کی تعمیر کی وجہ سے اور جہاز سازی کے فن تعمیر میں اصلاحات کی بنا پر ۱۸۸۰ء کے بعد غلّہ اور گوشت کا بڑی مقدار میں سمندر پار سے درآمد کرنا ممکن ہوگیا۔ نقل وحمل کے مصارف کی اسی مسلسل کمی نے انگلستان کے اور دوسرے ملکوں کے صنّاعوں کے لئے دنیا کی منڈی میں اپنا مال فروخت کرنے کا امکان پیدا کر دیا۔

ریلوں کی ترقی کو بڑی امداد ان مسلسل اصلاحوں سے ملی جو لوہے اور بعد میں فولاد کے پیدا کرنے میں کی جاتی رہیں۔ ریلوں اور ان کی گاڑیوں کے لئے لوہے اور فولاد کی بڑی مقداروں میں ضرورت ہوئی۔ اس زائد مانگ کی وجہ سے بڑے پیمانے کی کفائتیں حاصل کی جاسکیں جس کی وجہ سے ریلوں اور ان کی گاڑیوں کی قیمت اور کم ہوگئی۔ سستے نقل وحمل نے لوہے اور فولاد کو اس طرح بھی بڑھایا کہ ان کی وجہ سے مصنوعات کو ترقی دینے کا موقع ملا اور اُن کی ترقی نے ہر قسم کی مشینوں اور سامانوں کی مانگ پیدا کی۔ دوسری طرف اس کی وجہ سے لوہے اور فولاد کے کارخانوں کو کوئلہ اور خام لوہا، (اور بعد میں بیکار لوہا) پہلے کے مقابلے میں زیادہ دور سے اور زیادہ سستی قیمت پر مل سکا۔ غرض اس طرح لوہے اور فولاد کی صنعت نے ریلوں اور جہاز رانی کی ترقی میں مدد دی۔ اور خود انھوں نے لوہے اور فولاد کی صنعت کی ترقی میں۔

ف۔ بنہم

# لیگی سیاست کے نئے میلانات

مسلم لیگ کی سیاست اس وقت نہایت نازک مرحلہ سے گذر رہی ہے۔ پنجاب کی لیگی وزارت ایک عرصہ ہوا ٹوٹ چکی ہے۔ سرحدی وزارت بھی حال میں ختم ہوگئی ہے اور اس کی جگہ کانگریسی وزارت نے لے لی ہے۔ بنگال میں دفعہ ۹۳ کا نفاذ ہو گیا ہے یعنی آئین کو معطل کرکے سب اختیارات گورنر نے اپنے ہاتھ میں لے لئے ہیں۔ سندھ میں سر غلام حسین ہدایت اللہ کی وزارت نے بہت سے پلٹے کھائے ہیں اور مختلف قسم کی مصالحتیں اس کو کرنا پڑی ہیں آسام کی لیگی وزارت اور وہاں کے لیگی عوام میں کشمکش جاری ہے۔ لیگ کی وزارتوں پر لوگ رشوت ستانی کی تہمتیں لگا رہے ہیں۔ ان کے خلوص اور وفاداری پر حرف زنی کر رہے ہیں۔ یو۔پی میں لیگ کے اندر سخت اختلافات رہ چکے ہیں۔ انھیں اب ایک حد تک سلجھا لیا گیا ہے۔ مسٹر جناح بیمار ہیں۔ ان کی علالت کی وجہ سے لیگ کا سالانہ اجلاس ملتوی کرنا پڑا ہے۔ وائسرائے انگلستان گئے ہوئے ہیں اور کانگریسی رہنما جیلوں سے رہا ہو رہے ہیں۔ ہر طرف چرچا ہے کہ حکومت کانگریس سے سمجھوتہ کرنے کی تیاریاں کر رہی ہے۔ سپرو کی مصالحتی کمیٹی نے جو تجویزیں شائع کی ہیں ان میں دور دور کہیں پاکستان کا گذر نہیں ہے۔ مہاتما گاندھی جس حد تک آگے بڑھ گئے تھے اس کے مقابلے میں یہ تجویزیں بہت رجعت پسند معلوم ہوتی ہیں کیا مسٹر جناح سے گاندھی جی کی ملاقات کو پاکستان کے مطالبے کا انتہائی نقطہ عروج سمجھا جائے؟ کیا اس کے بعد اب زوال ہی زوال ہے؟ یہ سوال لوگوں کے دلوں میں پیدا ہونے لگے ہیں۔ غرض حالات کچھ ایسے جمع ہوگئے ہیں جن میں لیگ کا مستقبل واقعی تشویش ناک نظر آتا ہے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ لیگ کے لئے آزمائش کا وقت خلافِ توقع بہت جلد آگیا ہے اور اس کے پہلے مرحلے میں مسلم لیگ نے اپنی طاقت کا کچھ اچھا ثبوت

نہیں دیا ہے۔

لیگ کے مخالف علی الاعلان کہہ رہے ہیں کہ ہم تو پہلے ہی کہتے تھے کہ لیگ جی حضوریوں اور جاہ پرستوں کی جماعت ہے اس میں نوابوں اور خطاب یافتہ لوگوں کا غلبہ ہے۔ اس کے سب کام سرکار کے اشارے پر ہوتے ہیں۔ جب کانگریس کو زک دینے کے لئے سرکار کو لیگ کو طاقتور رکھنے کی ضرورت تھی اس وقت تک لیگ میں خوب زندگی اور جوش و خروش تھا لیکن جب سرکار کو اس کی ضرورت نہیں رہی لیگ بھی ٹیں ٹیں فش ہوگئی۔ پاکستان کا مطالبہ اور لیگ ——— یہ صرف کانگریس کو منہ چڑھانے کی ترکیبیں تھیں ورنہ چند سر پھرے لوگوں کو چھوڑ کر، لیگ کے باقی تمام معزز رہنماؤں کو اس خرافات سے کیا مطلب۔ یہ سرکار پرست لوگ ٹھیرے۔ سرکار کا جدھر رُخ ہو وہی ان کا پاکستان ہے۔ پاکستان کے مطالبے کے لئے دل گردے کی ضرورت ہے یہاں تو ریڑھ کی ہڈی ہی سرے سے غائب ہے۔ سر سے پیر تک بلبلا گوشت اور بادی کا موٹاپا ہے۔ ان میں تو لچک ہی لچک ہے۔ یہ تو ایسی قلابازیاں کھا سکتے ہیں کہ بڑے بڑے نٹ ان کے کارنامے دیکھ کر حیران و ششدر رہ جائیں۔ یہ بے چارے سرکار کی ٹیڑھی نظر کی کیا تاب لائیں گے ان کا عشق پھولوں کی سیج پر ہوتا ہے۔ اس کا اظہار سخن شناس قدردانوں کی محفلوں یا ڈنر کی میزوں پر غیر ملکی زبان کی خطابت و صحافت کی صورت میں کیا جاتا ہے۔ مجنوں کی صحرانوردی فرہاد کی تیشہ زنی۔ سلاسل و آہن اور زنجیر پا وغیرہ کو یہ آئین عشق اور آداب محبت کے خلاف سمجھتے ہیں۔ ان کا رقیب اگر اوچھے ہتھیاروں اور غیر پارلیمنٹری طریقوں پر اُتر آئے تو "استعفا میرا با حسرت و یاس" کہہ کر کنارہ کش ہو جاتے ہیں۔

پھبتی کے طور پر کہہ سکتے ہیں ؎

دھمکی میں مرگیا جو نہ باب نبرد تھا
عشق نبرد پیشہ طلبگار مرد تھا

پاکستان کا مطالبہ جواں مردوں کو زیب دیتا ہے جو اس کے حاصل کرنے کے لئے جان و مال کی بازی لگانے کے لئے تیار ہوں۔ بوڑھے کھوسٹ جو قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھے ہیں اور اپنی عمر بھر کی کمائی یا باپ دادا کی میراث کو سینے سے چپٹائے ہوئے ہیں یا جو سیاست کو بھی روپیہ کمانے کا ایک حیلہ سمجھتے ہیں۔ وہ کیا اس میدان میں کودنے کا حوصلہ کریں گے ابھی کیا ہے وائسرائے کو انگلستان سے لوٹ کر آنے دو جب وہ کانگریس سے مصالحت کے فیصلے کا باقاعدہ اعلان کریں۔ گے تو لیگ کی مقامی شاخوں میں جہاں سرکار پرست لوگوں کا غلبہ ہے پاکستان کے مطالبے کی جڑیں اس طرح کھوکھلی کی جائیں گی کہ مخلص رہنماؤں کو لیڈری کا پورا مزہ مل جائے گا۔

کوئی شبہ نہیں کہ ان تمام بیانات میں ایک حد تک صداقت موجود ہے لیکن اس سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ لیگ میں ایک دوسرا عنصر بھی آہستہ آہستہ نشو و نما پا رہا ہے جو لیگ کے پرانے رہنماؤں سے بالکل مختلف ہے۔ یہ تعلیم یافتہ نوجوانوں چھوٹی حیثیت کے تاجروں، چھوٹی حیثیت کے زمینداروں اور دستکاروں اور خوش حال مزدوروں اور کسانوں پر مشتمل ہے۔ یہ دولت مندوں کا نہیں بلکہ بیدار اور باشعور عوام کا گروہ ہے۔ اس کے لئے سیاست، تفریحی مشغلہ یا بڑھاپے کا سہارا نہیں بلکہ عزت و آبرو کے ساتھ جینے اور مرنے کا سوال ہے۔ پاکستان اس کا روزہ اور نماز ہے۔ اس کی زبان و ادب ہے، اس کی تاریخ و تمدن ہے۔ اس کا اوڑھنا اور بچھونا ہے اور اس کا کھانا اور پینا ہے۔ اس کی بے چین تمنائیں اظہار کی خواہش مند ہیں۔ اس کے بلند حوصلے میدان کی وسعت کے متلاشی ہیں۔ اس کی پوشیدہ طاقتیں مواقع کی منتظر ہیں۔ اس کو سرزمین وطن کی ضرورت ہے۔ اس کو اقتدار حکومت کی ضرورت ہے۔ اس کو آزادی اور خود مختاری چاہیئے۔ وہ اپنے من کی دنیا کو بنانا اور بسانا چاہتا ہے۔ وہ ہم آہنگی، یک دلی اور یک رنگی کو ڈھونڈتا ہے۔ اسے روز روز کے جھگڑوں

اور قضیوں سے نفرت ہے۔ وہ خود خوش رہنا چاہتا ہے اور دوسروں کو بھی خوش دیکھنا چاہتا ہے۔ "زندہ رہو اور زندہ رہنے دو" اس کا اصول ہے۔ تم اپنے گھر میں آزاد میں اپنے گھر میں آزاد ——— یہ اس کا مطالبہ ہے اور اپنے اس مطالبے میں وہ حق و انصاف کو اپنے ساتھ سمجھتا ہے۔

یہ عنصر موجود ہے۔ اس کو ترقی ہو رہی ہے۔ اس سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا لیکن اس کی طاقت کتنی ہے۔ اس کا مستقبل کیا ہے۔ اس کی کامیابی کے کیا امکانات ہیں اس کے بارے میں ابھی کوئی بات یقین اور وثوق کے ساتھ نہیں کہی جا سکتی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے پرانے رہنماؤں سے کئی جگہ ٹکر لی ہے۔ پنجاب، یو۔پی، بمبئی اور سندھ میں لیگ کے رہنماؤں کے اندر جو اختلافات رونما ہوئے ہمارے کمیونسٹ رفقا انھیں اسی عنصر کے ابھرنے کی کوشش پر محمول کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ شوکت حیات خاں، غضنفر اللہ، قاضی عبدالحمید، جے، ایم، سید۔ اس نئے عنصر کی رہنمائی کرتے ہیں۔ لاہور کے انگریزی اخبار "لائٹ" نے سرحد کی لیگی وزارت کی ناکامی کو مسلم لیگ کے نصب العین کی عدم مقبولیت پر محمول نہیں کیا، بلکہ اسے سرحد کے لیگی رہنماؤں کی ذاتی ناکامیابی پر محمول کیا ہے۔ بنگال میں عبدالہاشم صاحب سکریٹری بنگال پروونشل مسلم لیگ کو اس نئے میلان کا رہنما قرار دیا جاتا ہے ان بیانوں میں کس حد تک صداقت ہے اس کا کوئی قطعی ثبوت ابھی تک نہیں مل سکا ہے۔ پرانے رہنماؤں سے نئے رہنماؤں نے جو ٹکریں لی ہیں ان میں کسی جگہ بھی انھیں اتنی کامیابی نہیں مل سکی کہ وہ انھیں ان کی جگہ سے ہٹا سکتے اور اپنی مرضی کے مطابق کارروائی کر سکتے۔ ان کی تنظیم کی مضبوطی کی بھی کوئی شہادت ابھی تک فراہم نہیں ہوئی ہے۔ لاہور شہر میں لیگ کا جلاس منعقد کرانا بہت معمولی کام تھا۔ لیکن اس کام میں بھی کامیابی اور ناکامی کا ثبوت مسٹر جناح کے بیمار ہو جانے کی وجہ سے نہیں مل سکا ہے۔ آیندہ کے اسمبلیوں کے انتخابات سے شاید اس

کا کچھ پتہ چل سکے۔ لیکن صحیح آزمائش تو اس وقت ہوگی جب کسی مخالف حکمراں طاقت سے ٹکر لینے کے باوجود یہ اپنی تنظیم اور مقبولیت کو قائم رکھ سکیں گے سو اس کا وقت معلوم نہیں کب آئے۔ ان کی اضافہ پذیر اہمیت کا ایک ثبوت البتہ ملتا ہے اور وہ یہ کہ لیگ کے چوٹی کے رہنماؤں نے اس عنصر کے خیالات کی ترجمانی اپنی تقریروں اور تحریروں میں شروع کردی ہے لیکن اس ثبوت کی اہمیت کچھ زیادہ نہیں ہے کیونکہ زمانے کا رجحان ہی کچھ اس طرف ہے۔ حتیٰ کہ ایک کھرب کا منصوبہ بنانے والے سرمایہ دار بھی اپنے آپ کو اس رجحان کے اثرات سے آزاد نہیں رکھ سکے ہیں۔ اس لئے ان تمام باتوں کے پیش نظر یہی کہا جاسکتا ہے کہ اس عنصر کو اپنی اہمیت اور اپنے اثر و اقتدار اور اپنے پیرووں کی تعداد اور وفاداری کا ثبوت دینا ابھی باقی ہے۔

لیکن جہاں تک ان کے عزائم کا تعلق ہے اس کے بارے میں ہم ضرور گفتگو کرسکتے ہیں۔ کیونکہ پنجاب کی لیگ نے نومبر سنہ ۴۴ء میں اور بنگال کی لیگ نے اپریل سنہ ۴۵ء میں اپنے اپنے منشور شائع کئے ہیں۔ جن سے ان کے ارادوں کا پتہ لگایا جاسکتا ہے۔

پنجاب کی مسلم لیگ کا ابتدا میں یونینسٹ پارٹی کے ساتھ اتحاد تھا اور دونوں مل کر صوبے کی حکومت کا کام سنبھالے ہوئے تھیں۔ پنجاب کے بہت سے مسلمان رہنما لیگ اور یونینسٹ پارٹی دونوں کے رکن تھے اور دونوں کے ساتھ وفاداری کا اعلان کرتے تھے۔ لیکن بعد میں ایسے حالات پیدا ہوئے کہ ان کے لئے دونوں کے ساتھ وفاداری کو نبھانا مشکل ہوگیا۔ یہ اتحاد ٹوٹا۔ کچھ مسلمان رہنما خالص یونینسٹ ہوگئے کچھ خالص لیگی۔ اکثریت یونینسٹ کی تھی اس لئے ان کی وزارت قائم رہی اور مسلم لیگ کو اسمبلی میں مخالف پارٹی کی حیثیت سے اپنی تنظیم کرنا پڑی۔ چنانچہ ان کے منشور میں یونینسٹ پارٹی کی مخالفت کا رنگ غالب نظر آتا ہے۔ بنگال کی مسلم لیگ پارٹی کو چونکہ اس قسم کی کسی اندرونی مخالفت کا سامنا نہیں کرنا پڑا اس لئے ان کے منشور میں کسی دوسری

سیاسی پارٹی پر چوٹیں نہیں ہیں پنجاب کے منشور میں جزئیات اور تفصیلات بھی شامل ہیں لیکن بنگال کے منشور میں محض اصول بیان کر دئے گئے ہیں۔ پنجاب کا منشور طویل ہے اس میں کہیں کہیں ایک ہی بات کو کئی دفعہ دہرایا گیا ہے اور سیاسی زندگی کے ہر پہلو کا احاطہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ بنگال کا منشور نسبتاً مختصر ہے۔ منطقی ترتیب کے ساتھ اس میں نصب العین کو درج کرنے کی کوشش کی گئی ہے اور تفصیلات اور جزئیات سے اجتناب کیا گیا ہے۔ پنجاب کا منشور نقش اول ہے اس لئے اس کے خیالات اور بیانات میں انضباط اور تنظیم کی کمی ہے۔ بنگال کا منشور نقش ثانی ہے اس لئے زیادہ منضبط اور محدود ہے۔ لیکن دونوں میں سب سے زیادہ اہم فرق یہ ہے کہ پنجاب کا منشور ایسے صوبے کے لئے تیار کیا گیا ہے جو سب سے آخر میں برطانیہ کی حکومت میں شامل ہوا جہاں جنگ جو نسلیں آباد ہیں۔ جہاں کی حکومت میں بہت زیادہ مطلق العنانی پائی جاتی ہے۔ جو فوجی بھرتی کا صوبہ ہے جہاں کے لوگ فوجی ہونے کی وجہ سے فوجی اطاعت اور وفاداری کے عادی ہیں اور جہاں اس اطاعت اور وفاداری کی معقول قیمت سرکار کی طرف سے ادا کی جاتی ہے۔ جہاں کے لوگ سرکار کے ساتھ صرف نمک حلالی کرنا جانتے ہیں۔ کیونکہ اس کا معاوضہ نقد کی صورت میں ملتا ہے اور باقی سب چیزوں کو مہمل اور خرافات سمجھتے ہیں۔ جہاں معاشی اور سیاسی میدان میں ہندو، مسلمان اور سکھ اس طرح مقابلہ کر رہے ہیں کہ کبھی سرکار ایک کو شہ دے کر آگے بڑھاتی ہے تو کبھی دوسرے کو۔ کبھی ایک کا زور کم کرتی ہے تو کبھی دوسرے کا اور طاقت کے اس توازن کو قائم رکھتے ہوئے اپنی مطلق العنان حکومت کو کامیابی کے ساتھ جاری رکھ سکتی ہے۔ ایسے صوبے کے لئے جو منشور تیار کیا جائے گا اسے لازماً اس دوسرے صوبے سے مختلف ہونا چاہئے جہاں آزادی کی مختلف قسم کی تحریکیں آئینی تحریکوں سے لے کر دہشت انگیزی کی تحریک تک، ایک عرصے سے چل رہی ہیں

جہاں سرکار کا رعب اور ہیبت لوگوں کے دل سے نکل چکا ہے۔ جہاں کے لوگ عین اس وقت جب وہ ظاہری طور پر حکومت کے ساتھ وفاداری کا اعلان کرتے ہیں اپنے دل کے اندر دوسری وفاداریوں کو چھپائے رہتے ہیں۔

بہرحال دونوں منشوروں کے یہ اختلافات کوئی بنیادی حیثیت نہیں رکھتے۔ بنیادی طور پر دونوں کے میلانات میں بڑی یکسانیت پائی جاتی ہے جس کا خلاصہ ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔

۱۔ برطانوی شہنشاہیت کی مخالفت اور اس کے اثر سے مکمل آزادی۔

۲۔ غیر مسلموں کے ساتھ رواداری اور ان کی تحریک آزادی کے ساتھ ہمدردی و شراکت یعنی آزاد ہندوستان میں آزاد پاکستان کا نصب العین۔

۳۔ جمہوریت پسندی (یعنی شہری آزادی، عوام کو جواب دہی، عوام کے اقتدار اعلیٰ اور عوام کے مفاد میں حکومت)

۴۔ صنعتیت یعنی جدید طرز کی بڑے پیمانے کی صنعتوں کو ترقی۔

۵۔ محنت کش عوام کے حقوق کا تحفظ۔

۶۔ مردوں، عورتوں، نابالغوں اور بالغوں سب کے لئے عام ابتدائی تعلیم اور فنی اور پیشہ ورانہ تعلیم۔

۷۔ مفاد عامہ کے کاموں کی توسیع و ترقی۔

۸۔ معاشی وسائل کی ہمہ گیر ترقی خصوصاً زراعت اور چھوٹے پیمانے کی صنعت وغیرہ کی ترقی۔

۹۔ سرکاری مالیات کی اصلاح تاکہ عوام پر محاصل کا بوجھ ہلکا کیا جاسکے اور عوام کے فائدہ کے لئے زیادہ روپیہ خرچ کیا جاسکے۔

۱۰۔ موجودہ انتظامات حکومت کی اصلاح تاکہ اس کے عہدہ دار عوام کی

فلاح و بہتری کو اپنا اول و آخر فریضہ سمجھنے لگیں۔

اس فہرست کے سرسری مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس پروگرام میں مسلمانوں کے مخصوص مذہبی حقوق پر اتنا زور نہیں دیا گیا ہے جتنا کہ ان کے شہری اور معاشی حقوق پر اور اس میں بھی توجہ صرف مسلمانوں تک محدود نہیں رکھی گئی ہے بلکہ شمال مغربی اور شمال مشرقی پاکستان کی جتنی بھی آبادی ہے اس کے لئے بلا تفریق مذہب و نسل مشترکہ طور پر بہتر حالات پیدا کرنے کو نصب العین میں شامل کیا گیا ہے۔ ان علاقوں کی رہنمائی کو البتہ مسلمانوں کی کثرت تعداد کے پیش نظر مسلمانوں ہی کے ہاتھ میں رکھا گیا ہے اور ان کی تعلیمی اور معاشی پستی کا خیال کرتے ہوئے ان کے لئے کچھ تحفظات کا مطالبہ کیا گیا ہے۔ بیت المال اور شریعت کا بھی ذکر آیا ہے لیکن وہ تبرکاً ہے ورنہ حقیقت میں دنیوی معاملات کو مذہب کی دخل اندازی سے الگ ہی رکھا گیا ہے۔

غرض ان منشوروں میں ترقی پسند غیر مسلم اور غیر لیگی عناصر اور محنت کش عوام کو مائل اور جذب کرنے کی خاصی صلاحیت موجود ہے۔ اب سوال صرف یہ رہ جاتا ہے کہ ان کو مسلمانوں اور غیر مسلموں میں عام طور پر مقبول بنانے کے لئے جس رہنمایانہ اہلیت اور اثر و نفوذ کی ضرورت ہے۔ وہ لیگ کے موجودہ رہنماؤں میں ہے یا نہیں۔ کانگریس کی کامیابی کا راز اس کے رہنماؤں کی قابلیت، ایثار، مستقل مزاجی، بیدار مغزی اور کثرت تعداد میں ہے۔ لیگ کو بھی اگر اسی پایہ کے رہنما خاصی کثیر تعداد میں مل گئے تو لیگ بھی ضرور پاکستانی علاقوں میں اپنے پروگرام کو ویسا ہی مقبول بنا سکے گی۔ جیسا کہ کانگریس ہندوستانی علاقوں میں اپنے پروگرام کو بنا چکی ہے۔ لیکن یہ ظاہر ہے کہ اس کے لئے محض تمنا کرنا ہرگز کافی نہیں ہے بلکہ بہت جاں گسل اور صبر آزما محنت و ریاضت کی ضرورت ہے۔ کیا لیگ کو ایسے آدمی مل سکیں گے؟

# ہمارا خون

یہ تباہی اور ہلاکت کا جنوں
یہ شکست و فتح کا مہلک فسوں
یہ مسلح فوجیوں کا طمطراق
یہ بلکتی ماؤں کا سوز فراق
آسماں سے موت کی یہ بارشیں
رات دن یہ قتل ہی کی سازشیں
یہ حصولِ برتری کے مشورے
اور یہ غارت گری کے منصوبے
یہ اچھوتی وضع کے آلاتِ جنگ
یہ تحیّر آفریں آلاتِ جنگ
کھیل ہے سارا ہمارے خون کا
ایک فوّارہ ہمارے خون کا !

---

اور وہ دورِ اماں، وہ عہدِ حسن
وہ تعیش کا سماں، وہ عہدِ امن
امن کی وہ برکتیں یادش بخیر
وہ سکوں، وہ راحتیں یادش بخیر
وہ ادب، وہ علم وہ تنقیدِ فن
وہ ثقافت، وہ سیاست وہ مدن

درسگاہوں میں علم و فن کا شعور
پھر معامل میں تجارب کا وہ زور
گفتگو وہ آرٹ پر، وہ ذکرِ شعر
وہ حسیں راتوں میں اکثر فکرِ شعر
شام کی وہ پر تکلف صحبتیں
وہ طرب خانوں کی رنگیں عشرتیں
برق پاروں کا وہ سیلِ بے کراں
شب کو بھی وہ روزِ روشن کا سماں
دل فریبی وہ تماشا گاہوں کی
دیدہ زیبی وہ تماشا گاہوں کی
گیت میں وہ لمبی تانوں کی بہار
رقص میں وہ ننگی رانوں کی بہار
مے کدوں میں وہ ہجومِ مرد و زن
وہ جمالِ ساقیانِ سیم تن
الغرض وہ عیش کی دنیا، وہ امن
جنگ سے پہلے جو قائم تھا، وہ امن

---

رنگ تھا کس چیز کا اُس امن میں؟
کیا ہمارا خون نہ تھا اس امن میں؟

---

اختر انصاری

# حالات حاضرہ

کسی محفل سے لوگ اُٹھنے لگیں تو اس کی رونق جاتی رہتی ہے، چاہے محفل سپاہیوں یا سیاست دانوں کی کیوں نہ ہو۔ پریزیڈنٹ روز ولٹ سیاست دانوں کی محفل کے صدر تھے ان کے جانے سے محفل کا کچھ رنگ ہی بگڑ گیا ہے۔ ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ سیاست کے جو مقاصد سب سے زیادہ نمایاں ہیں ان کی تشکیل کس حد تک پریزیڈنٹ روز ولٹ نے کی ہے اور کس حد تک دوسروں نے، لیکن ایٹلانٹک چارٹر انھیں کے خیالات کا عکس ہے اور جنگ کا اخلاقی پہلو بہت کمزور رہتا اگر ان کے خلوص نے اس میں ایک شان نہ پیدا کردی ہوتی۔ اس میں بھی کوئی شک نہیں کہ ان کی صاف دلی اور بے تکلفی، مروّت اور صداقت نے جمہوری ملکوں کی بہت سی مشکلیں آسان کر دیں اور بہت سے لوگوں کو جن کی طبیعتیں مختلف یا مزاج تیز تھے ایسے اتحادِ عمل پر آمادہ کر لیا کہ جس میں ذاتی مصلحت کے علاوہ انسانیت کے مستقبل سے گہرا تعلق ظاہر ہوتا ہے۔ اب جو پریزیڈنٹ روز ولٹ کی طرح سب کو سمجھانے اور سب کی پیٹھ ٹھونکنے والا کوئی نہیں رہ گیا ہے تو کوئی تعجب نہیں کہ اتفاق اور اتحاد پر بھی مخالفت کا گمان پیدا ہونا رہے، اور اتحادیوں کی سیاست میں یک جہتی کے باوجود اختلافات بڑھتے رہیں۔ اتحادیوں کی قوت اب اتنی ہے اور جرمنی اور جاپان کو اب انھوں نے اس طرح پچھاڑ لیا ہے کہ جنگ میں جلد اور پوری کامیابی ہونا یقینی ہو گیا ہے۔ لیکن دشمنوں کو شکست دینا بہرحال صرف ایک تمہید ہے۔ اس بین اقوامی نظام کی، جو جنگ کے بعد قائم ہوگا اور جس پر امن اور آسودگی کا مدار ہوگا۔ یہ نظام قائم نہ ہو سکا یا کافی مضبوط نہ ہوا تو جرمنی اور جاپان کی شکست کے علاوہ جنگ سے اور کچھ حاصل نہ ہوگا۔

اس کا یہ مقصد نہیں ہے کہ اتحادیوں کے مقاصد بدل جائیں گے۔ پریزیڈنٹ روز ولٹ

کے جانشین پریزیڈنٹ ٹرومین نے یقین دلایا ہے کہ متحدہ ریاستوں کی پالیسی میں کوئی تبدیلی نہ ہوگی اور ہر طرح سے پریزیڈنٹ روزولٹ کی پیروی کریں گے۔ سان فرانسسکو میں جو بین اقوامی کانفرنس ہونے والی ہے وہ بھی ہوگی مگر ابھی یہ نہیں معلوم کہ پریزیڈنٹ ٹرومین میں مزاجوں کی گرمی دور کرنے اور مخالفوں کو جن بنیادی باتوں پر اتفاق ہوا انھیں واضح کرنے کی وہ خاص قابلیت ہے یا نہیں جس نے پریزیڈنٹ روزولٹ کو ممتاز اور ہردلعزیز بنا دیا تھا۔ ممکن ہے کانفرنس میں اختلافات بہت زیادہ نمایاں ہوجائیں، ہر فریق اپنی رائے کو مبالغے کے ساتھ بیان کرے، اور کوئی ایسا موقع شناس مدبر موجود نہ ہو جو وقت پر سب کو سمجھا سکے کہ اختلافات کے مقابلے میں ان مسائل کی اہمیت بہت زیادہ ہے جن پر وہ متفق ہیں۔ کانفرنس میں برطانوی سلطنت کے تمام ارا کین شریک ہوں گے، روس نے مطالبہ کیا ہے کہ روسی وفاق کے دو ارا کین کو بھی جداگانہ نمائندگی دی جائے، اور اس مطالبے کو منظور کرنے کی کوئی معقول وجہ سمجھ میں نہیں آتی۔ روس نے اس کا بھی مطالبہ کیا ہے کہ لبلن کی قومی کمیٹی یعنی پولستان کی اس حکومت کو جو روس کی سرپرستی میں قائم ہوئی ہے کانفرنس میں شرکت کا حق دیا جائے۔ مگر اتحادیوں نے ابھی اس حکومت کو حقدار تسلیم نہیں کیا ہے۔ روسی حکومت کے اس اعلان سے کہ کانفرنس میں اس کے وزیر خارجہ مسٹر مولوتوف شریک نہ ہوں گے لوگوں کے دلوں میں بہت سے اندیشے پیدا ہوگئے ہیں، روس کے دونوں مطالبے منظور نہ کئے گئے تو ممکن ہے وہ کانفرنس میں صرف تماشائی بن کر جائے۔ بحث میں حصہ لے اور بحث کے نتیجے سے بے تعلق رہے۔ اتحادیوں سے مل کر جو انتظام کیا جا سکے گا اس کے علاوہ روس نے اپنی حفاظت کے لئے الگ تدبیریں بھی کی ہیں۔ چکوسلواکیہ، فن لینڈ، پولینڈ اور ابھی حال میں یوگوسلاویہ سے اس کے الگ معاہدے ہوچکے ہیں۔ ایسے ہی معاہدے وہ رومانیہ اور بلغاریہ سے بھی کرے گا، اور ممکن ہے ترکی بھی اس معاہدے کی جگہ جسے روس نے ابھی ایک مہینہ ہوا منسوخ قرار دیا

تھا ایک نیا اور روس کے لئے بہتر معاہدہ کرنے پر مجبور ہو۔ کانفرنس میں ان دو فریقی معاہدوں پر بہت زیادہ اعتراض کیا گیا۔ یا دوسری ریاستوں نے ایسے معاہدے کرنے کا حق محفوظ رکھا تو کانفرنس بین اقوامی امن کے لئے کچھ بہت مفید ثابت نہ ہوگی۔

جنگ کا نقشہ بہت تیزی کے ساتھ بدل رہا ہے۔ اتحادی اور روسی فوجیں وسط جرمنی میں بہت جلد مل جائیں گی اور پھر صرف مدافعت کے چند مورچوں کو فتح کرنے کا خیال رہ جائے گا۔ ان میں سے ایک برلن ہوگا۔ دو چار شمالی جرمنی میں ہوں گے سب سے اہم ڈنمارک اور ناروے اور جنوبی جرمنی اور مغربی آسٹریا کے مورچے ہوں گے۔ ناروے میں جرمنوں نے اپنی ساری بحری قوت یک جا کرلی ہے اور فوجی قوت کا بیشتر حصہ جنوبی جرمنی اور مغربی آسٹریا کے مورچے میں جمع کیا گیا ہوگا۔ اس مورچے کے وجود پر پہلے شک کیا جاسکتا تھا، اب یہ دیکھتے ہوئے کہ جرمن وسط جرمنی میں اتحادی فوجوں کا مقابلہ نہیں کر رہے ہیں مگر جنوب مغربی جرمنی میں بہت جم کر لڑ رہے ہیں اس کا یقین ہوگیا ہے کہ وہ آخری مقابلہ یہیں پر کریں گے۔ ناروے بھی آبدوزوں کے لئے بہت موزوں ہے۔ اور آبدوزوں سے اتحادیوں کو جو خطرہ تھا وہ کچھ بہت کم نہیں ہوا ہے۔ اس لئے یہ ایک نیا مسئلہ پیدا ہوا ہے کہ لڑائی کو کب ختم کیا جائے یا ختم سمجھا جائے۔ نازی پارٹی ہتھیار نہیں ڈالے گی، اس نے اپنے آدمیوں کو حکومت سے الگ کرلیا ہے، اور اس طرح اتحادی جن علاقوں پر قبضہ کر چکے ہیں یا آئندہ کریں گے ان کو دشمن کے حوالے کرنے کا الزام نازی پارٹی پر نہ آئے گا، اور وہ ان لوگوں کو جو اتحادیوں کی فرماں برداری کریں گے غدار کہہ کر قتل کرنے کی تدبیریں کرتی رہے گی۔ اتحادی یہ دیکھ کر کہ جرمنی کے بیشتر حصہ پر ان کا قبضہ ہوگیا ہے یا یہ کہہ کر کہ اب کوئی بڑی اور باضابطہ فوج میدان میں نہیں ہے اس کا اعلان کردیں کہ لڑائی ختم ہوگئی ہے تب بھی نازی لڑائی کو جاری رکھیں گے، اور اتحادیوں نے اپنے اعلان پر اعتبار کیا اور فوج اور جنگ کے سامان کے

بڑے حصے کو جرمنی سے ہٹا لیا تو نازیوں کو فساد کرنے کا بہت اچھا موقع مل جائے گا۔ جنرل آئزن ہاوئر نے پریزیڈنٹ روزولٹ کو ایک خط میں اس مسئلے کی طرف توجہ دلائی تھی اور یہ کہا تھا کہ غالباً جنگ کو باضابطہ طریقے پر ختم کرنے کی نوبت نہ آئے گی اور ہمیں مناسب موقع پر اس کا اعلان کرنا ہوگا کہ وہ ختم ہو گئی ہے۔ لوگ اب جنگ سے اس قدر عاجز آگئے ہیں کہ وہ چاہتے ہیں کہ لڑائی ختم ہونے کا اعلان جلد سے جلد کر دیا جائے لیکن دوسری طرف اس کا اندیشہ بھی ہے کہ یہ اعلان قبل از وقت کر دیا گیا تو جنگ کے انتظامات میں بڑی دشواری پیدا ہو جائے گی اور اس کا ختم ہونا محض فرضی ہوگا۔ اس وجہ سے بعض محتاط لوگ بہتر سمجھتے ہیں کہ اعلان ملتوی کیا جائے گا جب تک کہ اس کا پورا یقین نہ ہو جائے کہ واقعی جرمنوں میں لڑنے کی طاقت نہیں رہی ہے۔ ابھی تک یہ نہیں کہا جا سکتا کہ فیصلہ کیا ہوگا۔

(۱۶ اپریل ۱۹۴۵ء)

# جامعہ عثمانیہ، حیدرآباد دکن

کی

# چند مطبوعات

| کتاب | قیمت | کتاب | قیمت | کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| جغرافیہ اندلس | صہ ۸/ | مقدمات مابعد الطبیعیات | عمر/ | اشیائے تعمیر | عہ ۱۲/ |
| مفتاح المنطق | معہ/ | طریق اور تفکرات | عہ ۶/ | اندلس کا تاریخی جغرافیہ | صہ ۸/ |
| نصاب ذیلی ریاضی | بے ۸/ | اخلاق نقوماجس | عا ۸/ | تاریخ ہند (اول، دوم، سوم) | عا/ |
| قدیم قانون | بے ۸/ | تنبیہ والاشراف | عا ۲/ | مرقات | عہ ۸/ |
| قانون ٹامٹ | بے ۱۲/ | قسطنطین اعظم | بے ۸/ | افادیت | عہ ۸/ |
| تاریخ یونان قدیم (چہارم) | صہ/ | تاریخ فلسفہ اسلام | عا/ | اصول دھرم شاستر | عہ ۸/ |
| ڈوپلے اور کلایو | عہ ۱۲/ | نظریہ سلطنت | للعہ/ | تاریخ سیاست | عا/ |
| ٹیموس تھینز | بے ۸/ | اسلامی فن تعمیر | عہ ۱۲/ | نجاری | عہ ۱۲/ |
| بدھ مت ہند | عا ۴/ | تاریخ انگلستان | بے ۱۰/ | مفتاح الفلسفہ | عا ۴/ |
| ویدک ہند | بے ۸/ | اساس نفسیات | بے ۱۲/ | نظریہ مبادلات خارجہ | صہ ۸/ |
| مادھوجی سندھیا | عا | طبیعیات عملی | ے/ | خصوصی قانون روما | للعہ/ |

| کتاب | قیمت | کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| فیدرس لائیسس اور پروطاغورس (افلاطون) | عا ۸/ | کارہائے موریات ومثلثیات | عہ ۸/ |
| شخصی قانون بین الاقوام | للعہ ۱۲/ | کتاب الخراج وصنعت الکتابت | عہ ۱۲/ |
| سیاسی تاریخ ہند (جلد اول) | عہ ۱۲/ | اصول معاشیات (جلد اول) | لعہ ۱۲/ |
| " " " (" دوم) | عا ۱۲/ | " " " دوم | لعہ ۱۲/ |
| خلاصہ طبقات الارض ہند | عہ ۱/ | امپیریل گزیٹر آف انڈیا | عمر/ |
| رولز آف انڈیا (لارڈ کلایو) | عہ | جمہوریہ روماں (جلد پنجم) | بے ۸/ |

**مکتبہ جامعہ**

دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی

# سجّاد حیدر یلدرم

**ہما خانم** | سجاد حیدر یلدرم کا نام اردو ادب میں ایک بڑی حیثیت رکھتا ہے مدتوں ان کے طرز نگارش کی تقلید کی گئی اور ان کی کتاب "خیالستان" کو پڑھا گیا اور سر دُھنا گیا۔

"ہما خانم" میر حجازی کے ایک فارسی ناول کا ترجمہ ہے سجاد حیدر یلدرم کے قلم نے اس میں کچھ خوبیوں کا ذرا اضافہ کر دیا ہے حجازی کے بانکپن اور یلدرم کی شوخی نے ہما خانم کو حیاتِ جاوید بخشی ہے۔ قیمت مجلد عہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خیالستان | سے ر | جلال الدین خوارزم شاہ | عہ/۱ | حکایات و احتساسات | عہ/ |
| ثالث بالخیر | ۸ ر | لیلیٰ مجنوں | ۴ ر | جنگ و جدال | ۱۲ ر |
| آسیب اُلفت | ۱۲ ر | پُرانا خواب | ۱۰ ر | زہرہ | ۱۰ ر |

پرانا خواب اور دیگر افسانے عہ

**ماہ نو** | ڈاکٹر رابندرناتھ ٹیگور کے "شِشو" کا ترجمہ۔ از جناب حامد اللہ صاحب افسر میرٹھی

ٹیگور فطرتِ انسانی کا باکمال مصور ہے۔ خصوصاً بچوں کے حسیات اور اُن کے خیالات کی جیسی سچی تصویریں اس نے کھینچی ہیں وہ اور کہیں نظر نہ آئیں گی۔ عہ ر

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| گیتان جلی | عہ ر | میرا لڑکپن | عہ ر | خاموش حسن | عہ ر |
| کون کسی کا | عہ ر | پھول اور کلیاں | ۱۲ ر | الجھن | عہ ر |
| کمودنی | عہ ر | چوکھیروالی | سے ر | ——— | |

## چند اور کتابیں

**وقارِ حیات** ۔ نواب وقار الملک کی سوانح عمری ۔ مصنفہ محمد اکرام اللہ خاں صاحب ندوی ۔ صہ ر

**کارنامہ پہلوی** ۔ رضا شاہ پہلوی کے حالاتِ زندگی اور مملکتِ ایران کی داستان از سید محمد حسن صاحب بلگرامی للعہ ر

**مناجات و نصائح** ۔ خواجہ عبداللہ انصاری کا فارسی کلام جو بیس سال زیر و رنگ میں نہایت خوشنما چھپا ہے۔ عہ ر

**مکتبہ جامعہ**

دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی

# جامعہ

زیرِ ادارت:- پروفیسر محمد عاقل ایم-اے

| سالانہ چندہ صہ فی پرچہ ۸/ | بابتہ ماہ مئی ۴۵ء | جلد ۴۰ نمبر ۸ |
|---|---|---|

## فہرست مضامین



پرنٹر پبلشر محمد مجیب بی اے آکسن - محبوب المطابع پریس - دہلی

# رسالہ جامعہ اور جامعہ کی جوبلی

اکتوبر ۱۹۴۵ء میں جامعہ ملیہ اسلامیہ کی عمر ۲۵ سال کی ہو جائے گی۔ اس لئے مجلس جامعہ ملیہ نے طے کیا ہے کہ مارچ ۱۹۴۶ء کی آخری تاریخوں میں جامعہ کی سلور جوبلی منائی جائے، اور اس جشن کے موقع پر جامعہ کے ہر فرد اور شعبے اور جامعہ کے ہر ہمدرد اور بہی خواہ سے یہ درخواست کی جائے کہ وہ جامعہ کی وساطت سے قوم کی خدمت میں کسی نہ کسی شکل میں، اپنی استعداد اور اہلیت کے مطابق، کوئی نہ کوئی تحفہ پیش کرے۔

رسالہ جامعہ کے ادارے کی یہ خواہش ہے کہ رسالہ جامعہ بھی اس موقع پر کوئی تحفہ پیش کرے۔ ظاہر ہے

"برگ سبز است تحفۂ درویش"

کے مصداق پر، رسالہ جامعہ کا تحفہ مضامین ہی کی صورت میں پیش کیا جا سکے گا۔ لیکن سوال یہ ہے کہ ان مضامین کی نوعیت کیا ہو اور انھیں کس طرح اور کس موقع پر شائع کیا جائے۔

جامعہ کی چونکہ ابتدا سے یہ دلی تمنا رہی ہے کہ وہ ملک و ملت کے لئے ایک اصلاح و ترقی کی تحریک بن سکے، اس لئے رسالہ جامعہ کے لئے یہ بات موزوں معلوم ہوتی ہے کہ وہ قومی اصلاح و ترقی کی مختلف تحریکوں ہی کو اپنے مضامین کا موضوع بنائے۔ لیکن اس کا کوئی محدود مفہوم اپنے ذہن میں نہ رکھے، بلکہ سیاست و معیشت، تمدن و تاریخ، فلسفۂ مذہب، اخلاق و معاشرت، شعر و ادب، علم و فن کی جملہ ان تحریکات کو جن کا بلاواسطہ یا بالواسطہ، قریبی یا بعید ہی کوئی تعلق قومی اصلاح و ترقی سے نکل سکتا ہو ان سب کا احاطہ کرے۔ دوسری قوموں اور ملتوں کی کامیابیوں سے شوق و ہمت کو ابھارے اور ان کی ناکامیوں سے عبرت و انتباہ حاصل کرے۔ قومی زندگی کے مختلف شعبوں کی

اصلاح و ترقی کے لئے لائق عمل منصوبے تجویز کرے۔ اور ان کو عملی جامہ پہنانے کے لئے مناسب تدبیریں اور مشورے پیش کرے

یہ کام اتنا وسیع ہے کہ رسالہ جامعہ کے کسی ایک شمارہ میں اس کو انجام تک نہیں پہنچایا جاسکتا ہرچند رسالہ جامعہ کا ایک جوبلی نمبر نکالنے کا ارادہ ہے اور اس کی ضخامت کو بھی اتنا بڑھانے کا قصد ہے جتنا کاغذ کی موجودہ قحط سالی کے زمانے میں آسانی کے ساتھ ممکن ہے اور اس رسالے کو ہم اس ہی کام کے لئے مخصوص بھی کرنا چاہتے ہیں لیکن رسالہ جامعہ کے سامنے جو مقصد ہے اس کی تکمیل کے لئے اس کا محض ایک شمارہ کافی نظر نہیں آتا۔ اس لئے طے کیا گیا ہے کہ یکم اپریل ۱۹۷۰ء سے ۳۱ مارچ ۱۹۷۱ء تک یعنی انعقاد جوبلی سے ایک سال قبل کے دوران میں جتنے رسالے مرتب کئے جائیں ان میں اس قسم کے مضامین کی نشر و اشاعت کا خاص طور پر خیال رکھا جائے۔ چنانچہ اس مہینے سے اس سلسلے کے کچھ مضامین کا آغاز کیا جارہا ہے۔

لیکن رسالہ جامعہ اپنی اس خواہش میں کامیاب تب ہی ہو سکے گا جب اس کے قلمی معاونین اور قدردانوں کا حلقہ خاص طور پر اور ملک کے ارباب فکر و نظر اور اہل قلم حضرات عام طور پر اس کام میں اس کا ہاتھ بٹائیں گے۔ جامعہ ملیہ اسلامیہ کے سارے کام اب تک جمہور قوم کے تعاون اور سرپرستی سے انجام تک پہنچتے رہے ہیں۔ انھی کی حوصلہ افزائی کی اُمید پر رسالہ جامعہ نے بھی اس مشکل کام کو اپنے ذمے لیا ہے اور جس طرح ہمیں اپنے دوسرے کاموں میں کبھی مایوسی نہیں ہوئی ہے ہمیں یقین ہے کہ اس کام میں بھی ہمیں مایوسی کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا۔

# جامعہ کی تحریک

خدا کا شکر و احسان ہے کہ اکتوبر ۱۹۴۵ء میں جامعہ ملیہ اسلامیہ اپنی زندگی کے ۲۵ سال پورے کرلے گی۔ صدی کا چوتھائی حصہ، عددی اعتبار سے ایک امتیازی حیثیت کا مالک ہے اور فنا و بقا کی اس مسلسل جنگ میں جو ہر لمحہ جاری ہے اگر کوئی چیز اپنے وجود کو اتنی طویل مدت تک برقرار رکھنے میں کامیاب ہوجاتی ہے تو یہ بات بلاشبہ اس بات کی مستحق ہے کہ اس پر خوشی کا اظہار کیا جائے۔ اگر حالات خاص طور پر نامساعد رہے ہوں اور زندگی کو قائم رکھنے کے لئے ہر قدم پر نہایت سخت جد وجہد کرنا پڑی ہو اور عزم و ہمت، استقلال و استقامت کا ثبوت دینا پڑا ہو تو یہ بات اور بھی زیادہ خوشی کا موجب ہوسکتی ہے۔ پھر اگر وہ چیز جو باقی رہی ہو ایک ایسا قومی ادارہ ہو جس کے ساتھ ملک کے قابل ترین اور مخلص ترین بزرگوں اور رہناؤں کی تمنائیں اور مرادیں وابستہ رہی ہوں، جو مشترکہ جد وجہد، مشترکہ عزم و ہمت، مشترکہ استقلال و استقامت، مشترکہ ایثار و محبت کا خلاصہ و نتیجہ ہو تو اس کا قیام یقیناً ملکی اور قومی فتح و کامرانی کا نشان سمجھا جاسکتا ہے۔

۱۹۲۰ء میں قوم کے کچھ سربرآوردہ رہناؤں نے اس چیز کا ساتھ دینے کے لئے جسے وہ حق و انصاف سمجھتے تھے، ان قوتوں سے ٹکر لی جنھیں وہ نیک نیتی اور ایمانداری کے ساتھ ظلم اور ناانصافی کے کاموں میں شریک سمجھتے تھے۔ انھوں نے قوم کے نونہالوں سے اپیل کی کہ وہ اس جہاد حق میں ان کا ساتھ دیں۔ ان کے مقصد میں خلوص تھا، ان کی آواز میں اثر تھا۔ نوجوانوں کی ایک بڑی تعداد نے اس آواز پر لبیک کہی، ان کی تحریک نہایت زور شور سے چلی۔ کچھ عرصے کے لئے روپیہ، عزت، شہرت، سب چیزوں نے ان کا ساتھ دیا۔ وہ جدھر جاتے تھے فاتحوں کی طرح ان کے جلوس نکالے جاتے تھے، لوگ پروانو

کی طرح ان پر نثار ہونے کے لئے تیار رہتے تھے۔ اس وقت جیل جانے، سختی اُٹھانے، ظلم سہنے میں مزہ تھا۔ انتہاپسندی میں ایک نشہ تھا۔ امید کی شعاعوں سے دل منور تھے۔ کامیابی کی منزل سامنے نظر آتی تھی۔ لیکن یہ حالت زیادہ دن قائم نہیں رہی۔ واقعات نے پلٹا کھایا عوام میں تحریک کی مقبولیت کم ہونا شروع ہوئی۔ خانگی جھگڑے اور فسادات شروع ہوئے جو لوگ معبود بنے ہوئے تھے وہ مردود ہوگئے۔ چندے وصول ہونا بند ہوئے۔ گمنامی بلکہ بدنامی کا سلسلہ شروع ہوا۔ آبرو سنبھالنا مشکل ہوگئی۔ ایک بڑی تعداد نے جو کامیابی کے زمانے میں آگے آگے تھی۔ آزمائش کے زمانے میں آہستہ آہستہ پیچھے ہٹنا اور کھسکنا شروع کیا۔ بزرگ رہنما ذاتی اُلجھنوں اور پریشانیوں میں پھنس گئے یا ناوقت فوت ہوگئے۔ ذمے داری کا سارا بوجھ چھوٹوں کے کم زور اور ناتجربہ کار کاندھوں پر آن پڑا سخت نازک وقت تھا۔ انتہائی آزمائش کا موقع تھا، نہایت اہم اور نتیجہ خیز فیصلے کرنا تھے۔ انھیں ہر چیز کے بارے میں نئے سرے سے سوچنا اور اپنے پورے طرز عمل کا سختی سے محاسبہ کرنا پڑا، انھیں فرع و اصل، عرض و جوہر، جسم و روح میں امتیاز کرنا پڑا، انھوں نے اصل، جوہر اور روح کو مضبوطی کے ساتھ پکڑ لیا۔ لیکن فرع، عرض اور جسم میں ضرورت اور مصلحت کے مطابق قطع و برید کو جائز سمجھا بہر حال بنیادی معاملات میں اٹل رہے۔ سختیاں جھیلیں۔ تکلیفیں اُٹھائیں۔ اپنے کم اہل ساتھیوں کو عزت، شہرت اور دولت کے بلند ترین مرتبوں پر پہنچتے دیکھا۔ لیکن اپنے بزرگوں سے جو قول و قرار کیا تھا اور جو آخری فیصلہ کر چکے تھے۔ اس سے اِدھر اُدھر نہیں ہٹے۔ وہ قوم کی آبرو کے امین تھے، وہ قوم کی آن کے نگہبان تھے۔ انھیں ایک محاذ پر کھڑے رہنے کا حکم دیا گیا تھا۔ حکم دینے والے ختم ہوگئے تھے لیکن ان کی وصیت باقی تھی۔ وہ اپنے فرض کی ادائی سے منہ نہیں موڑ سکتے تھے وہ اپنا مورچہ نہیں چھوڑ سکتے تھے۔ آندھیاں اُٹھیں، طوفان آئے، بجلیاں کوندیں زلزلوں نے زمین کو زیر و زبر کیا۔ اُن کی جمعیت کم ہوتی رہی۔ اُن کا گھر ویران ہوتا رہا۔

اپنی مادرِ علمی سے وہ بہت دور پھینک دے گئے۔ اُن کا آشیانہ تنکوں کا ایک ڈھیر ہو گیا۔ لیکن اُنھوں نے ایک ایک تنکا پھر اٹھا لیا۔ دعوتِ مژگاں کے لئے دل صد پارہ کو پھر جمع کیا تو جوانوں نے جب ان کی طرف سے بے رُخی اختیار کی تو اُنھوں نے چھوٹے چھوٹے بچوں کا دل لبھایا اور انھیں اپنے ساتھ ملایا۔ کالج میں طلبہ کم ہو گئے۔ اُنھوں نے اس کی تلافی ابتدائی مدرسہ قائم کرکے کی۔ تصنیف و تالیف اور اشاعت و فروخت کتب کا سلسلہ شروع کیا۔ تعلیم بالغان کی ابتدا کی لیکن قوم کے پیچھے پڑے رہے۔ ایک نغمہ کی طرف ذوق کی کمی دیکھی، دوسرا نغمہ شروع کیا۔ لیکن اپنے فرض سے نہیں ہٹے اپنا کہنا برابر جاری رکھا اور قوم کو اپنے حال کی طرف متوجہ رکھا۔ آخر آزمائش کا زمانہ بھی ختم ہوا۔ قوم نے غفلت برتنا ترک کی۔ دوست تو دوست دشمنوں نے خلوص و استقامت کا اعتراف کیا۔ ان لوگوں کو جنھوں نے خانہ بدوشوں کی طرح خیموں میں زندگی شروع کی تھی۔ زمینیں اور عالی شان عمارتیں ملیں اور الطاف و اکرام کے سلسلے کا آغاز ہوا۔ غرض جامعہ ملیہ اسلامیہ، زندگی کے اس اٹل قانون کا ایک واضح اور بین ثبوت ہے کہ خلوص و استقامت کبھی رائگاں نہیں جاتے۔

لیکن صدی کا چوتھائی حصہ ایک بڑی طویل مدت ہوتی ہے۔ خصوصاً تیز رفتاری کے موجودہ دور میں جبکہ برسوں کی منزلیں گھنٹوں میں طے کی جانے لگی ہیں اور مقام و وقت کے فاصلے بہت زیادہ مختصر ہو گئے ہیں ۲۵ سال کی مدت کو ہرگز کم نہیں کہا جا سکتا۔ اس مدت میں دنیا کی دوسری قوموں اور دوسرے رہنماؤں نے جو زبردست کام انجام دئے ہیں۔ ان کے مقابلے میں جب ہم اپنے حقیر کاموں پر نظر ڈالتے ہیں تو شرم سے گردن جھک جاتی ہے باہر کی دنیا میں صرف روس کے رہنماؤں اور اُن کے جانباز ساتھیوں کے کاموں کی مثال کو سامنے رکھا جائے تو حیرت ہوتی ہے کہ کس طرح ہمت و حوصلہ کے مالکوں نے ریگستانوں کو گلزار، ویرانوں کو شہر اور ایک پس ماندہ ملک کو صفِ اوّل کے صنعتی ملکوں میں تبدیل کر دیا۔ خود ہمارے ملک میں بھی ہمارے برادرانِ وطن کے بہت سے

ادارے ہیں جن کے کام ہمارے مقابلے میں بہت زیادہ قابل تعریف رہے ہیں۔ اس لئے ہمارے لئے مطمئن اور قانع ہو جانے کا کوئی موقع نہیں ہے۔ ہمیں آیندہ کے لئے پہلے سے کہیں زیادہ مستعدی کے ساتھ اپنے کاموں کو شروع کرنا ہی۔ قوم نے جو اعتبار ہم پر کیا ہے اور جس توجہ اور عنایت کا ہمیں مستحق سمجھا ہے اس کا جواب ہمیں اس طرح دینا ہی کہ اپنی خامیوں کو جو ہم میں ابھی تک بہت زیادہ باقی ہیں دور کرنے کی انتہائی کوشش کریں۔ جامعہ کو جہاں اپنی زندگی کے ۲۵ سال پورے کرنے کی خوشی ہے۔ وہاں اپنے کاموں کی کمی کا بھی زبردست احساس ہی۔ اس نے مارچ ۱۹۴۶ء میں جوبلی منانے کا فیصلہ کیا ہی۔ لیکن یہ فیصلہ محض خوشی کے جشن منعقد کرنے کے لئے نہیں ہے بلکہ پرانے کام کا جائزہ لینے اور نئے کام کا منصوبہ بنانے کے لئے ہے۔ شیخ الجامعہ صاحب نے اس سلسلے میں جو اپیل شائع فرمائی ہی اس کے مندرجہ ذیل الفاظ خصوصیت کے ساتھ توجہ کے مستحق ہیں:-

"جامعہ کے قدیم طلبار، ہمدردان جامعہ اور وہ سب حضرات جو تعلیمی اور قومی کاموں سے دلچسپی رکھتے ہیں جمع ہو کر جامعہ کے موجودہ اداروں اور شعبوں کا معائنہ کریں، ان کی اصلاح و ترقی کی تدبیریں بتائیں۔ اور ان کی ان تجویزوں پر جو جامعہ کے کام کی توسیع کے لئے پیش کی جا رہی ہیں غور فرمائیں۔ کچھ کام جو ہو رہے ہیں انھیں مکمل کیا جائے، اور کچھ جو کرنے ہیں انھیں شروع کیا جائے:-

اے خوشا وہ قوم مستقبل ہو جس کا شاندار
کل سے بہتر آج ہو اور آج سی بہتر ہو کل

# مسلمانانِ ہند کی معاشی حالت کا جائزہ

(میں نے سنہ ۶۲ء اور سنہ ۶۳ء میں مسلمانانِ ہند کی معاشی حالت کا جائزہ لینے کے لئے ادارہ تحقیقات علی گڑھ، سہارنپور اور دہلی میں شروع کی تھی، جہاں مجھے کچھ سہولتیں حاصل تھیں۔ اس سلسلے میں میں نے کئی سوال نامے جاری کئے تھے جن کے جواب واقف کار حضرات سے حاصل کرنے کی کوشش کی گئی تھی ان میں سے ایک سوال نامہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے جو برادریوں کی حالت سے متعلق ہے اس سوال نامے کے جوابات بہت سی برادریوں کے بارے میں حاصل کئے گئے تھے "مشتے نمونہ از خروارے" کے طور پر سوال نامے کے بعد اس جواب کو درج کر رہا ہوں جو دہلی کی لاہوری برادری کے بارے میں میرے رفیق کار مختار احمد صاحب جامعی نے نہایت محنت تحقیق اور ادیبانہ قابلیت کے ساتھ تیار کیا ہے مختار احمد صاحب کا اس برادری سے ذاتی تعلق ہے اور وہ اپنی برادری کی اصلاح و ترقی کا ایک درد اپنے دل میں رکھتے ہیں۔

## مسلم برادریوں کے بارے میں عام سوال نامہ

(الف)

۱۔ آپ کی برادری کی مختصر تاریخ، کس طرح ابتدا ہوئی۔ مختلف تاریخی دوروں میں کیا حالت رہی۔ خصوصاً ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد کے بعد سے کن کن شہروں میں اس برادری کے لوگ بسے چلے آتے ہیں؟

۲۔ آپ کے شہر کے کن کن محلوں اور علاقوں میں آپ کی برادری کے لوگ آباد ہیں کون سے محلے پورے ان کے ہیں، کن میں اکثریت ہے۔ کن میں اقلیت میں ہیں۔ برادری کی

کوئی پنچایت یا انجمن وغیرہ ہے ؟

۳۔ برادری میں شادی بیاہ صرف آپس کے لوگوں میں ہوتا ہے یا برادری سے باہر بھی کرلیا جاتا ہے ؟

۴۔ محلوں اور گھروں کی صفائی کا کیسا انتظام ہے ؟

۵۔ مردوں، عورتوں اور بچوں کی تندرستی کی کیا حالت ہے ؟

۶۔ مردوں اور عورتوں کی تعلیمی حالت کیسی ہے۔ ابتدائی، ثانوی، اعلیٰ، فنی سب طرح کی تعلیم۔

۷۔ کسی قسم کی بری عادتیں تو عام طور پر نہیں پائی جاتیں۔ مثلاً شراب نوشی، عیاشی جوا وغیرہ۔

۸۔ کون کون سے کاروبار اور پیشوں سے برادری کے لوگ زیادہ تر روزی حاصل کرتے ہیں اور ان کاموں میں زیادہ تر کے لوگ ...کے حصہ کی اہمیت کتنی ہے اور کیا تناسب ہے؟

۹۔ برادری کے لوگ کتنے مختلف درجوں کے سرکاری ملازم ہیں۔ آئی سی ایس۔ پی سی ایس۔ فوجی افسر۔ پولیس افسر۔ دوسری امپیریل اور پراونشل اور لوکل سروسز سیکریٹیریٹ۔ سوپیریر اور انفیریر سروس۔ جج۔ منصف۔ تحصیلدار وغیرہ کتنے وکیل ہیں۔ کتنے ڈاکٹر۔ انجینیر۔ پروفیسر۔ اہل علم۔ اہل تصنیف۔ اہل صحافت۔ کتنے میونسپلٹی۔ ڈسٹرکٹ بورڈ صوبہ اور مرکزی کونسل کے ممبر ہیں۔ کتنے سیاسی لیڈر ہیں۔ کس سیاسی پارٹی سے زیادہ تعلق ہے۔ کتنے اور کس قسم کے سرکاری خطاب یافتہ ہیں ؟

۱۰۔ پیدائش سے موت تک کی تمام تقریبوں پر، برادری کے مختلف حیثیت کے لوگوں کا اوسطاً کیا خرچ رہتا ہے ؟

۱۱۔ برادری کے مختلف حیثیت کے لوگوں کا خرچ اوسطاً مندرجہ ذیل چیزوں پر کیا رہتا ہے : کھانا، کپڑا، کرایہ مکان، سنگار کے سامان، زیور، مکان کے سازوسامان،

بچوں کی تعلیم، سواری، تفریح، خیر خیرات، چندہ، دعوت، ضیافت، مہمانداری، حج، زیارت، نذر و نیاز، عید بقر عید، ملازم، پہرے دار، خدمت گار وغیرہ، شکار، سینما، ناچ رنگ، خرید کتب و رسائل، تعمیر مسجد، مسافر خانہ، مدرسہ، کتب خانہ، فقیر و پیر پرستی، علماء پرستی، فن پروری، علم دوستی وغیرہ۔

(ب)

۱۲۔ برادری میں کتنے کروڑپتی ہیں؟ یعنی جن کی کل جائداد کی مالیت ایک کروڑ روپیہ سے زیادہ ہے۔ ان کے نام مع پتہ اور کاروباری زندگی کی تاریخ، ان کی جائداد اور آمدنی کے بارے میں حسب ذیل تفصیلات :۔

(i) صحرائی جائداد کتنی اور کس قسم کی ہے، اس کی مالیت بصورتِ سرمایہ کیا ہے اور اس سے سالانہ خالص آمدنی کتنی حاصل ہوتی ہے؟

(ii) سکنائی جائداد کتنی اور کس قسم کی ہے۔ اس کی مالیت بصورت سرمایہ کیا ہے اور اس سے سالانہ خالص آمدنی کتنی حاصل ہوتی ہے؟

(iii) فیکٹری یا کارخانے کتنے اور کس کس قسم کے ہیں۔ ان کی زمین، عمارت، مشین اور سامان میں اور روزمرہ کے کام چلانے کے لئے کتنا سرمایہ لگا ہوا ہے اور اس سے سالانہ خالص منافع کتنا ہے؟

(iv) تجارتی کوٹھیاں اور دکانیں کتنی اور کس قسم کی ہیں۔ ان کے سامان میں کتنا سرمایہ لگا ہوا ہے اور ان سے کتنا سالانہ خالص منافع ہے؟

(v) کتنا روپیہ لوگوں یا فرموں کو قرض دے رکھا ہے یا ان سے واجب الوصول ہے یا بنکوں میں جمع کر رکھا ہے اور اس سے کتنا سود ملتا ہے؟

(vi) کمپنیوں کے حصّوں اور تمسکات میں، سرکاری تمسکات وغیرہ میں کتنا روپیہ لگا ہوا ہے۔ اس سے سالانہ آمدنی ؟۔

(vii) کس کس قسم کے ٹھیکے لے رکھے ہیں۔ ان میں کتنا سرمایہ لگا ہوا ہے، اور سالانہ آمدنی کتنی ہوتی ہے؟

(viii) سرمایہ اور کن کن دوسرے کاموں میں لگا ہوا ہے اور ان سے کتنی آمدنی ہوتی ہے؟

(ix) مینیجنگ ایجنٹ، یا ڈائرکٹر کمپنی یا منیجر یا سرکاری یا نجی ملازم یا دلال ہونے کی حیثیت سے کتنی تنخواہ، فیس یا کمیشن سالانہ مل جاتا ہے؟

(x) کوئی دوسرا مسلسل یا غیر مسلسل ذریعہ آمدنی ہے یا نہیں ہے؟

(xi) کتنا قرضہ دوسرے لوگوں، بنکوں، فرموں، وغیرہ کا واجب الادا ہے اور اس کا سالانہ سود کتنا ہوتا ہے؟

(xii) سونا، چاندی، گنّی اشرفی، ہیرے، جواہرات اور ان کی مالیت

(xiii) موٹر اور دوسری سواریاں، اور اُن کی مالیت

(xiv) قیمتی پوشاکیں اور ان کی مالیت

(xv) مکان کا ساز و سامان یعنی سونے، چاندی، تانبے، پیتل، چینی شیشے تام چینی اور مٹی کے چھوٹے بڑے برتن۔ دری، فرش، گدّے، گاؤ تکیے، جانمازیں، قالین غالیچے۔ پردے، جھاڑ، فانوس، بجلی کے سامان، میز، کرسی، صوفے، غسل خانے اور سنگار کے سامان گھڑیاں، گھنٹے، تصویریں۔ صناعی کے جملہ نوادرات۔ قلمی اور نادر کتابیں۔ آلاتِ موسیقی، ہتھیار، بندوق وغیرہ اور ان سب کی مالیت

۱۳- برادری میں کتنے ایسے لوگ ہیں جن کی حیثیت ۵۰ لاکھ اور ایک کروڑ کے درمیان ہے۔ ان کے بارے میں جملہ وہ تفصیلات جو سوال نمبر (۱۲) ایک تا پندرہ میں درج کی گئی ہیں۔

۱۴- برادری میں کتنے ایسے لوگ ہیں جن کی حیثیت ۱۰ لاکھ اور ۵۰ لاکھ کے درمیان ہے ان کے بارے میں جملہ وہ تفصیلات جو سوال نمبر (۱۲) ایک تا پندرہ میں درج کی گئی ہیں۔

۱۵۔ برادری میں کتنے ایسے لوگ ہیں جن کی حیثیت ایک لاکھ اور ۱۰ لاکھ کے درمیان ہے۔ ان کے بارے میں جملہ وہ تفصیلات جو سوال نمبر (۱۲) ایک تا پندرہ میں درج کی گئی ہیں۔

۱۶۔ برادری میں کتنے ایسے لوگ ہیں جن کی حیثیت ۵۰ ہزار اور ۱ لاکھ کے درمیان ہے۔ ان کے بارے میں جملہ وہ تفصیلات جو سوال نمبر (۱۲) ایک تا پندرہ میں درج کی گئی ہیں۔

۱۷۔ برادری میں کتنے ایسے لوگ ہیں جن کی حیثیت ۱۰ ہزار سے ۵۰ ہزار کے درمیان ہے ان کے بارے میں جملہ وہ تفصیلات جو سوال نمبر (۱۲) ایک تا پندرہ میں درج کی گئی ہیں۔

۱۸۔ برادری میں کتنے ایسے لوگ ہیں جن کی حیثیت ایک ہزار اور ۱۰ ہزار کے درمیان ہے ان کے بارے میں جملہ وہ تفصیلات جو سوال نمبر (۱۲) ایک تا پندرہ میں درج کی گئی ہیں۔

(۱۹) برادری میں کتنے ایسے لوگ ہیں جن کی حیثیت ایک ہزار سے کم ہے اور ان کے گذر اوقات کے ذرائع کی تفصیل۔

(ج)

۲۰۔ برادری کے مختلف طبقوں میں سرمایۂ دولت اور آمدنی میں ترقی ہو رہی ہے یا تنزل ہو رہا ہے۔ یا حالت بدستور ہے اور اس کے اسباب کیا ہیں؟ کون سے نئے کام ہاتھ میں آ رہے ہیں۔ کون سے ہاتھ سے نکل رہے ہیں۔ کیا نئے حالات پیدا ہوگئے ہیں۔ کن لوگوں سے مقابلہ ہے وغیرہ۔

۲۱۔ کاروبار کے چلانے کے لئے اگر روپے کی ضرورت ہوتی ہے تو اسے کون پورا کرتا ہے بنک، ساہوکار یا برادری کے خوش حال لوگ۔

۲۲۔ (۱) تھوک کام اور آڑت کا کام عام طور پر برادری کے لوگوں کے ہاتھ میں ہے یا غیر لوگوں کے، تھوک تاجروں یا آڑتیوں کی روپے کے لئے وقتی ضرورت کو کون پورا کرتا ہے۔ مثلاً ایک تھوک تاجر نے جہاز سے مال خریدا۔ مال کا بیجک بنک کی معرفت آیا۔ تو کیا بنک تھوک فروش کو روپیہ قرض دے کر اس کے دام ادا کرتا اور مال کو اپنے گودام

میں منگوا کر رکھ لیتا ہے اور جب تھوک فروش سہولت کے ساتھ دام ادا کرنے کے قابل ہوتا ہے، مال اس کے حوالے کر دیتا ہے یا تھوک فروش کو فوراً سب روپیہ خود ہی فراہم اور ادا کرنا ہوتا ہے۔ عام طور پر کیا شرح سود ادا کرنا پڑتی ہے ؟

(۲) برادری کے جو لوگ خوردہ فروشی کا کام کرتے ہیں ان کو فوراً پورے دام تھوک آڑتیہ کو ادا کرنا ہوتے ہیں یا وہ انھیں موقع دیتا ہے کہ وہ آہستہ آہستہ اُسے دام ادا کر دیں، شرح سود کیا ہوتی ہے ؟

(۳) برادری کے جو لوگ صنعتوں کو بڑے یا متوسط یا چھوٹے پیمانے پر چلا رہے ہیں یا چلانا چاہتے ہیں۔ انھیں سرمایے کی فراہمی میں تو دقت نہیں ہوتی اور عام شرح سود کیا رہتی ہے ؟

# دلّی کی لاہوری برادری

## تعارف :-

دلّی میں ہنرمندوں کی ایک جماعت ہے جو ایک چھوٹی سی برادری کی شکل میں ہے او
اس کا نام " لاہوری برادری " ہے۔ اسی برادری کے لوگ سینکڑوں برس سے صنعت و
حرفت کی بہت سی شاخوں میں باکمال کاری گر رہے ہیں اور جیسا کہ آگے کے بیان سے
معلوم ہوگا۔ ہندوستان میں مغلوں کے پرشوکت زمانے کی فنّی ترقیوں اور شاندار صنعتی
کارناموں میں اس برادری کے لوگوں کا بڑا ہاتھ ہے۔ حالات کی تبدیلی نے اس برادری
کی صنعتی شہرت کا اب خاتمہ کر دیا ہے لیکن جڑاؤ زیور بنانے کی مشہور نفیس صنعت اب بھی
اس برادری میں موجود ہے اور اس کے زیادہ تر لوگ اسی کام کو اختیار کئے
ہوئے ہیں جڑاؤ زیور بنانے کے کام کو سادہ کاری کہتے ہیں۔ سادہ کاری جیسی بڑی
اور اہم صنعت کے تعلق کی وجہ سے بعض لوگ اسے سادہ کار برادری کہتے ہیں۔ لیکن
اس برادری کا صحیح نام لاہوری برادری ہے۔ چنانچہ ہم اُسے اسی نام سے پکاریں گے۔

**لاہوری کون ہیں اور کہاں سے آئے ہیں**

لاہوری کے لفظ سے اتنا تو ثابت ہے کہ دہلی میں یہ لوگ لاہور سے آئے،
لیکن ہماری پہنچ کسی ایسی تاریخ یا قدیم تذکرے تک نہیں ہو سکی
جس میں ان لوگوں کی اصل اور خاندان کے بارے میں کوئی صراحت کی گئی ہو۔ خود
لاہوری بزرگوں سے اس سلسلے میں پوچھ گچھ کی گئی۔ اُن کے مختلف بیانوں کو ملانے سے
معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ عراق سے مغلوں کے ابتدائی زمانے میں ہندوستان آئے
اس بیان کی تصدیق اسلامی تاریخ سے ہوتی ہے۔ خلافتِ عباسیہ کے عہد میں
مسلمانوں کی علمی اور صنعتی ترقی اعلیٰ درجے پر تھی۔ خلافت کی سرپرستی سے اسلامی دنیا

کے اچھے عالم اور ہنرمند بغداد میں جمع تھے۔

**لاہوریوں کا قدیم مرکز بغداد**

عباسیہ کے زوال کے بعد بغداد کی علمی اور فنی مرکزیت ختم ہوگئی۔ سب اہل کمال منتشر ہوگئے، چنانچہ مغلوں کے عہد میں ہندوستان کی تمدنی ترقی کی شہرت سے کچھ اہل کمال ہندوستان آئے اُنھوں نے ملتان اور لاہور میں، کہ یہ شہر اس زمانے میں تمدن کے بڑے مرکزوں میں تھے۔ قیام کیا۔ لاہوری برادری کے بزرگوں نے اس خیال کی تائید کی ہے کہ صنّاعوں کی وہ جماعت جو عراق سے ہندوستان آئی۔ کسی ایک برادری کی شکل میں نہیں تھی۔

**لاہوری کوئی ایک برادری نہ رکھتے تھے ہندوستان میں آنے کا زمانہ**

مختلف خاندانوں اور قبیلوں کے لوگ تھے سترھویں صدی کے شروع میں جب لاہور جہانگیر کا پایۂ تخت بنا تو یہ لوگ ایک مرکز پر آگئے اور ان میں میل جول بڑھ گیا۔ یہ سب کے سب کسی ایک پیشے کے نہیں تھے۔ لیکن صنعت سب میں ایک مشترک چیز تھی، یعنی ان میں مصور، مرصع کار، مُہرکن، لوہار، نجّار، معمار، مہندس سب پیشوں کے آدمی تھے اس لئے ایک صنعت پیشہ برادری کا بن جانا قدرتی بات تھی۔

**لاہوری برادری کا بننا**

اس طرح عراق کے صنّاعوں کا یہ قافلہ جس میں عرب، شام عراق، مصر، ایران، سبھی قومیت کے آدمی رہے ہوں گے، لاہور پہنچ کر ایک برادری بن گیا۔ ظاہر ہے کہ اس وقت اس کا نام لاہوری برادری نہ تھا۔ جہاں گیر کے عہد حکومت تک یہ ہنرمند پیشہ برادری لاہور میں ہندوستان کی تمدنی ترقی کا عنصر بنی رہی۔

**لاہوری برادری دہلی کو**

۱۶۳۸ء میں جب شاہ جہاں نے دہلی کو دار الخلافہ بنایا تو صناعوں کی یہ چھوٹی سی نئی آبادی لاہور سے دہلی منتقل ہوگئی۔ چراغ کہیں ہو، پروانے ساتھ رہتے ہیں۔

**لاہوری برادری کی وجہ تسمیہ** کافی عرصے تک یہ برادری لاہور میں رہ چکی تھی اور اسے حق تھا کہ دہلی پہنچ کر وہ اپنے آپ کو لاہوری کہتی، لیکن ہمارا خیال ہے کہ پہلے پہل دہلی کے قدیم باشندوں نے نووارد جماعت کو لاہوری کہہ کر پکارا ہوگا اور جیسے تیموری، ترک ہندوستان والوں کے دئے ہوئے خطاب مغل پر راضی ہوگئے، یہ لوگ بھی لاہوری نام پر راضی ہوگئے۔ یہاں تک کہ برادری کا نام بھی لاہوری رکھ لیا۔ یہ نام پھر اس برادری کا طرۂ امتیاز اور اظہار فخر کا ایک وسیلہ بن گیا۔ آج بھی برادری کے لوگ اپنے سوا دہلی کی اور برادریوں کی کسی رسم، کسی وضع، کسی بات پر نام دھرنا چاہتے ہیں تو یہ کہتے ہیں "ہندوستانیوں کی ہے"۔ پنجاب کے لوگ اب بھی دہلی اور یوپی والوں کو 'ہندوستانی' کہتے ہیں۔ معلوم نہیں لاہوری برادری کی زبان پر لفظ 'ہندوستانی' کا یہ استعمال لاہور میں کچھ برس قیام کا اثر ہے یا یہ لوگ عراق سے آکر اپنے آپ کو ولایتی اور دوسروں کو ہندوستانی کہتے تھے؟

**دہلی میں لاہوریوں کی ابتدائی بستی** لاہوری برادری دلی میں آکر معاشرتی ضرورتوں کے اعتبار سے شہر کے مختلف حصوں میں بس گئی۔ دارالخلافہ بن جانے کی وجہ سے شہر میں عمارتوں کی نئی طرح ڈالی جارہی تھی، جامع مسجد، قلعہ اور مختلف سرکاری عمارتیں زیر تعمیر تھیں۔ ان تعمیرات کے نگراں لاہوری برادری کے استادانِ فن تھے۔ اس لئے ماہرینِ تعمیرات جدید حصۂ شہر میں تھے۔ جوہری، سادہ کار، مصور، شہر کے مرکز میں رہتے تھے۔ خانم کا بازار جو جامع مسجد کے قریب تھا اور سوتی بازار لاہوریوں کے خاص صنعتی مرکز تھے۔ لاہوریوں کی ابتدائی بستی فتح پوری کے قریب تھی۔ آج بھی اس گلی میں جو باغ دیوار سے ورے ہے میونسپل کمیٹی کا بورڈ لگا ہے: "لاہوریوں کی گلی"؛ لیکن وہاں اب کوئی لاہوری نہیں رہتا۔

**مغلوں کی شاندار عمارتوں کے معمار لاہوری تھے** دنیا کی سب سے حسین عمارت تاج، دلی کے

لال قلعے اور نادر روزگار جامع مسجد کے مہندس اور معمار اعلیٰ استا احمد[1] لاہوری اور استا حامد لاہوری تھے۔ احمد اور حامد کے بارے میں مشہور ہے کہ دونوں بھائی تھے۔ حالانکہ ایسا نہیں ہے۔ استا حامد کا نام لاہوری برادری میں جامع مسجد کی تعمیر کے سلسلے میں بار بار آتا ہے تاریخ میں ان کا ذکر مجمل ملتا ہے۔ علمیت اور خاندان کی تفصیل نہیں ملتی۔ [illegible] جامع مسجد کے شمال رُخ رہٹ کے کنوئیں کی گلی سے آگے کوچہ [illegible] تک ہے۔ اس گلی میں سب گھر لاہوری برادری کہتے ہیں۔

**لاہوریوں کے قدیم مہندس اور معمار خاندان: استا حامد** | استا احمد کا حال تفصیل سے [illegible] بن یوسف ابن حسین ابن عبداللطیف ہے۔ [illegible] کے بڑے عالم، مہندس اور ماہر تعمیرات تھے۔ صرف ان کے نام کے ساتھ [illegible] شاہجہانی' لکھا ہوا ملتا ہے۔ جو اس بات کی علامت ہے کہ انھیں سرکاری تعلق اور خصوصیت حاصل تھی۔ ان کے تین بیٹے تھے جو علم و ہنر میں باپ کی طرح نامور تھے۔

**عطاء اللہ رشیدی** | (۱) عطاء اللہ رشیدی۔ فن تعمیر کے ماہر اور ریاضی کے عالم تھے دو کتابیں اُن سے یادگار ہیں۔ الجبرا اور خلاصۃ الحساب۔

**لطف اللہ مہندس** | (۲) لطف اللہ۔ یہ بھی مہندس تھے۔ شاعر تھے اور پیشے کی مناسبت سے مہندس تخلص کرتے تھے۔ ایک دیوان شعر ان کی تصانیف سے ہے۔ دیوان سے بہت سی کارآمد تاریخی معلومات ملتی ہے۔

---

[1] دلی میں خصوصاً لاہوری برادری میں اُستا احمد اور استا حامد کہتے ہیں یعنی استاد کی دال نہیں بولتے اور حامد کے میم پر زبر دیتے ہیں۔ استاد میں سے د کا حذف فارسی قاعدے سے جائز ہے لیکن حامد میں میم پر زبر دلی والوں کی تراش ہے۔ صحیح تلفظ کے مطابق حامِد کہئے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ آپ دلی والے نہیں ہیں۔

مولانا نور اللہ | یہ خطاط تھے ، جامع مسجد کی محرابوں کے اوپر خط ریحان میں کتابت کی عبارت انھی کے بے مثال پاکیزہ خط کا نمونہ ہے۔ مولانا نور اللہ کا مزار پریڈ گراؤنڈ دہلی میں لال قلعہ کے قریب ہے۔ اور ان کے بائیں ان کے گرامی قدر صاحب زادے حضرت شیخ کلیم اللہ جہاں آبادیؒ کا مزار ہے۔ شاہ کلیم اللہؒ فقر و طریقت میں جو پایہ رکھتے ہیں وہی رتبہ ظاہری علم میں حاصل ہے۔ بہت سی اعلیٰ درجے کی علمی تصانیف ان کی یادگار ہیں۔ شاہ کلیم اللہ ثابت کرتے ہیں کہ لاہوری برادری نے جو نام ہنرمندی اور صناعی میں حاصل کیا ہے وہی درجہ اس کے بزرگوں نے علم ظاہر و باطن میں حاصل کیا ہے۔

لاہوری برادری کے اس طلائی سلسلے کی دو کڑیاں اور ہیں ، یہ استا حامد کے پوتے اور لطف اللہ کے پوتے ہیں۔

۱۔ امام الدین ریاضی | یہ مہندس اور ریاضی داں تھے۔ علم ریاضی پر کئی کتابیں ان سے یادگار ہیں۔

۲۔ خیر اللہ مہندس | خیر اللہ ، ماہر فلکیات اور مہندس تھے۔ راجہ جے پال سنگھ والی جے پور نے ان کی مہندسی میں ایک رصدگاہ تعمیر کرائی اور اس کا نام زیچ محمد شاہی رکھا۔ یہ رصدگاہ شکستہ حالت میں نئی دہلی میں اب بھی موجود ہے اور جنتر منتر کے نام سے مشہور ہے۔

## لاہور کی صنعتیں

ہیرا تراشی ، منبت کاری ، مرصع کاری ، مصوری ، مُہر کنی ، خطاطی ، نقاشی یہ سب فن تعمیر کی متعلقہ صنعتیں یا تمدن کے بلند تر فنون ہیں۔ شخصی حکومت کے زمانے میں شاہی سرپرستی سے یہ صنعتیں پھلتی پھولتی ہیں ، لازماً ان کے ماہرین کے لئے سازگار فضا قلعے اور امرا کے محل ہوتے ہیں۔ ان صنعتوں کے ماہرین سب لاہوری برادری کے افراد تھے ، نقاشی ، خطاطی ، مصوری ، منبت کاری کے کچھ دھندلے نقوش دلّی کے لال قلعے میں اب تک مل سکے

ہیں۔ فولادسازی کے سلسلے میں دلّی کے لاہوری کاری گروں نے ہندوستان گیر شہرت حاصل کی تھی ان کی شمشیر سازی کے نمونے اب بھی عجائب خانوں کی زینت ہیں۔ جواہرات اور زیورات کے کام میں لاہوریوں کی نادرہ کاری اور نفاستِ ذوق کی گواہی اُمرا کے محلات شاید اب تک دے سکیں گے۔ مصوری میں پچھلی صدی کی لٹی کھُٹی دلّی کے یگانۂ روزگار محمد فضل مصور کا ذکر اب تک لاہوری برادری والے کرتے ہیں کہ اُن کی قلم ایک لاکھ روپے کی مشہور تھی۔ اسی زمانے کے بدرالدین مُہرکن کے چرچے اب تک شہروں میں ہیں جو ہیرا تراشی اور مہرکنی میں نظیر نہیں رکھتے تھے۔ دلی میں اُن کے لاہوری شاگرد مُہرکنوں کا سلسلہ اب تک چلا جاتا ہے اور استاد کے نام کو عزت دیتا ہے۔

موجودہ لاہوریوں کا حال | یہ معلوم کرنے کے لئے کہ دلّی کی وہ برادری جو اتنا شان دار تاریخی پس منظر رکھتی ہے، اب کس حال میں ہے۔ ہم اس کا ایک سرسری جائزہ لیتے ہیں۔

## تعداد

لاہوریوں کی آخری مردم شماری برادری کے انتظام کے ماتحت ۱۹۳۳ء میں کی گئی تھی۔ اس کی اطلاع کے مطابق لاہوریوں کی کل تعداد بیس ہزار ہے۔ اس میں سے ۲۵۰۰ افراد کاروبار کے سلسلے میں باہر کے شہروں میں ہیں اور ۱۷۵۰۰ افراد دہلی میں ہیں۔

بیرونجات کے ان شہروں میں لاہوری برادری کے لوگ ہیں:۔

ریاستیں:۔ الور۔ اودے پور۔ بھوپال۔ جے پور۔ حیدر آباد دکن۔ رامپور۔

پنجاب:۔ امرتسر۔ انبالہ۔ جالندھر، شملہ، لاہور۔

یوپی:۔ الہ آباد۔ علی گڑھ۔ فیروزآباد۔ لکھنؤ۔

دیگر:۔ بمبئی۔ مرشد آباد۔ کلکتہ۔ رنگون۔

دہلی سے باہر گئے ہوئے لاہوریوں کا حال | لاہوریوں کے بعض گھرانے مذکورہ بالا شہروں میں

مستقل طور پر بس گئے ہیں۔ انھوں نے وہیں رشتہ داریاں کرلی ہیں۔ کچھ گھرانے ایسے ہیں جو تجارت کے سلسلے میں ہر سال دہلی آتے ہیں اور رشتہ داری کا زیادہ تر تعلق دہلی میں رکھتے ہیں۔ ریاستوں میں صرف الور اور رامپور کا تعلق سرکاری ہے الور کا تعلق زیادہ قدیم ہے۔ مشہور لاہوری شمشیر ساز خاندان الور سرکار سے متعلق ہے۔ الور والے لاہوری سب سے زیادہ بااثر ہیں۔ وہ لاہوری شرع کے سخت پابند ہیں۔ ہمیشہ مرکز سے متعلق رہتے ہیں اور بیاہ شادی کا تعلق دہلی میں برادری کے سوا کہیں نہیں کرتے۔

**دہلی میں لاہوری محلے** | دہلی میں لاہوریوں کے کم و بیش ۳۵۰ گھر ہیں۔ جو عموماً ان محلوں اور علاقوں میں ہیں:-

بارہ دری شیر افگن (دہلی ماران) باڑہ ہندو راو۔ بتاشوں والی گلی۔ پہاڑی املی، پہاڑ گنج تراہا بیرم خاں۔ چوڑی والان حویلی اعظم خاں۔ رہٹ کا کنواں۔ کٹرہ شیخ چاند۔ کشمیری دروازہ۔ کوچہ استا حامد۔ کوچہ پنڈت۔ کوچہ رائے مان۔ کوچہ میر عاشق کوچہ نٹواں۔ گلی امام۔ گلی برنا۔ گلی میر جملہ۔ مسجد تہور خاں۔ ملیا محل ——— جن علاقوں میں لاہوریوں کے ایک دو گھر ہیں ان کا ذکر نہیں کیا گیا بلکہ وہی محلے اور علاقے لکھے گئے ہیں جن میں لاہوریوں کے گھر کثرت سے ہیں۔ ان میں بھی کوچہ استا حامد۔ کوچہ رائے مان کوچہ نٹواں بشیش محل۔ صدر بازار اور پہاڑ گنج کے کئی بڑے محلے لاہوریوں کے خاص مرکز ہیں۔ لاہوریوں کے صنعتی کارخانے انھی محلوں میں پھیلے ہوئے ہیں۔ زیورات کے کچھ خاص اور نامی کاری گروں کے ٹھکانے چاندنی چوک اور دریبہ کلاں اور موتی بازار کے مرکزوں پر ہیں۔ کیونکہ زیورات کی تجارت کا مرکز شہر کا یہی حصہ ہے۔

## لاہوریوں کی تمدنی حالت

**رسمیں** | مولوی سید احمد کی تالیف رسوم دہلی میں جو شادی غمی کی بے شمار ہندوانہ رسمیں دلی کے مسلمانوں میں جاری دکھائی گئی ہیں ان میں سے تھوڑی بہت لاہوریوں میں برتی جاتی ہیں

مثلاً بری - دہیز - (جہیز) کھانا - پینڈیاں - چوتھی - منگنی اور تہواروں پر بہت خرچیلا لین دین - چھٹی - ختنہ - گھوڑچڑھی - بسم اللہ - روزہ کی یہ رسمیں کبھی کبھی برتی جاتی ہیں - غمی میں پھول - جمعرات - چالیسواں - برسی کی رسمیں بھی کہیں کہیں دیکھنے میں آتی ہیں۔

لباس | لباس میں انگرکھا، دوپلی ٹوپی، تنگ، مہری یا ایک برکا پاجامہ کبھی کا ختم ہوا۔ کبھی پرانی وضعداری کا پابند لاہوری یوں نظر آجاتا ہے جیسے پت جھڑ کے بعد درخت پر کوئی سوکھا زرد پتہ بچ رہے - کچھ برسوں پہلے سیدھا پاجامہ، نازک تراش کا کرتا، صدری اور ترکی ٹوپی لاہوریوں کا نشان تھی - ترکی ٹوپی کچھ باقی ہے - ورنہ نوجوان اب ہمہ رنگ فیشن برتتے ہیں - ہر چیز پر ایک تیز رو تمدن کی اضطراری حالت طاری ہے۔ سچ یہ ہے آج کی دنیا میں جہاں حالات بجلی کی تیزی سے بدلتے ہیں - تمدن میں استقلال یا گہرائی کی تلاش مایوس کن ہے - پھر بھی لاہوریوں کے اوسط طبقے کے گھروں میں سادگی اور خوش سلیقگی دیکھنے میں آتی ہے۔

تفریحات | لاہوری تفریحات کے بہت دلدادہ ہیں - آئے دن سیر و شکار کی تقریبیں دیکھئے - ناچ رنگ کی محفلیں جم رہی ہیں، پتنگ بازی، پیراکی، گلی ڈنڈا، چوسر، شطرنج کبڈی کے میچ ہو رہے ہیں - شب برات کے سلسلے میں بائیسویں کے میلے پر آتش بازی میں کمال فن کے مظاہرے - عرس، قوالیاں، بسنت، پھول والوں کی سیر، سترھویں ان سب میلوں میں لاہوری نوجوان پیش پیش ہیں۔

صناعوں کا ایک خاص تہوار | ان سب کے علاوہ آخری بدھ کی تقریب خاص ہے جو دلی کے مزدوروں اور صناعوں کا جشن بہار معلوم ہوتا ہے لطف یہ کہ یہ کوئی تہوار قومی یا مذہبی نہیں، دلی کے سب کاری گر اور صنعتی طبقے اس دن چھٹی کرتے ہیں - پھولوں اور مٹھائیوں کے تحفے کاری گروں کو ملتے ہیں - اس طرح یہ خالص مزدوروں کا 'تہوار' بن جاتا ہے۔ آخری بدھ کی رنگینی اس سے ظاہر ہے کہ یہ رسم مزدوروں سے گذر کر امراء اور قلعے تک جا پہنچی

تھی ـــــ غالب کا وہ قطعہ ملاحظہ ہو جس کا پہلا شعر ہے

ہے چہار شنبہ آخر ماہ صفر، چلو ـــــ رکھ دیں چمن میں بھر کے مئے، مشک بو کی ناند !

برسات میں باغوں کی سیریں، گرمی میں فالیز کی سیر۔ غرض زندہ دلی کے ہر مظاہرے کی روح رواں لاہوری رہے کبھی جب وقت ساز گار تھا یہ ادائیں بری نہیں معلوم ہوتی تھیں۔ وقت بدل گیا لیکن لاہوری اپنی تفریحات میں نہ بدلے۔ انھوں نے اس سے قومی نقصان اُٹھایا، لیکن وقت کا زبردست دھارا جو ہر خشک و تر کو بہا لے جاتا ہے انھیں اور مہلت نہ دے سکتا تھا، انجام کار خوش دلی اور زائد بے فکری اقتصادی بدحالی اور افسردگی سے بدل گئی۔

زبان | زبان کے معاملے میں لاہوریوں کے کئی طبقے ہیں۔ ادنیٰ طبقہ جو پیتل اور چاندی کے بہت معمولی کارخانوں میں لگا ہوا ہے۔ اکثر وہ زبان بولتا ہے جسے دلّی کی کرخنداری بولی کہتے ہیں۔ لیکن یہ لحاظ رکھا جائے کہ جب سے جہل و افلاس بڑھتا گیا اور لاہوریوں نے اپنے صنعت گھروں میں دلّی کے بہت ادنیٰ طبقے کو شاگردی میں داخل کیا تو نہ صرف زبان متاثر ہوئی بلکہ اخلاق بھی بگڑ گئے۔ کارخانوں کی زبان بلکہ پورا ماحول کہیں کہیں ایسا ہو گیا جیسا رندوں اور اوباشوں کے تکیوں کا ہو سکتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس صورتِ حال کی ذمہ دار تعلیم کی کمی ہے۔ پھر بھی لاہوری برادری کا کاریگر دلّی کی دوسری برادریوں کے کاریگر کے مقابلے میں سنبھلی ہوئی زبان استعمال کرتا ہے، یعنی صرف چند لفظوں کی بگڑی ہوئی یا پرانی صورت استعمال کرتا ہے۔ مثلاً جلدی کو زلدی، سرہانے کو سریانے اُس کے بجائے دِس یا دِن۔ کہاں کے لئے کیاں (بہ کسر کاف و اعلان ی) ہے کے لئے ہے گا، کسی، آگے۔ پیچھے کو کسو، آگو، پیچھو بولتا ہے۔ لاہوریوں کا اوسط اور اعلیٰ طبقہ ٹکسالی اور شستہ زبان بولتا ہے۔ عورتوں کی زبان بھی اسی طرح مختلف ہے۔ کسی گھر میں قدیم اور متروک الفاظ کی کثرت سے دلی دکنی کے زمانے کا سماں بندھ

جاتا ہے۔ سبزی منڈی کے لاہوری گھروں کے عورتیں ارائیوں کی ہم سائیگی کے اثر سے "عورتیں آئی تھیں" کو "عورتاں آئیاں تھیاں" بولتی ہیں —— لیکن بعض گھروں میں الفاظ کی شستگی اور سلاست اور لہجے کی پاکیزگی سے غالب کے خطوط کی بے ساختہ تحریر یاد آجاتی ہے۔

## لاہوری برادری۔ لاہوری قوم

یہ جاننا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ لاہوری لوگ ایک آدھ موقع کے سوا اپنے لئے کبھی برادری کا لفظ استعمال نہیں کرتے بلکہ قوم کہتے ہیں یعنی لاہوریوں کی قوم یا قوم لاہوریاں اس لئے راقم سطور بھی اب کہیں کہیں اسے قوم کے نام سے پکارے گا۔

**قدیم پنچایتی نظام** | لاہوری قوم میں شروع سے پنچایتی نظام چلا آیا ہے۔ لاہوریوں کے کسی بھی جھگڑے کے لئے پنچ فیصلہ ناطق فیصلہ ہوتا تھا۔ قوم کا چودھری جو حکم دیتا اس سے سرتابی کی مجال نہ تھی۔ دو گھروں میں شادی کا رشتہ تجویز ہوتا تو چودھری سے اس کی منظوری لینی ضروری تھی۔ دونوں گھروں کی حالت دیکھ کر زیور، کپڑے، مہر، جہیز اور دعوت ولیمہ کی مقدار وہ خود مقرر کرتا تھا جس میں شرعی احکام کی پوری رعایت رکھی جاتی تھی۔ سب سے بڑا چودھری قوم میں ایک ہوتا تھا جو قوم کی بڑی پنچایت کا حاکم ہوتا اور چھوٹے چودھری کے فیصلوں کی اپیل اس کے ہاں کی جا سکتی تھی۔ یہ چھوٹے چودھری معمولی جھگڑوں کا فیصلہ خود لوگوں کے گھر پہنچ کر چکا دیا کرتے۔ یوں محلے میں اُن کی حیثیت ہر گھر کے سرپرست کی ہوتی تھی۔

**پنچایتی نظام کا ٹوٹ جانا** | یہ پنچایتی نظام اب صرف روایتاً باقی ہے اور قوم میں لائق چودھری موجود ہیں۔ لیکن اُن کے پاس قانون نہیں ہے نہ اُن کے فیصلوں میں نفاذ کی طاقت ہے نہ وہ کسی لاہوری پر قومی یا اخلاقی قانون توڑنے پر قوم کی طرف سے جواب طلب کر سکتے ہیں۔ پہلے غیر قوم میں رشتہ کرنے کی بڑی مناہی تھی۔ لیکن اب نہ صرف دوسری قوم کی

بیٹی لا سکتے ہیں۔ بلکہ لاہوری بیٹی دوسری قوم کو دی جا سکتی ہے، گو ایسا کرنے پر قوم کے لوگ اپنے بن لکھے قانون کی خلاف ورزی کا احساس کرتے ہیں اور اُسے معیوب خیال کرتے ہیں اب کوئی لاہوری اپنی بیوی سے بدسلوکی کرے یا بلا وجہ اُسے نہ بسائے تو چودھری میں یہ طاقت نہیں ہے کہ قوم کی طرف سے وہ اُسے کوئی اخلاقی سزا دے سکے

پنچائتی نظام کا یوں بکھر جانا لاہوری قوم کی شدید زبوں حالی اور انتشار کو ظاہر کرتا ہے

تعلیم لاہوریوں کے علم و فن کا کمال، شخصی بادشاہت کی قدردانی سے جتنا محروم ہوتا گیا اتنا ہی ان کا علمی ذوق کم ہوتا گیا۔ آخر میں وہ اسی تعلیمی نظام کے پابند ہو گئے جو دلی میں رائج تھا۔ وہ پابندی سے بچوں کو قرآن حفظ یا کم از کم ناظرہ پڑھاتے اور فارسی کے دو ایک ابتدائی رسالے پڑھا کر تعلیم ختم کرا دیتے۔ لکھنا اُن کی پڑھائی کا دوسرا حصہ نہیں تھا۔ یہی انداز لڑکیوں کی تعلیم کا تھا جس کی ذمہ دار ماں یا گھر کی کوئی اور بڑی ہوتی تھی۔ لیکن آج کل یہ نظام تعلیم بھی باقی نہیں ہے۔ لاہوریوں کے بعض طبقوں میں صرف قرآن ناظرہ پڑھانے کی پابندی مذہبی اہمیت کے پیش نظر جاری رہی ہے۔ کہیں قرآن کے ساتھ اسکولی تعلیم کا رواج بھی ہوتا جاتا ہے۔ لیکن افلاس کی وجہ سے اور اکثر اس لئے کہ اسکول کی تعلیم کے نتائج سرپرست کو صنعتی پیشے کے لئے نہ صرف غیر مفید بلکہ مُضر نظر آتے ہیں، وہ بچوں کو اسکول کی پوری تعلیم بھی نہیں دلواتا۔ لیکن چونکہ پیشے میں آگے چل کر تعلیم کی بہت زیادہ ضرورت پڑتی ہے اس لئے برادری کا ایک حصہ کام چلانے کے لئے تھوڑا سا لکھنا پڑھنا سیکھ لیتا ہے۔ ذیل کے تخمینی اعداد و شمار سے لاہوری برادری کی تعلیمی حالت کا اندازہ ہو سکے گا:

| دوسری جماعت کا معیار | پانچویں جماعت کا معیار | میٹرک یا مساوی معیار | کالج کے درجے |
|---|---|---|---|
| ۴۰ فی صدی | ۲۰ فی صدی | ۱ فی صدی | ۱ر فی صدی |

| صرف قرآن | بالکل بے پڑھے لکھے |
|---|---|
| ۷۰ فی صدی | ۱۸ فی صدی |

لاہور برادری کی عورتیں عورتوں کو اس تخمینے میں شامل نہیں کیا گیا ہے اندازہ یہ ہے کہ ستّر فی صدی لڑکیاں مکتب میں یا گھریلو طور پر پورا یا کم قرآن پڑھ لیتی ہیں۔ دس فی صدی لڑکیاں قرآن کے ساتھ معمولی لکھنا پڑھنا سیکھ لیتی ہیں۔ پانچ فی صدی لڑکیاں اسکول جاتی ہیں اور عموماً پانچویں درجے تک پڑھتی ہیں۔ ۲۵ فی صدی لڑکیاں کسی قسم کی تعلیم حاصل نہیں کرتیں جہاں تک تربیت سلیقے اور ہنر مندی کا تعلق ہے لاہوری برادری کی عورتیں مستثنیٰ درجہ رکھتی ہیں۔ ان میں اکثر سینے پرونے کاڑھنے اور گھریلو ہنر مندیوں میں اتنی ہی اچھی ہیں جتنا صنعتی کاموں میں اُن کے مرد۔ پکانے، ریندھنے میں دلّی کی دوسری برادریوں میں لاہوری عورتوں کا لوہا مانا جاتا ہے۔ راقم سطور کی معلومات کے مطابق لاہوری برادری کی عورتیں کھانا پکانے کے ہنر میں شاید سارے ہندوستان کی عورتوں سے آگے ہیں اور ہماری یہ رائے مسلسل ذاتی ذاتی تجربے اور مشاہدے پر مبنی ہے کہ کھانے پینے کے معاملے میں لاہوریوں کا مبالغہ پسند ذوق ان کے اقتصادی زوال کا بہت بڑا سبب ہے۔

## اقتصادی حالت

لاہوری خوش حال نہیں ہیں | لاہوری برادری کو خوش حال نہیں کہا جا سکتا۔ اس برادری کا دولت مند ہونا تو مشکل ہے۔ کیونکہ بنیادی طور پر اس کا تعلق مزدور طبقے سے ہے صنعت اس کے ہاتھ میں ہے لیکن اس صنعت کا تجارتی فائدہ جو دولت مندی کے لئے لازمی ہے اس کے ہاتھ میں نہیں ہے۔ تاہم صنعتیں، جس میں زیور سازی کی صنعت سب سے نمایاں ہے۔ مالی اعتبار سے اُسے مطمئن ضرور کر سکتی ہیں لیکن یہ برادری مطمئن بھی نہیں ہے اسباب کا ذکر ہم آگے کریں گے۔ یہاں ہم کچھ سرسری اعداد و شمار پیش کرتے ہیں جن سے مجموعی طور پر برادری کی مالیات کا اندازہ ہو سکتا ہے اور تین خانگی میزانیے (فیملی بجٹ) دیتے ہیں جس سے انفرادی حالت سامنے آسکے گی۔

## عام مالی حالت

(۱) لاہوری برادری میں کسی کی مالی حیثیت دس لاکھ سے زیادہ کی نہیں ہے۔

(۲) ۱ لاکھ اور ۱۰ لاکھ کے درمیان ۲۰ افراد

(۳) ۵۰ ہزار اور ۱ لاکھ کے درمیان ۴۰ ״

(۴) ۱۰ ہزار اور ۵۰ ہزار کے درمیان ۵۰۰ ״

(۵) ۱ ہزار اور ۱۰ ہزار کے درمیان ۵۰۰۰ ״

**مختلف مدات میں برادری کے لگے ہوئے مجموعی سرمایہ کا تناسب**

کم از کم دس ہزار کی حیثیت کے آدمی کو دولت مند مان کر مختلف مدات میں برادری کی مجموعی دولت کے صرف کا تناسب حسب ذیل ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صحرائی جائداد | ۵ | فی صد | روپیہ | لگا | ہوا ہے |
| شہری جائداد (مکان، دکان) | ۵۵ | ״ | ״ | ״ | ״ |
| کارخانے (برادری کے مختلف پیشے) | ۱۰ | ״ | ״ | ״ | ״ |
| ملوں کے حصے اور سرکاری قرضے | ... | | ... | | ... |
| سودی کاروبار | ... | | ... | | ... |
| زیور، نقد، قیمتی کپڑے اور دیگر اشیاء | ۲۰ | فی صد | روپیہ | لگا | ہوا ہے |
| مکان کا سامان۔ فرنیچر، برتن | ۱۰ | ״ | ״ | ״ | ״ |
| موٹر، سواری | ... | | ... | | ... |

(باقی)

مختار احمد صاحب جامعی

# حکومتِ ہند کی طرف سے صنعتی پالیسی کا اعلان

جنگ کے بعد حکومتِ ہند کی صنعتی پالیسی کیا ہوگی - اس بات کو معلوم کرنے کے لئے وہ لوگ بہت منتظر تھے جو جنگ کے بعد نئی صنعتوں کو جاری کرنے اور پرانی صنعتوں کو وسعت دینے یا قائم رکھنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ حکومت سے اس بات کا مطالبہ کیا جا رہا تھا کہ وہ واضح الفاظ میں اپنی صنعتی پالیسی کا اعلان کردے۔ چنانچہ حکومت ہند نے ۲۲ اپریل کو ایک اعلان شایع کیا ہے۔ جس کا خلاصہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

۱۔ سب سے پہلے حکومتِ ہند نے اپنی صنعتی پالیسی کے بارے میں اعلان شایع کرنے کے وجوہ کو بیان کیا ہے۔ یہ دو ہیں۔ اول یہ کہ حکومت کی عام پالیسی کا صنعتی ترقی پر بہت گہرا اثر پڑتا ہے۔ دوسرے یہ کہ منصوبہ بندی ترقی کرکے اب اس منزل پر پہنچ گئی ہے کہ مربوط اور ہم آہنگ ترقی کے لئے کچھ صنعتوں کا مرکزی نگرانی کے ماتحت لایا جانا نہایت ضروری ہوگیا ہے۔

جن صنعتوں کو مرکزی نگرانی کے ماتحت لانا ہے وہ حسب ذیل ہیں:۔ لوہا اور فولاد۔ انجن سازی۔ موٹر۔ ٹریکٹر اور ٹرک۔ ہوائی جہاز، جہاز سازی اور جہاز رانی سے متعلق انجن سازی بجلی کی مشین، وزنی مشینیں۔ مثلاً کپڑے، شکر، کاغذ، کان کنی، سمنٹ اور کیمیاوی اشیاء تیار کرنے والی مشینیں، مشین بنانے کے اوزار، وزنی اور ہلکی کیمیاوی اشیا، کیمیاوی رنگ کھاد اور دوائیں، کیمیاوی برقی صنعت۔ روئی اور اون کے کپڑے، سمنٹ، قوت محرکہ کے طور پر استعمال ہونے والے الکوحل، شکر۔ موٹر کے لئے اور ہوا بازی کے لئے ایندھن، ربڑ سازی، غیر آہنی دھاتوں کی صنعت۔ بجلی کی قوت۔ کوئلہ، ریڈیو کی مشین سازی۔

۲۔ موجودہ دستور ہند میں اگرچہ صنعتی ترقی کا کام صوبوں کی حکومت کو سپرد کیا گیا

ہے لیکن حکومت ہند کو مفاد عامہ اور مصلحت ملکی کے پیش نظر اس بات کی اجازت دی گئی ہے کہ وہ اس قسم کے قانون بنائے جن کے ذریعے بعض خاص صنعتوں کی ترقی کا کام اس کے ہاتھ میں آجائے۔ چنانچہ اس مقصد کے لئے ایک قانون، مرکزی مجلس قانون ساز میں جلد ہی منظور کرایا جائے گا لیکن یہ قانون زیادہ دن کے لئے نہیں ہوگا بلکہ جب تک موجودہ دستور باقی رہے گا اس وقت تک اس پر عمل درآمد ہوتا رہے گا۔

۴۔ سرکار کے نزدیک صنعتی ترقی کے حسب ذیل تین بنیادی مقصد ہوں گے:۔

(۱) ملک کے وسائل کو زیادہ سے زیادہ ترقی دے کر ملک کی دولت کو بڑھانا۔ یہ بات سب جانتے ہیں کہ مادی اور انسانی وسائل خاصی بڑی مقدار میں موجود ہیں جن سے فائدہ نہیں اٹھایا جا رہا ہے۔ اس لئے حکومت کی پالیسی یہ ہوگی کہ ان سے پورا پورا اور موثر ترین فائدہ اٹھایا جائے۔

(۲) ملک کو مدافعت کے لئے زیادہ بہتر طریقے پر تیار کرنا۔ گذشتہ دو جنگوں کے تجربے نے یہ بات ثابت کر دی ہے کہ مدافعت کے لئے جو اشیاء اہمیت رکھتی ہیں ان کی فراہمی کے لئے دوسرے ملکوں پر انحصار کرنا خطرے سے خالی نہیں ہے۔

(۳) روزگار اور مصروفیت کا ایک بلند تر اور زیادہ مستحکم معیار حاصل کرنا۔ موجودہ زمانے میں صنعتی پیشہ سے لوگوں کو مقابلتہً بہت کم روزگار ملتا ہے لیکن جب ملک کے صنعتی وسائل کو زیادہ سے زیادہ امکانی ترقی دی جائے گی تو صنعتی پیشوں نیز اس کے ضمنی اور امدادی پیشوں اور علمی خدمتوں کے ذریعے ملک میں بہت سے لوگ روزگار سے لگ جائیں گے

حکومت کی اس پالیسی سے یہ بات ایک بدیہی حقیقت کے طور پر اخذ کی جاسکتی ہے کہ صنعتی ترقی کی وجہ سے جو زائد دولت پیدا ہوگی اس کی تقسیم کا کام بھی منصفانہ بنیاد پر کیا جائے گا۔

حکومت کا خیال ہے کہ جنگ کے بعد جو حالات پیدا ہوں گے ان میں حکومت ہند کی موجودہ پالیسی سے مابعد جنگ کی ترقیات کا کام نہیں لیا جاسکے گا۔ اگرچہ ۱۹۳۹ء کے مقابلے میں ہندوستان کی حالت زیادہ مستحکم ہوگی لیکن پھر بھی دوسرے ملکوں کے مقابلے میں ہندوستان کی حیثیت ادنےٰ تر ہوگی۔ دوسرے ملکوں میں مشین کی بہت زبردست ترقی ہوگئی ہے۔ اور موجودہ جنگ کی نوعیت کی وجہ سے ماہر صنعتی مزدوروں کی تعداد بہت بڑھ گئی ہے۔ اگر ہندوستان کو بھی بہت تیزی کے ساتھ ترقی کرنا ہے تو یہ لازمی ہے کہ ہندوستان بھی زور شور کے ساتھ اور مسلسل کوشش کرے اور اس کام میں سرکاری اور نجی صنعتیں دونوں حصہ لیں۔

اس لئے حکومت نے آیندہ کے لئے صنعتوں کی زیادہ سے زیادہ امکانی ترقی اور ان کی پوری پوری حوصلہ افزائی کرنے کا تہیہ کرلیا ہے۔ اور ان صنعتوں کی ترقی کو خصوصیت کے ساتھ اہم سمجھتی ہے جن پر موجودہ صنعتی زندگی کی بنیاد قائم ہے۔ مثلاً لوہے اور فولاد کی صنعت، وزنی مشینیں بنانے والی صنعت، مشین سازی کے اوزار بنانے والی صنعت، وزنی کیمیاوی صنعت وغیرہ۔

اگرچہ ان صنعتوں کی ترقی کو بہت زیادہ ترجیح دی جائے گی لیکن پھر بھی توازن کو قائم رکھا جائے گا اور استعمال کی چیزوں کو بھی ترقی کے پروگرام میں ان کی مناسب جگہ دی جائے گی۔

ظاہر ہے اس مقصد میں کامیابی اسی وقت ہوگی جب نجی صنعت کا پورا اشتراک عمل حاصل ہوگا۔ اس لئے اس اشتراک کے حاصل کرنے کی پوری کوشش کی جائے گی۔

(۲) صنعتوں کو ترقی دینے کے لئے محاصل درآمد و برآمد کی ایسی پالیسی مقرر کرنے پر بھی غور کیا جارہا ہے جو مابعد جنگ کی ضروریات اور حالات کے مطابق ہو، جو صنعتیں جنگ کے زمانے میں قائم ہوئی ہیں یا جنھیں اس زمانے میں ترقی دی گئی ہے ان کی حالت بھی توجہ

کی محتاج ہے۔ ان میں سے کچھ کو سنہ ۱۹۴۵ء کے اعلان کے ذریعے اطمینان دلایا جاچکا ہے کہ جنگ کے بعد ان کی حفاظت کی جائے گی۔ لیکن ان کے علاوہ دوسری صنعتوں نے بھی اس غیر معمولی زمانے میں قومی معیشت کو سہارا دینے میں بہت حصہ لیا ہے۔

عبوری زمانے میں ایسی صنعتوں کی امداد یا حفاظت جنھیں تندرست بنیادوں پر قائم کیا گیا ہے فوری اہمیت اختیار کرلے گی۔ حکومت بلا توقف ان صنعتوں کی امداد یا حفاظت کے بارے میں تحقیقات کرنے کا انتظام کرنے والی ہے۔ یہ چھوٹی مدت کی کارروائی ہوگی۔ اور اس وقت تک جاری رہے گی جب تک محصول درآمد دبرآمد کے سلسلے میں زیادہ لانبی مدت کی پالیسی نہیں بن جائے گی۔

(۶) حکومتِ ہند نے صنعتوں کے انتظام و انصرام کے بارے میں حسب ذیل فیصلے کئے ہیں:-

(الف) فوجی سامان تیار کرنے والے کارخانے، مفادِ عامہ کی صنعتیں اور ریلیں اس وقت بھی حکومتِ ہند کی ملکیت اور انتظام میں ہیں اور آئندہ بھی رہیں گی۔ جہاں تک ہوسکے گا بڑی مقدار میں بجلی کی فراہمی کی صنعت کو بھی حکومت ہی کے ہاتھ میں رکھا جائے گا۔

(ب) ان کے علاوہ بنیادی صنعتیں جنھیں قومی اہمیت حاصل ہے جیسے جہاز، موٹر اور ٹریکٹر، کیمیاوی اشیا، لوہا اور فولاد، انجن مشین بنانے کے اوزار، بجلی کی مشینیں وغیرہ تیار کرنے والی صنعتیں، انھیں بھی قومی ملکیت میں لیا جاسکتا ہے بشرطیکہ ان کے لئے نجی سرمایہ کافی مقدار میں فراہم نہ ہوتا ہو اور ان کی ترقی کو ملکی مفاد میں ضروری سمجھا جائے۔

(ج) حکومت ایسی صنعتوں کو بھی اپنے ہاتھ میں لے سکتی ہے جن میں نفع کے مقابلے میں محصول کا عنصر زیادہ غالب نظر آتا ہے اور حکومت کو ان صنعتوں کو ہاتھ میں

لینا آسان اور ضروری نظر آتا ہے۔ پچھلے زمانے میں اس کی مثال میں نمک کی صنعت کو پیش کیا جاسکتا ہے۔

(د) باقی تمام صنعتوں کو نجی ہاتھوں میں رہنے دیا جائے گا۔ لیکن ان پر حکومت کی طرف سے بھی نگرانی قائم رہے گی۔ جس کے مدارج مختلف ہوں گے جو صنعتیں ایسی ہوں گی جو معمولی استعمال کی چیزیں تیار کرتی ہوں گی اور جن میں آزاد مقابلہ جاری ہوگا ان پر تو صرف اتنی نگرانی رکھی جائے گی جتنی کہ مزدوروں کے ساتھ انصاف کا سلوک کرانے کے لئے ضروری سمجھی جائے گی۔ لیکن جو صنعتیں ایسی ہوں گی جن کی نوعیت نیم اجارہ کی سی ہوگی یا جن کے قبضہ و تصرف میں ایسے صنعتی وسائل ہوں گے جن کی رسد قلیل ہے تو ان پر زیادہ کڑی نگرانی رکھی جائے گی۔ رہا معاملہ کوئلہ کا تو اس کے بارے میں علیحدہ طور پر غور اور فیصلہ کیا جائے گا۔

(ہ) اوپر کی فہرست میں جن صنعتوں کو حکومت کے ہاتھ میں رکھنا جائز قرار دیا گیا ہے ان کے بارے میں اس سوال کا تصفیہ کہ آیا موجودہ کارخانوں پر جن کی ملکیت اس وقت نجی افراد کے ہاتھ میں ہے حکومت کو قبضہ کرلینا چاہیے یا نہیں، ہر انفرادی صنعت کے مخصوص حالات کو سامنے رکھ کر کیا جائے گا۔

(و) قومی لحاظ سے اہمیت رکھنے والی کچھ ایسی صنعتیں بھی ہیں۔ مثلاً جہاز سازی کی صنعت اور ریل کے انجن اور بائلر بنانے کی صنعت جنھیں سرکار اور نجی سرمایہ دار دونوں کے ہاتھ میں رکھا جاسکتا ہے۔

(ز) جو صنعتیں سرکار کے ہاتھ میں ہوں گی اُن کا انتظام عام طور پر تو حکومت خود کرے گی۔ لیکن یہ بھی ہوسکتا ہے کہ محدود مدت کے لئے حکومت ان کا انتظام کسی نجی ایجنسی یا پبلک کمپنی کے حوالے کردے۔ اس میں مصلحت یہ ہوگی کہ ان کمپنیوں کے ذریعے حکومت انتظامی تجربہ حاصل کرے۔

۶۔ صنعتوں کی امداد دینے کے لئے حکومتِ ہند نے حسب ذیل تجویزیں پیش کی ہیں:۔

(الف) ملک میں صنعتی ترقی کی بنیاد رکھنے کے لئے حکومتِ ہند اپنی ذمے داری کو اس طرح پورا کرے گی کہ

(۱) معدنی وسائل کے ایک بہت اچھے جائزہ کا بندوبست کرے گی

(۱۱) سائنس کی ترقی، صنعتی تحقیقات اور اعلیٰ فنی تعلیم کا انتظام کرے گی۔

(ب) جو صنعتیں ملک کی ترقی کے لئے اہم ہوں گی اور جن کے لئے نجی سرمایہ کافی مقدار میں فراہم نہیں ہوتا ہوگا ان کو سرکار یا تو سرمایہ قرض دے گی یا اُن کے سرمایے میں حصہ دار ہو جائے گی۔

(ج) ظاہر ہے جن صنعتوں کو اس قسم کی امداد ملے گی ان پر حکومت کی نگرانی بھی زاید ہوگی جس کی صورت مثلاً یہ ہو سکتی ہے کہ ان کی مجلس انتظامیہ میں سرکاری نمایندگی کا مطالبہ کیا جائے گا۔

(د) خاص صورتوں میں صنعتی اقدام کی حوصلہ افزائی کرنے کے لئے سرمایے پر کمترین منافع کی بھی ضمانت کی جا سکتی ہے یا مقررہ سالوں کے لئے اس کے خساروں کی تلافی کی ذمے داری لی جا سکتی ہے۔ لیکن اس امداد کے لئے لازمی شرطیں یہ ہوں گی کہ انتظام میں حکومت کا بھی دخل ہو اور سرمایے کے معاوضے کی ایک انتہائی حد مقرر کردی جائے۔

(ہ) سرکار کی امداد کی یہ صورت بھی ہو سکتی ہے کہ منظم صنعتوں کی انجمنوں کی طرف سے تحقیقات علمی کے جو ادارے قائم کئے جائیں اور یونیورسٹیوں کی طرف سے منظور شدہ اسکیموں کے لئے تحقیقات علمی کا جو کام کیا جائے انھیں سرکار کی طرف سے کافی مالی امداد دی جائے۔ یہ امداد اس خرچ کے علاوہ ہوگی جو سرکار براہ راست اپنے تحقیقاتی اداروں مثلاً سائنس اور صنعتی تحقیقات کی کونسل کی معرفت کر رہی ہوگی۔

(د) اس بلا واسطہ مالی امداد کے علاوہ سرکار اس بات کی معقول ضمانت کر لینے کے بعد کہ مال کی ترکیب اور قیمتیں ٹھیک ہیں۔ موجودہ زمانے کی طرح آئندہ بھی ہندوستان کی صنعت کی حوصلہ افزائی دوسروں کے مقابلے میں اس کا مال خریدکر کرتی رہے گی۔

(ز) محصول کے نظام پر بھی وقتاً فوقتاً اس نقطۂ نگاہ سے غور کیا جاتا رہے گا کہ جہاں وہ ایک طرف عدل و مساوات کے اصول اور قومی میزانیہ کی مصلحتوں کو پورا کر رہا ہے وہاں دوسری طرف اس کا اثر صنعت کی ترقی پر تو خراب نہیں پڑ رہا ہے۔

(ح) جن اشیاء دولت آفریں کی صنعتو کو ضرورت ہوگی اُن کی فراہمی میں بھی امداد دی جائے گی اور اس کام کے لئے سلطنتِ متحدہ برطانیہ اور امریکہ میں دفاتر قائم کئے جائیں گے۔

(ط) جن صنعتوں کے لئے ماہروں کا مشورہ خاص طور پر لازمی ہوگا، اُن کے لئے سرکار ماہروں کی خدمات فراہم کرنے میں بھی امداد دے گی۔

۷۔ خاص خاص علاقوں میں صنعت کو مجتمع کر دینے کی وجہ سے جو ناپسندیدہ معاشی معاشرتی اور فوجی مصلحت کے خلاف نتائج پیدا ہوتے ہیں ان کے رفع کرنے کو بھی تجویز میں شامل کیا گیا ہے۔ ان کی ذمّے داری اکثر صورتوں میں صنعت کی اس ترقی پر ڈالی جاسکتی ہے جسے محض اتفاقی اور من مانے طریقے پر ایک خاص شہر کے ساتھ مخصوص کردیا جاتا ہے۔

۸۔ اس کے علاوہ صنعت کے منافع میں زیادہ سے زیادہ لوگوں کو شریک اور زراعت کے ساتھ اس کا رابطہ قائم کرنے کے لئے بھی حکومت صنعت کی ترقی کو ملک کے مختلف حصوں میں پھیلانا چاہتی ہے۔

۹۔ سرمایہ داروں کی فوری نفع طلبی کی ذہنیت کی وجہ سے موجودہ بے منصوبہ انتظام میں صنعتی ترقی میں جو عدم توازن پیدا ہوتا رہتا ہے اُسے دور کرنے کے لئے بھی حکومت

ہر صنعت کی ترقی کے انتہائی حدود پہلے سے مقرر کردے گی اور پھر ان کی تقسیم علاقہ وار طریقے پر کر دے گی۔

۱۰- سرکار اس کا قانون بنا دے گی کہ ہر نئی فیکٹری کو قائم کرنے اور پرانی فیکٹری کو وسیع کرنے کے لئے لائسنس حاصل کیا جائے کیونکہ اس کے بغیر منصوبہ کے مطابق صنعتی ترقی کو جاری نہیں رکھا جا سکے گا۔

۱۱- اس مقصد کے پیش نظر کہ حکومت کی تجاویز کو عوام کی حمایت حاصل ہو اور دیسی ریاستوں کو اس بات کی شکایت نہ ہو کہ اپنی ریاستوں میں صنعتوں کو ترقی دینے کی جو جائز خواہش ان کے اندر موجود ہے اسے نا واجب طریقے پر پامال کیا جا رہا ہے۔ ایک ایسے بالادست بورڈ کو مقرر کرنے کی تجویز زیر غور ہے جو مرکزی حکومت کو ان صنعتوں کے بارے میں جنھیں مرکزی نگرانی کے ماتحت لانے کا ارادہ ہے برابر مشورہ دیتا ہے اس کے فرائض اور دیگر معاملات کا بعد میں تصفیہ کیا جائے گا۔

۱۲- اس کے علاوہ دوسری نگرانیاں بھی مندرجہ ذیل مقاصد کو حل کرنے کے لئے تجویز کی گئی ہیں:-

(الف) صنعت، زراعت اور اجتماعی خدمات میں جو سرمایہ لگایا جائے اس میں توازن ہو۔

(ب) صنعت میں کام کرنے والے مزدوروں کو اجرت انصاف کے مطابق ملے اور ان کی رہائش کے لئے مہذب انتظامات کئے جائیں۔

(ج) نجی سرمایہ داروں کے بہت زیادہ منافعوں کا سد باب کیا جائے۔

(د) صنعتی مال کی نوعیت کو ملکی اور غیر ملکی منڈیوں میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے بہتر رکھنے کی ضمانت کی جائے۔

(ہ) چند افراد یا کسی خاص فرقے کے ہاتھ میں سرمایے کا غیر صحت مند اجتماع نہ ہو۔
مندرجہ بالا مقاصد میں سے پہلے مقصد کو حاصل کرنے کے لئے سرمایہ کے اجراء کی

نگرانی رکھی جائے گی ۔ دوسرے مقصد کو حاصل کرنے کے لئے مزدوروں کے واسطے مناسب قوانین بنائے جائیں گے ۔ تیسرے مقصد کے لئے ایسے کاروبار کے منافع کو جن میں آزاد مقابلہ جاری ہوگا ۔ غیر مناسب طریقے پر کم کرکے لوگوں کی حوصلہ شکنی نہیں کی جائے گی ۔لیکن جہاں آزاد مقابلہ نہ ہوگا اور اس بنا پر غیر معمولی منافع حاصل کئے جاتے ہوں گے وہاں البتہ ضرورت کے مطابق کارروائی اختیار کی جائے گی ۔ چوتھے مقصد کے لئے مال کی معیار بندی کر دی جائے گی اور اس معیار بندی کو نافذ کرنے کے لئے خاص انتظامات کئے جائیں گے ۔ پانچویں مقصد کے لئے مناسب کارروائیاں کی جائیں گی مثلاً سرمایہ کے اجرار پر کنٹرول اور صنعت کی علاقہ وار تقسیم کے لئے لائسنس دینے والا محکمہ ۔

حکومت ہند کو یہ بھروسہ ہے کہ صوبوں اور دیسی ریاستوں کے مشورہ سے ایسا انتظام کیا جاسکے گا کہ دوستانہ اشتراک عمل کے ساتھ ایک متفقہ پالیسی کو عملی جامہ پہنانا ممکن ہوگا ۔ غرض یہ حکومت ہند کی صنعتی پالیسی کا خلاصہ ہے ۔

# جمعیّۃ العلما اور مسلم لیگ

رسالہ جامعہ کا کوئی مخصوص سیاسی مسلک نہیں ہے۔ اس لئے اس میں ہر مسلک کے خیالات شائع کئے جاسکتے ہیں۔ بشرطیکہ وہ سنجیدگی اور معقولیت کے معیار پر پورے اُتریں۔ (مدیر)

مسلمانوں میں جو جماعتیں اس وقت کل ہند پیمانہ پر سیاسی کام کر رہی ہیں ان میں ممتاز حسب ذیل ہیں:۔

مسلم لیگ، جمعیۃ العلما، مجلس احرار۔ خاکسار، آل انڈیا مومن کانفرنس، آل انڈیا شیعہ کانفرنس اور کل ہند مسلم مجلس (جس میں آزاد مسلم کانفرنس بھی ضم ہو گئی ہے۔

ان جماعتوں میں کل ہند مسلم مجلس ابھی نئی قائم ہوئی ہے اور اپنی تنظیم کا کام بڑے پیمانے پر شروع نہیں کر سکی ہے۔ اس کے وجود کا علم صرف ان بیانات سے ہوتا ہے جو اس کے محترم صدر کبھی کبھی شائع فرماتے رہتے ہیں۔ یہی حال تقریباً آل انڈیا شیعہ کانفرنس اور آل انڈیا مومن کانفرنس کا بھی سمجھنا چاہیے۔ لیکن بقیہ چار سیاسی جماعتیں فعال اور منظم سیاسی وجود رکھتی ہیں۔

ہندوستان میں جہاں غیر ملکی حکمرانوں کا تسلط و اقتدار ابھی تک مضبوطی کے ساتھ قائم ہے کسی سیاسی پارٹی کے فعّال ہونے کی یہ پہچان ہے کہ وہ حکومت کی اٹل چٹان سے اپنا سر ٹکراتی رہے۔ ان چار جماعتوں میں سے خاکسار جماعت نے ابھی تک صرف ایک بڑی ٹکر لی ہے۔ لیکن احرار اور جمعیۃ العلماء کے وجود کو مسلسل ٹکر سے تعبیر کیا جاسکتا ہے۔ البتہ مسلم لیگ نے حکومت سے ابھی تک کوئی غیر آئینی جنگ نہیں کی ہے۔ اگرچہ آئینی میدان میں یہ حکومت سے برابر دست و گریبان رہتی ہے۔

خاکسار جماعت کا زور حکومت سے آخری ٹکر کے بعد بہت گھٹ گیا ہے۔ مجلس احرار کے اندر صرف گنے چنے اونچے درجے کے پڑھے لکھے رہنما ہیں۔ باقی لوگوں کا تعلق زیادہ تر ناخواندہ عوام کی جماعت سے ہے اور اگرچہ اس کا اثر ان مقامات کے عوام میں جہاں اس کی باقاعدہ شاخیں ہیں بہت خاصا ہے۔ لیکن بصورت مجموعی اس کی تنہا آواز کوئی سیاسی اہمیت نہیں رکھتی، گو مقامی معاملوں اور مسئلوں میں یہ کبھی کبھی بہت زور دکھاتی رہتی ہے۔

اس لئے لے دے کر مسلمانوں میں دو بڑی سیاسی جماعتیں رہ جاتی ہیں: مسلم لیگ اور جمعیتہ العلماء۔ آیئے انھی دونوں جماعتوں کی نسبتی اہمیت اور خصوصیات کا تجزیہ کریں۔

یہ دونوں جماعتیں ہماری معاشری زندگی کی دو اہم اور بنیادی طور پر مختلف تحریکوں کی ترجمانی کرتی ہیں۔ مسلم لیگ سیاسی میدان میں، علی گڑھ کی ترجمان ہے اور جمعیتہ العلماء دیوبندی تحریک کی۔

ہندوستان میں اسلامی حکومت کے زوال اور برطانوی حکومت کے عروج کے وقت مسلمانانِ ہند کو ایک نہایت شدید انقلابی دور سے گذرنا پڑا۔ اس انقلاب میں حکومت کے اعلیٰ عہدوں اور امارت و قیادت کی بلند ارفع جگہوں سے مسلمان بے دخل کئے گئے۔ نہ صرف معاشی حیثیت سے وہ بے بس اور حقیر ہو گئے بلکہ معاشرتی، مذہبی اور تمدنی حیثیت سے بھی اُن کا وجود خطرہ میں پڑگیا۔ ان کی زبان اُن کا ادب، ان کی تاریخ، اُن کا مذہب ان کے رسم و رواج اور معاشرت و تمدن سب کو مغربی حکومت، خیالات اور تہذیب نے مٹانا شروع کر دیا۔ نوجوانوں کو اپنے آباو اجداد کا ترکہ ذلیل اور ترقی کی راہ میں رکاوٹ نظر آنے لگا۔ انھیں اپنی ہر چیز بُری اور غیروں کی ہر چیز اچھی نظر آنے لگی۔ وہ اپنی محکومی اور بے بسی کا ذمے دار اپنی قدامت پسندی کو قرار دینے لگے اور ان میں سے بہت سے روایتی طریقوں کو چھوڑ کر حکمراں طاقت کے تمدن کو اختیار کرنے کی طرف مائل ہو گئے۔

یہ حالات تھے جب ایک ہی سرچشمہ فیض سے سیراب کئے ہوئے دو دریاؤں نے نجات کے دو مختلف راستے دکھلائے۔ سر سیّد نے نئے حالات سے مطابقت پیدا کرنے کا راستہ دکھایا اور مغربی علوم و فنون کو سیکھنے اور اُن سے فائدہ اُٹھانے کا سبق دیا اور مولانا محمد قاسم صاحب نے پُرانے علوم کے تحفظ اور ان کی بقا کی پر زور دیا۔ سر سیّد نے مدرسۃ العلوم علی گڑھ قائم کیا۔ اور مولانا محمد قاسم صاحب نے دار العلوم دیوبند۔ ایک کو نیچریت اور جدّت پسندی کا گہوارہ سمجھا جانے لگا اور دوسرے کو سنّت و طریقت کا مخزن۔

سر سیّد اور مولانا محمد قاسم صاحب دونوں حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کے چشمۂ فیض سے سیراب ہوئے تھے اور ان کے جانشینوں اور مریدوں نے جو اصلاح و جہاد کی تحریکیں چلائی تھیں ان کے اثرات کو دونوں نے قبول کیا تھا۔ لیکن استعداد و صلاحیت، فہم و تمیز اور حالات و مواقع کے اختلاف نے دونوں کی طبیعتوں پر ان چیزوں کا بالکل متضاد اثر ڈالا تھا۔ سر سیّد جدید علم کلام وضع کرنے کی طرف مائل ہوئے اور انھوں نے اپنی وہ تفسیر مرتب کی جس نے انھیں نیچری اور دہریہ کا لقب دلوایا اور مولانا محمد قاسم صاحب نے قدیم طریق سنت اور اتباع آثار سلف کی تجدید شروع کی جس نے انھیں محافظ دین کے خطاب سے سرفراز کیا۔

سر سیّد کا مقصد انگریزوں اور مسلمانوں۔ اسلام اور عیسائیت میں مصالحت پیدا کرانا تھا۔ وہ مسلمانوں کی اصلاح و ترقی چاہتے تھے، لیکن انگریزی روش اور طرزِ خیال کو قبول کر کے۔ وہ اسلام اور عیسائیت، مسلم محکومی اور برطانوی شہنشاہی کو ناقابل مصالحت نہیں سمجھتے تھے۔ وہ دونوں کے اشتراک عمل کے قائل تھے۔ وہ انگریزوں کے ساتھ ہندوستان پر حکومت کرنا چاہتے تھے۔ وہ انگریزوں کے وجود کو نہ صرف اٹل بلکہ مسلمانوں کے لئے مفید سمجھتے تھے۔ اس لئے وہ ان کے مٹانے اور ختم کرنے کی کوششوں

وزری خام خیالی سمجھتے تھے۔

لیکن مولانا محمد قاسم صاحب عیسائیت اور انگریزوں کے ساتھ مصالحت کی کوئی ضرورت نہیں سمجھتے تھے وہ اپنے جسم پر انگریزوں کی حکومت کو بجبر و اکراہ گوارا کر تے لیکن اپنے دل پر ان کی حکومت کو قبول کرنے کے لئے کسی شرط پر تیار نہیں تھے وہ اپنے دین اور اسلامی تمدن کو اپنی اصلی حالت پر زندہ اور قائم دیکھنا چاہتے تھے۔

دونوں نے اپنی تمناؤں کو پورا کرنے کا ذریعہ تعلیمی کوششوں کو قرار دیا۔ سرسید نے علی گڑھ میں مدرسہ بنایا، مولانا محمد قاسم صاحب نے دیوبند میں۔

سرسید چونکہ انگریزوں سے مصالحت کے قائل تھے اس لئے ان سے میل جول کے مواقع بڑھاتے تھے۔ دفتر میں، کونسل چیمبر میں، عدالت میں، ہسپتال میں، کلب میں ڈنر کی میز پر، بنک اور دوکان میں، کلاس کے کمرہ میں غرض ہر موقع پر سرسید ان کے رفقا اور اُن کی زیر نگرانی تعلیم حاصل کرنے والے طلباء انگریزوں سے گفتگو اور ملاقات کرتے تھے۔ ان کی بات سمجھنے اور اپنی بات سمجھانے کی کوشش کرتے تھے اور حاکم و محکوم کے درمیان جو بُعد ہے اس کو دور کرنے کی کوشش کرتے تھے۔ وہ انگریزی زبان، ادب اور علوم سیکھتے تھے تاکہ وہ حاکم انگریز سے زیادہ سے زیادہ قریب آسکیں اور اس کا اعتماد حاصل کر سکیں۔

لیکن دیوبند کے اساتذہ اور طلبار اس قسم کی کوئی کوشش نہیں کرتے تھے۔ وہ علی گڑھ کی طرح گورنر اور وائسرائے کی سرپرستی اور حکومت کی مالی امداد کے خواہش مند نہیں تھے۔ عقیدت مند عوام کی مالی پیش کش، نذر، زکوٰۃ، صدقات کو اپنے لئے کافی سمجھتے تھے۔ وہ انگریز سے مصالحت کرنا نہیں چاہتے تھے۔ انھیں صرف اپنی چیز بچانے کی فکر تھی۔ انھیں اگر کبھی اتفاق سے انگریز سے ملنے کی ضرورت پیش آتی تھی تو جبر و کراہیت کے ساتھ ملتے تھے۔ اس کا قدرتی نتیجہ یہ ہوا کہ دونوں میں بُعد اور بیگانگی

قائم رہی

علی گڑھ کے فارغ التحصیل طلبار کو انگریزی سرکار نے اپنی ملازمت میں لیا۔ اپنی عدالتوں میں وکیل، اپنے شفاخانوں میں ڈاکٹر، اپنے مدرسوں میں معلّم بنایا۔ سرکاری ٹھیکے دیئے۔ برطانوی تجارت خانوں نے انھیں اپنی ایجنسیاں دیں، صحافت اور دوسرے علمی پیشوں میں خوش حالی کی زندگی بسر کرنے کے مواقع مہیا کیے جس کی وجہ سے ان کی وفاداری اور ربط و تعلّق انگریزوں کے ساتھ بڑھتا رہا اور بڑی حد تک دونوں کے مفاد میں اشتراک پیدا ہوگیا۔ لیکن دیوبند کے طلبار ان تمام مواقع سے محروم رہے ان کا کام عوام کے سامنے وعظ و ارشاد اور ان کی امامت در مذہبی تعلیم رہا اور اسی میں وہ لگے رہے۔ اس لئے انگریز حاکم سے ان کی دوری قائم یا بڑھتی رہی۔

علی گڑھ تحریک کے حلقۂ اثر میں وہ تمام مسلمان آگئے جو سرکار سے فائدے کے متوقع رہتے تھے اور دیوبندی تحریک میں وہ مسلمان شامل ہوئے جو بڑی حد تک سرکار سے آزاد رہ کر اپنا گذر کرتے تھے۔ علی گڑھ تحریک کے پیروؤں کو دنیوی مفاد کا رشتہ باہم منسلک کیے ہوئے تھا۔ دیوبندی تحریک کے حامیوں کو آخرت کے مفاد کا رشتہ۔

ہندوستان میں جب سیاسی بیداری پیدا ہوئی اور یہاں کے لوگوں نے سیاسی حقوق و اختیارات کے خواب دیکھنے شروع کئے یعنی ۱۸۸۵ء میں جب انڈین نیشنل کانگریس قائم ہوئی تو علی گڑھ تحریک کے پیروؤں کو جو مسلم انگریزی اشتراک مفاد کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنائے ہوئے تھے، یہ بات خطرناک نظر آئی۔ چنانچہ انھوں نے انگریزوں کی تائید اور ہندوؤں کی مخالفت میں ۱۸۸۸ء میں محبان وطن کے نام سے ایک جماعت قائم کی۔ شروع میں یہ انگریز پرست ہندو مسلمانوں کی متحدہ جماعت تھی لیکن ۱۸۹۳ء میں اس نے خالص مسلمانوں کی جماعت کی شکل اختیار کر لی اور تقسیم بنگالہ

کے ہنگامہ پرور زمانے میں اس جماعت نے ۱۹۰۶ء میں مسلم لیگ کا نام اختیار کر لیا
لیکن سیاسی بیداری کی لہریں ان مسلمان حلقوں میں بھی پہنچیں جو علی گڑھ تحریک کے اثر سے باہر تھے۔ ان میں سے کچھ برادرانِ وطن کی تحریکوں میں محض ہندوستانی کی حیثیت سے شامل ہوئے۔ لیکن مسلمانوں کی اکثریت کو یہ شرکت مطمئن نہیں کر سکی۔ وہ ایک آزاد اسلامی سیاسی تحریک کے منتظر رہے۔ اس قسم کی تحریک غیر منظم طور پر ہندوستان میں عرصے سے موجود تھی۔ اس کا سلسلہ سید احمد صاحب بریلوی کی تحریک جہاد سے ملتا تھا۔ ۱۸۵۷ء کا غدر بھی اسی تحریک کا ایک ماحصل تھا۔ جمال الدین افغانی اور سلطان حمید کی اتحاد اسلامی کی تحریک کو بھی اسی ذیل میں لایا جا سکتا ہے۔ دیوبند میں اس تحریک کو وہاں کے اولین طالب علم حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن صاحب نے اپنایا اور اس وقت سے دیوبند کی تحریک نے ایک سیاسی پہلو بھی اختیار کر لیا۔

اسی دوران میں تقسیم بنگالہ کی منسوخی، تحریک اتحاد اسلامی کی ترقی اور مسلمانوں میں سیاسی شعور اور بیداری کا نتیجہ یہ ہوا کہ انگریزی پڑھے ہوئے طبقے میں بھی ترکی کی واحد آزاد اسلامی سلطنت کے ساتھ ہمدردی پیدا ہوئی اور انگریزوں اور مسلمانوں کے مفاد کے مختلف ہونے اور ہندوؤں اور مسلمانوں کے مفاد کے مشترک ہونے کا احساس ترقی پانے لگا۔ چنانچہ ۱۹۱۶ء میں مسٹر جناح کی قیادت میں کانگریس لیگ پیکٹ ہوا اور انگریزوں کے سامنے ہندوؤں اور مسلمانوں نے ہوم رول کا ایک متفقہ مطالبہ پیش کیا۔ ۱۹۱۷ء میں وزیر ہند مسٹر مانٹیگو نے ہندوستان کو ذمہ دار حکومت عطا کرنے کا وعدہ کیا اور مسلمانوں کو اطمینان دلایا کہ جنگ کے بعد خلافت اور مقامات مقدسہ کا حکومت برطانیہ پورا احترام کرے گی۔ لیکن جنگ کے بعد حکومت نے نہ صرف یہ کہ اپنا وعدہ پورا نہیں کیا بلکہ پنجاب میں نہایت ہولناک مظالم کو روا رکھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ سارے ملک میں غم و غصہ کی ایک لہر دوڑ گئی اس موقع پر دیوبند کی تحریک کے سیاسی پہلو نے جمعیۃ العلماء ہند

کی صورت میں اپنی رہنمائی کو منظم کیا اور اپنے گرد ان تمام علماء کو جمع کرنا شروع کر دیا جو مذہبی بنیاد پر انگریزوں کی حکومت کے مخالف اور آزادی ہند کی تحریک کے حامی تھے۔

لیکن عامۃ المسلمین جس جھنڈے کے گرد اکٹھے ہوئے وہ خلافت کا جھنڈا تھا اور اس نے علی گڑھ اور دیوبند دونوں کو یکجا کر دیا۔ لیکن اس یکجائی میں دیوبند نے علی گڑھ کی طرف کوئی قدم نہیں بڑھایا بلکہ علی گڑھ نے دیوبند کی قیادت کو قبول کیا۔ علی گڑھ کے نیچریوں اور یورپ زدہ لوگوں نے مغربی لباس، انگریزی زبان اور مغربی معاشرت کو ترک کرکے دیوبندی شکل وصورت بنائی اور خود کو مسٹر کی جگہ مولانا کہلوانا شروع کر دیا۔ غرض آکسفورڈ اور کیمبرج، برلن اور پیرس، کولمبیا اور فلاڈلفیا کے فارغ التحصیل نوجوانوں نے یورپ کے تمدن پر لعنت بھیجی اور علماء ہند کی پیروی کو شرف وسعادت سمجھا۔ اس نے ان کی طاقت کو حیرت انگیز طریقے پر بڑھا دیا۔ پہلے وہ حکومت کے محتاج اور دست نگر تھے۔ اب وہ آزادی اور اختیار کے مالک ہوگئے۔ وہ براہ راست طاقت کے خزانہ یعنی عوام تک پہنچ گئے اور اس خزانے کو انھوں نے مذہبی اپیل کی کنجی سے کھول کر اپنے مقاصد کے پورا کرنے کے لئے استعمال کرنا شروع کر دیا۔ عوام نے انھیں محکومیت کی پستی سے نکال کر حکمرانی کے اعلیٰ ترین مراتب پر پہنچا دیا۔ لیکن یہ کامیابی دیرپا ثابت نہیں ہوئی۔ سید احمد بریلوی اور غدر کے جہاد بالسیف کی طرح یہ عدم تشدد پر مبنی جہاد بھی محض جذبات اور تخیلات پر قائم تھا۔ اور ٹھوس حقائق کی طرف سے اس میں طفلانہ لاعلمی اور بیگانگی پائی جاتی تھی۔ اس کے رہنما برطانوی سلطنت کے برقی لیمپ کو محض پھونکوں کی کثرت سے بجھا دینے کی تمنا کر رہے تھے۔ لیمپ تو خیر کیا بجھتا، پھونکوں کی یک رخی بھی زیادہ دن تک قائم نہ رہ سکی اور اس کی وجہ سے جو زبردست جھاگ اور بلبلے اٹھے تھے وہ بھی کچھ عرصے کے بعد بیٹھ گئے۔

خلافت کی تحریک اب ختم ہوگئی۔ علی گڑھ اور دیوبند کا ازدواجی رشتہ ٹوٹ گیا

البتہ اس رشتہ کی ایک یادگار جامعہ ملیہ اسلامیہ ابھی تک موجود ہے۔ اور اپنے اندر زندگی اور ترقی کے بے شمار سوتوں کو چھپائے ہوئے ہے۔

بہرحال تحریک خلافت جب ختم ہوئی تو مسلم لیگ جو اس کے عروج کے زمانے میں کمزور اور جاں بلب ہوگئی تھی دوبارہ طاقتور ہونا شروع ہوئی۔ وہ ہماری معاشری زندگی کی ایک واقعی ضرورت کو پورا کرتی تھی۔ وہ ایک ایسی پر امن اور آئینی تحریک کی علمبردار تھی، جو انگریزوں کے ساتھ مصالحت کرکے ہندوؤں کے مقابلے میں ہمارے انگریزی پڑھے لکھے اور دولت مند طبقے کے حقوق اور مفاد کا تحفظ اور حکومت کے کاروبار میں مسلمانوں کی خاطر خواہ نمائندگی کا مطالبہ کرتی تھی۔ اس میں شک نہیں اس نے اپنا نصب العین حصول آزادی قرار دے لیا تھا، لیکن وہ ایک انقلابی جماعت نہیں تھی۔ انقلابیوں کی طرح اس کی نظر محض مستقبل پر نہیں تھی یعنی جب انقلاب مکمل ہو جائے گا بلکہ وہ فوری فوائد کے حصول کو مساوی اہمیت دیتی تھی۔ وہ لوگوں کو ملازمتیں، اعلیٰ عہدے، تجارتی فوائد اور دیگر سہولتیں فی الوقت بہم پہنچاتی اور ان کی شکایتوں اور تکلیفوں سے حکمرانوں کو روشناس کراتی تھی۔ اس کی یہ خدمتیں کسی غیر یقینی مستقبل یا آیندہ نسلوں کے لئے نہیں بلکہ موجودہ زمانہ اور اپنے معینہ حلقہ کے لئے تھیں۔ مسلم لیگ کے رہنما، مرکزی اور صوبہ جاتی مجالس قانون ساز۔ میونسپلٹیوں اور ڈسٹرکٹ بورڈوں کے اجلاسوں، عصرانوں، لنچوں اور ڈنروں کے موقع پر سرکاری حکام سے ملتے جلتے تھے۔ اور انھیں اپنے حلقے کے مطالبوں کی طرف متوجہ کرتے تھے۔ وہ اپنے ووٹ، اپنے پلیٹ فارم اور پریس کا دباؤ ڈال کر اپنی بات منواتے تھے۔ اس لئے ان کا وجود فیض بخش تھا اور ان کی مقبولیت ان کے حلقے میں لازمی تھی۔ سرکار بھی انھیں خطرناک نہیں سمجھتی تھی۔ کیونکہ کبھی انھیں ناراض اور کبھی ممنون کرکے وہ انھیں اپنا طرفدار بنا سکتی تھی۔ ان سے مول تول، گفتگوئے مصالحت کرنے کا موقع تھا۔ غرض ان وجوہ کی بنا پر مسلم لیگ کو ایک آئینی سیاسی جماعت کی

حیثیت سے دوبارہ ترقی ہوئی

لیکن انگریزی لکھے پڑھے اور دولت مند طبقے کے علاوہ مسلمانوں میں ایک کثیر التعداد ایسا طبقہ بھی موجود تھا جس کو اپنے درد کا کوئی مداوا ۔ اپنی تکلیف و پریشانی کا کوئی علاج لیگ میں نہ ملتا تھا۔ یہ اپنے دبے ہوئے غم وغصہ ، اپنی ٹھکرائی ہوئی تمناؤں اپنی پوشیدہ آرزوؤں کو ظاہر کرنا چاہتے تھے ، ان کو بھی ایک پلیٹ فارم ، پریس اور اپنے خیالات کے وکیلوں اور نمائندوں کی ضرورت تھی۔ کانگریس یا ملک کی دوسری غیر فرقہ وارانہ جماعتوں کی وکالت ان کے جذبات کی تسکین کے لئے کافی نہیں تھی۔ یہ چھوٹے تاجروں ، چھوٹے زمینداروں ، کاریگروں اور صناعوں اور مزدوروں کی جماعت تھی۔ ان کی نمائندگی کا کام جمعیتہ العلما (اور مجلس احرار نے جسے جمعیتہ العلماء ہی کی ایک شاخ سمجھنا چاہئے) نے انجام دیا۔ لیکن اسے سرکاری افسروں سے بعد اور بیگانگی تھی۔ اس کے علاوہ اس کا حلقہ اتنا وسیع تھا کہ حکام کی انفرادی رعائتیں اس کی تشنگی رفع کرنے سے قاصر تھیں۔ اس لئے اُسے ایک انقلابی جماعت ہی بننا پڑا۔ اُس نے اپنا نصب العین آزادی کامل قرار دیا اور جملہ فوائد کو اس کے حصول پر منحصر رکھا۔ آزادی کامل کا نصب العین ایک مبہم ، غیر یقینی اور آئندہ کا مقصد تھا۔ لیکن اس کو اختیار کرنے کی وجہ سے جمعیتہ العلماء کو اپنے حلقے میں کسی مشکل کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔ کیونکہ اس کی مذہبی اپیلیں جن میں بڑی سے بڑی ریاضت اور قربانی کے لئے دعوت دی جاتی تھی عموماً آخرت اور دوسری دنیا کے منافع کے لئے ہوا کرتی تھیں جیسا ن پر لبیک کہنے کے لئے لوگ تیار تھے تو ان کے مقابلے میں اسی دُنیا کے منافع کے لئے اپیل کرنا (اگرچہ وہ فوراً ممکن الحصول نہیں تھے) کہیں زیادہ آسان کام تھا۔

بہر حال جمعیتہ العلما ـــــ اور اس بات میں خاکسار اور احرار بھی اس کے ساتھ شریک کئے جاسکتے ہیں ـــــ خالص سیاسی جماعت نہیں ہے۔ بلکہ اس کے ساتھ

مذہبی عقیدت، وابستگی اور وفاداری شامل ہیں۔ اس کی اپیل عموماً مذہبی اپیل ہوتی ہے
اس کے رہنماؤں کی عزت مذہبی رہنماؤں کی حیثیت سے کی جاتی ہے۔ یہ مذہب کی تہدیدا
قوت سے اپنی بات منواتی ہے۔ یہ خدا اور رسول، قرآن و حدیث، فقہ و شریعت
کو درمیان میں لاتی ہے۔ چودہ سو سال کی روایتی مذہبی تنظیم کی پناہ اور حفظ و امان میں اور
اسی کی امداد اور تقویت کے ساتھ وہ اپنے سیاسی کام کرتی ہے۔ جمعیتہ العلمار
کی بذاتِ خود کوئی اچھی تنظیم نہیں ہے اس کی شاخیں کوئی مستقل دفتر اور مقامی مرکز نہیں
رکھتیں۔ لیکن اس کے باوجود اس کا ایک مخصوص پلیٹ فارم ہے، ایک وسیع حلقۂ اثر
ہے اور یہ ہندوستان کے طول وعرض میں اپنی دعوت پر بڑی سے بڑی قربانیوں
کے لئے مسلمان مردوں اور عورتوں کو آمادہ کر سکتی ہے۔

لیکن سیاسی بصیرت، آئینی واقفیت، موقع شناس معاملت اور جدید زمانے
کے حالات، مطالبات اور طریقہ ہائے کار سے آگاہی اور دنیوی زندگی کے فوری فوائد
کے حصول پر توجہ کو مرکوز کرنے کے معاملے میں جمعیتہ العلمار بہت پیچھے ہے۔ سیاسی
اعتبار سے نہ یہ ایک اچھی انقلابی پارٹی بن سکتی ہے نہ آئینی اور پارلیمنٹری پارٹی۔ ان
معاملوں میں یہ علی گڑھ سے استمداد لینے اور مسلم لیگ سے اشتراک عمل کرنے
کے لئے بالکل مجبور ہے۔

خوش قسمتی سے اس استمداد اور اشتراک عمل کے مواقع پہلے کی بہ نسبت اب بہت
زیادہ بڑھ گئے ہیں۔ علی گڑھ کے حلقہ اور مسلم لیگ دونوں میں ایک ترقی پسند عنصر
موجود ہے۔ رسالہ جامعہ کے پچھلے شمارہ میں "لیگی سیاست کے نئے میلانات" کے عنوان
سے جو مضمون میں نے لکھا تھا اس میں لیگ کے اندر اس عنصر کی ترقی اور نشو و نما کو دکھلایا
گیا تھا۔ جمعیتہ العلمار کے لئے اس سے بہتر کوئی دوسرا مشورہ نہیں ہو سکتا کہ وہ خود شناسی
کے ساتھ اپنے حدود کا احساس کرے۔ ان معاملوں میں جن میں علی گڑھ کی استمداد ضروری

ہے وہ اس کا اشتراک عمل حاصل کرنے کی کوشش کرے اور اپنی پوری قوت سے مسلم لیگ کے ترقی پسند عنصر کو کامیاب بنانے میں امداد دے۔ لیگ کے پاکستانی نصب العین سے جمعیتہ العلمار کو ہرگز نہ بھڑکنا چاہیئے۔ یہ نصب العین ہمارے ملک کی بنیادی حقیقتوں کی ترجمانی کرتا ہے۔ اس لئے کسی نہ کسی شکل میں باقی رہنے والا ہے۔ خود کانگریس کے بیدار مغز اور ترقی پسند عناصر نے اس بات کا اعتراف کرلیا ہے۔ لیکن اگر جمعیتہ العلمار کی امداد کے باوجود لیگ کے ترقی پسند عنصر کو لیگ کے اندر پنپنے کا کوئی موقع نہیں ملتا تو اُسے پھر مجبوراً لیگ سے باہر آنا پڑے گا۔ اس وقت اس کے لئے مناسب ہوگا کہ جمعیتہ العلمار کے اشتراک عمل سے ایک نئی مسلم لیگ بنائے جس کے لئے ایک موزوں نام پہلے سے رکھا جاچکا ہے یعنی کل ہند مسلم مجلس۔

# حالاتِ حاضرہ

۳۰ اپریل کو ہامبرگ ریڈیو نے اعلان کیا کہ جرمنی لڑائی میں ہار گیا ہے یہ شکست کا پہلا اعتراف تھا جو جرمن حکومت کی طرف سے کیا گیا۔ پہلی مئی کو ہر ہٹلر کے انتقال کی خبر دی گئی، اور یہ کہا گیا کہ مرنے سے پہلے وہ امیر البحر ڈونٹز کو اپنا جانشین مقرر کر گئے ہیں۔ اس وقت تک اتحادیوں نے مغرب کی طرف سے بڑھتے بڑھتے دریائے الب کے کناروں تک قبضہ کر لیا تھا، اور جرمن فوجیں جگہ جگہ ہتھیار ڈال رہی تھیں۔ آخر اپریل میں ہملر نے کوشش کی تھی کہ صرف ایک فریق یعنی اتحادیوں کے سامنے ہتھیار ڈالنے سے کام چل جائے، مگر یہ کوشش کامیاب نہیں ہوئی۔ پھر بھی جرمن فوجوں نے ہتھیار اس طرح ڈالے کہ گویا ہملر کی درخواست منظور کر لی گئی ہے۔ روسیوں کے ساتھ لڑائی جس طریقے اور پیمانے پر بھی ممکن تھا چند روز تک جاری رہی اور ادھر شمالی اٹلی اور وسطی اور شمالی جرمنی کی جرمن فوجوں نے دو تین دن کے اندر ہتھیار ڈال دیے۔ اس طرح سے شکست کا اعتراف بھی پروگرام کے مطابق ہوا، اور اس پالیسی کی تکمیل کی گئی کہ جرمنی کا کم سے کم حصہ روسیوں کے قبضے میں آئے اور زیادہ سے زیادہ اتحادیوں کے۔ آخر میں ۷ مئی کو ڈونٹز نے ایک ساتھ اتحادیوں اور روسیوں سے لڑائی بند کرنے کی درخواست کی، اور برلن میں رات کو ٹھیک بارہ بجے جرمنی کی طرف سے فوج کے سپہ سالار فون کائتل، امیر البحر فون فریڈبرگ اور ہوائی بیڑے کے افسر اعلیٰ فون شٹمف نے اتحادیوں کے شرائط نامے پر دستخط کر دیے۔ یہ شرطیں صرف لڑائی بند کرنے کے متعلق ہیں، ان کے بعد روسی اور اتحادی جرمنی کے ساتھ جو برتاؤ مناسب سمجھیں کریں گے، گویا جرمنی کے لئے صلح کی شرطیں احکامات کی شکل میں ہوں گی جن کی تعمیل سے گریز کرنے کا موقع یا حق نہ ہوگا۔

روسی اور اتحادی اس سے زیادہ اور کیا کر سکتے تھے، مگر لڑائی بند ہوتے ہی دل میں وسوسے بھی پیدا ہونے لگے جرمنی کے وزیر خارجہ شویرین فون کروسک اور ڈوئنٹز نے اپنی آخری تقریروں میں نازی پارٹی کا ذکر نہیں کیا تھا۔ آخر وقت میں فیصلہ کرنے کا اختیار جرمن ہائی کمانڈ کے ہاتھ میں آگیا، گویا وہی قوم اور ملک کو دشمنوں سے بچانے کی جدوجہد کر رہا تھا اور اسی نے جرمنی کو سلامت رکھنے کی آخری تدبیر کی۔ یہ قومی زندگی میں اس کے مرتبے اور استقلال کا ایک ثبوت ہے، اور اس طرح اتحادیوں کا یہ ارادہ کہ وہ جرمن ہائی کمانڈ، اس کے ماتحت اداروں اور ان روایات کا جن پر اس کے اقتدار کی بنیاد رکھی گئی ہے بالکل خاتمہ کر دیں گے جسب منشار پورا ہوتا نظر نہیں آتا۔ نازی پارٹی مر مٹی ہے، اس کی قدر کرنے والا اب کوئی نہ رہے گا، اور بہت ممکن ہے کہ ہر غلطی، اور ہر مصیبت کا الزام اسی پر لگایا جائے۔ لیکن ہٹلر کی شخصیت، اُن کے حوصلے، ان کی مردانہ موت ایک داستان بنائی جائے گی۔ ہائی کمانڈ سے ان کی جو مخالفتیں ہوئیں ان پر پردہ ڈال دیا جائے گا اور یہ دکھایا جائے گا کہ لیڈر کی موت کے بعد جرمنی کا سہارا اور قومی عزت اور آبرو کا نگہبان وہی تھا۔

اتحادیوں اور روسیوں نے ضمناً ڈوئنٹز کو جرمنی کا حاکم تسلیم کر لیا ہے۔ ان کا ارادہ یہ ہے کہ جرمنی میں اپنی فوجی عملداری قائم کریں لیکن معلوم نہیں یہ عملداری براہ راست ہوگی یا کسی باضابطہ جرمن حکومت کے وسیلے سے کام لیا جائے گا۔ لڑائی بند ہونے کے بعد ڈوئنٹز کو فوراً عہدے سے برطرف نہیں کیا گیا۔ فلنز برگ کا جرمن ریڈیو قوم کو اس طرح مخاطب کرتا رہا کہ گویا اطلاعات کا سرکاری ذریعہ وہی ہے، اور اس پر اخباروں کے نامہ نگاروں میں بہت چہ میگوئیاں ہوئیں۔ غالباً جرمنی کی حکومت کا مسئلہ طے نہ ہو سکے گا جب تک اتحادی یہ نہ دیکھ لیں کہ روسی کیا کرتے ہیں۔ آسٹریا میں روسیوں نے اپنی سرپرستی میں ایک عارضی حکومت قائم کر دی ہے، اگرچہ یالٹا میں یہ سمجھوتہ ہوا تھا کہ

میں آسٹریا کے مختلف حصوں میں روس، برطانیہ، فرانس اور متحدہ ریاستوں کی فوجی حکومت قائم ہونا قرار پایا تھا۔ چکوسلوواکیہ کی جلا وطن حکومت سے روسیوں نے ۱۹۴۳ء کے آخر میں معاہدہ کیا تھا، جس کا مطلب یہ تھا کہ چکوسلوواکیہ کا محافظ روس ہوگا۔ ابھی یہ نہیں کہا جا سکتا کہ روسی چکوسلوواکیہ کی سابق حکومت کے ساتھ کیا برتاؤ کریں گے، اور یہ ناممکن نہیں ہے کہ معاہدہ بحال رہے مگر چکوسلوواکیہ کی حکومت نئے لوگوں کے ہاتھ میں آجائے جن کا روس سے تعلق صرف مصلحت پر مبنی نہ ہوگا۔ جرمنی کا دارالسلطنت روسیوں کے قبضے میں ہے، اور کیا تعجب ہے کہ وہ کسی فوری ضرورت کا بہانہ کر کے جرمنی میں ایک عارضی حکومت قائم کر دیں جو ان کی سرپرستی کو ان تمام فائدوں پر ترجیح دے جو اتحادیوں کی خوشنودی جرمن قوم کو پہنچا سکتی ہے۔ مارشل سٹالن نے اپنی یکم مئی کی تقریر میں پھر کہا تھا کہ روس، جرمنی کی عام آبادی پر کسی قسم کی سختی نہ کرے گا اگر وہ احکامات کی تعمیل کرتی رہے، کہ روس کی لڑائی صرف نازیوں سے ہے، اور وہ صرف نازیوں اور اُن کی تعلیم کو مٹانا چاہتا ہے۔ بعض شہروں میں جن پر روسیوں کا قبضہ ہے آبادی سے کہا گیا ہے کہ وہ شہر کے منتظم (یعنی میریا بُرگ ماسٹر کو خود منتخب کرے، حالانکہ اتحادیوں نے ہر جگہ شہریوں کی رائے لئے بغیر کسی شخص کو بطور منتظم نامزد کر دیا ہے۔ اتحادی سپہ سالاروں نے سپاہیوں کو حکم دیا ہے کہ وہ جرمنوں سے کسی قسم کا میل جول نہ رکھیں۔ روسی ایسی تصویریں چھاپ رہے ہیں جن میں روسی سپاہی جرمن بچوں کے ساتھ کھیلتے ہوئے دکھائے گئے ہیں۔ یہ طرز عمل جن سیاسی چالوں کی تمہید ہے ان کا نتیجہ یہ ہو سکتا ہے کہ ایک طرف روسی جرمنی میں ایک عارضی حکومت قائم کریں اور اتحادیوں کو اُسے حق دار تسلیم کرنے کی دعوت دیں اور دوسری طرف اتحادی ڈونٹز یا کسی ایسی شخصیت کو جو آزاد جمہوری حکومت اور سرمایہ داری کے نظام کو قائم کرنے کی قوت رکھتی ہو۔ روسیوں کی بنائی ہوئی عارضی حکومت کے مقابلے پر لائیں۔ جرمنی نے ہتھیار ڈونٹز کے کہنے پر ڈالے

اور جرمنی میں جو نئی حکومت قائم ہو اُسے ڈونٹز کی حکومت کا قانونی وارث اور صلح کی شرطوں پر عمل کرنے کا ذمہ دار ہونا چاہیے۔ جرمنی کے بیشتر شہروں میں زندگی کے بنیادی انتظامات جیسے کہ غذا، پانی اور روشنی کی فراہمی اور آمد و رفت کے ذرائع بالکل برباد ہو گئے ہیں انھیں بحال کرنا اور آبادی کی دوسری ضروریات پوری کرنا اتحادیوں کی مدد سے ہی ممکن ہے لیکن یہ کام بڑی مشکل سے اور آہستہ آہستہ انجام پا سکیں گے، اور اتحادیوں کے حق میں بہتر ہوگا کہ ان کے اور جرمن آبادی کے درمیان جرمنوں کا بنایا ہوا اپنا کوئی نظام حائل رہے۔ جرمنی اور یورپ کی تاریخ میں وہ تدبیریں فیصلہ کن ہوں گی جو اس وقت روسی اور اتحادی اختیار کریں گے۔ اور ان کی اہمیت کو دیکھتے ہوئے یہ بات سمجھ میں آ سکتی ہے کہ ان تدبیروں کے متعلق روسیوں اور اتحادیوں کے درمیان اختلاف ہو۔ روسی حکومت پر یہ ذمے داری نہیں کہ وہ اپنے ہر فیصلے کی تصدیق قوم سے کرائے۔ اور وہ اپنی آزادی سے پورا فائدہ اُٹھائے گی۔ اتحادیوں میں وہ یک جہتی جو جنگ کے دوران میں تھی قائم نہ رہے گی۔ ان کے مشوروں میں دیر لگے گی اور مسٹر چرچل جیسے لیڈر، جو جنگ کے دوران میں قومی سیاست پر بالکل حاوی تھے۔ ہر فیصلہ اپنی صواب دید کے مطابق نہ کر سکیں گے۔ اب تک روسی بعض معاملات میں مشورہ کرتے رہے ہیں تو بعض معاملات میں خود فیصلہ کر کے اُنھوں نے اتحادیوں کو اسے تسلیم کرنے کی دعوت دی ہے، اور جن معاملات کا روس کے تحفظ سے تعلق تھا ان میں انھوں نے بحث اور اظہار رائے کو بھی بے جا مداخلت قرار دیا چنانچہ بحر بالٹک کی ساحلی ریاستوں، یعنی لیتھوئینیا، لیتویہ اور استھونیا کے مستقبل پر انھوں نے کوئی گفتگو نہیں ہونے دی اور اتحادیوں کو اس بارے میں کوئی باضابطہ اطلاع نہیں ہے کہ روسی رومانیہ، بلغاریہ اور ہنگری میں کیا کرنا چاہتے ہیں۔ یہ ملک اتحادیوں کے لئے اس طرح بند ہیں جیسے کہ جنگ کے زمانے میں تھے، کیونکہ روسی، اتحادی ملکوں کے ان لوگوں کو جو یہاں سے نکالے نہیں جا سکتے بڑی سخت نگرانی میں رکھتے ہیں

اور دوسروں کو آنے نہیں دیتے۔ جنگ کے دوران میں اتحادیوں نے روسیوں کی اس حقیقت کو گوارا کیا کہ وہ ان معاملات کے سوا جن سے خود ان کو مطلب ہے اور کسی مسئلے پر گفتگو نہیں کرتے اور مشوروں میں چاہے جو کچھ طے پائے، عمل میں صرف اپنی مصلحت کا لحاظ رکھتے ہیں۔ جنگ ختم ہو گئی ہے تو اتحادیوں کا رویہ کچھ نہ کچھ بدلے گا لیکن وہ اس بات سے مجبور ہوں گے کہ روسیوں کو جو کچھ کرنا تھا انھوں نے کر لیا ہے۔ پولینڈ کا مسئلہ اس کی ایک بہت اچھی مثال ہے۔ روسیوں نے طے کر لیا تھا کہ وہ کرزن لائن کو پولینڈ کی مشرقی سرحد بنائیں گے اور انھوں نے طے کر لیا تھا کہ پولینڈ کی عارضی حکومت انھی سیاست دانوں پر مشتمل ہو گی جن پر وہ اعتبار کر سکیں، اور اب یالٹا کانفرنس کے فیصلے کے باوجود وہ اپنی بات پر اڑے ہیں۔ اب تک ایسا بھی نہیں ہوا ہے کہ وہ بحث میں قائل ہو کر اپنے مطالبے سے دستبردار ہو جائیں۔ یا رویے کو بدلیں دیکھنا یہ ہے کہ جرمنی میں وہ کیا کرتے ہیں اور کس طرح کرتے ہیں، کیونکہ تحفظ کی جو تدبیریں انھوں نے اب تک کی ہیں ان کی کامیابی اسی پر منحصر ہے۔

دراصل ان قوموں کو جن میں اپنی سیاست کو آزاد رکھنے کی طاقت ہو کسی خاص طرز عمل کا پابند کرنا بہت مشکل ہوتا ہے۔ غالباً تہران کانفرنس میں مارشل سٹالن کو اس بات پر اصرار تھا کہ یورپ مختلف حلقوں میں تقسیم کیا جائے اور روسی اور اتحادی اپنے اپنے حلقے میں امن قائم رکھنے کے ذمے دار ہوں۔ اسی سلسلے میں انھوں نے بیان کیا ہو گا کہ پولینڈ، چیکوسلوواکیہ، ہنگری، یوگوسلاویہ، بلغاریہ اور رومانیہ کو روس کے حلقۂ اثر میں ہونا چاہیے۔ اس موقع پر پریزیڈنٹ روزولٹ نے، جن کی بدولت یہ کانفرنس ہوئی تھی، یہ ظاہر کرنا مناسب نہ سمجھا ہو گا کہ یورپ کی یہ تقسیم کسی اطمینان بخش بین اقوامی نظام میں کھپائی نہیں جا سکتی لیکن انھوں نے مارشل سٹالن کی تائید بھی نہ کی ہو گی۔ یالٹا کانفرنس میں انھوں نے مارشل سٹالن کو تھوڑا بہت راضی کر لیا، مگر اس کے باوجود روس کا رویہ نہیں بدلا، اور مسٹر چرچل سے

کانفرنس کا یہ فیصلہ کہ پولینڈ کے مسئلے کا حل کرنا مارشل ستالن مسٹر چرچل اور پریزیڈنٹ ٹرومین پر چھوڑ دیا جائے گویا اس کا اعتراف ہے کہ ان معاملات میں جن کا روس، برطانیہ یا متحدہ ریاستوں کے مفاد سے قریبی تعلق ہے۔ بین الاقوامی مجلس اپنی رائے کو تسلیم کرانے کی بہت زیادہ کوشش نہ کرے گی۔

سین فرنسسکو کانفرنس اپنی قسم کی ہر کانفرنس کی طرح تقریروں سے شروع ہوئی جو اکثر نامہ نگاروں کی رائے میں بہت پھیکی تھیں۔ مسٹر مولوتوف نے صدارت کے معاملے میں متحدہ ریاستوں اور برطانیہ کی مخالفت کی اور کامیاب ہوئے۔ لیکن اُن کے اصرار کے باوجود کانفرنس اس پر راضی نہیں ہوئی کہ پولینڈ کی عارضی حکومت کو شرکت کی دعوت دی جائے اور ارجنٹینا کو نہ دی جائے۔ مسٹر مولوتوف نے جو ہنگامے برپا کیے۔ ان کے باوجود کانفرنس کا کام جاری رہا، اور اب معلوم ہوتا ہے کہ وہ بہت جلد اپنے فیصلے شائع کردے گی۔ ان کی بدولت وہ بین اقوامی نظام قائم ہو جائے گا جس کا خاکہ ڈمبارٹن اوکس کانفرنس میں بتایا گیا تھا۔ یہ بین اقوامی نظام ایک کاؤنسل، ایک اسمبلی اور ایک سکریٹریٹ پر مشتمل ہوگا۔ غالباً کاؤنسل کے ارکین گیارہ ہوں گے، اگرچہ ایک تجویز ہے کہ اس کے ارکین کی تعداد کچھ بڑھادی جائے۔ ارکین میں سے پانچ یعنی متحدہ ریاستیں، برطانیہ، فرانس، روس اور چین مستقل ہوں گے، باقی مخصوص مدت کے لئے منتخب ہوں گے۔ کاؤنسل بین اقوامی اسمبلی کی کارکن جماعت ہوگی، اور یہ بیشتر معاملات میں صرف اسمبلی کے فیصلوں کو نافذ کرے گی تو بعض معاملات میں جن کا تعلق دنیا کے امن اور مختلف قوموں کی سیاست کو ہم آہنگ رکھنے سے زیادہ تعلق ہوگا یہ خود فیصلہ کرے گی۔ ابھی یہ فیصلہ زیر بحث ہے کہ تجاویز کو منظور کرنے کے لئے کاؤنسل کے مستقل ارکین کی کل تعداد کا متفق ہونا لازمی مانا جائے یا صرف اکثریت کا، لیکن میلان اس طرف معلوم ہوتا ہے کہ جس ریاست کا کسی معاملے سے مخصوص تعلق

ہو اس کی مرضی کے خلاف کاؤنسل میں فیصلہ نہ کیا جائے۔ جنوبی امریکہ کی ریاستیں روس اور کومیونزم کے بہت خلاف ہیں۔ لیکن ان کی خواہش یہ معلوم ہوتی ہے کہ بین اقوامی نظام میں ان کے براعظم کو جدا گانہ سیاسی حیثیت دی جائے اور ان کے آپس کے جھگڑے کاؤنسل میں اُن کی رضامندی کے بغیر پیش نہ ہوں۔ یہ خواہش پوری کی گئی تو گویا اس رویے کی تصدیق کردی جائے گی جو روس نے اختیار کیا ہے۔

م۔م

۱۶ مئی ۱۹۴۵ء

۱ جنوری

# سجّاد حیدر یلدرم

**ہما خانم** | سجاد حیدر یلدرم کا نام اردو ادب میں ایک بڑی حیثیت رکھتا ہے مدتوں ان کے طرز نگارش کی تقلید کی گئی اور ان کی کتاب "خیالستان" کو پڑھا گیا اور سر دُھنا گیا۔

"ہما خانم" میر حجازی کے ایک فارسی ناول کا ترجمہ ہے سجاد حیدر یلدرم کے قلم نے اس میں کچھ خوبیوں کا اور اضافہ کر دیا ہے حجازی کے بانکپن اور یلدرم کی شوخی نے ہما خانم کو حیاتِ جاوید بخشی ہے۔ قیمت مجلد ۲/

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خیالستان | ۱/ | جلال الدین خوارزم شاہ | ۱۲/ | حکایات و احتساسات | ۱۲/ |
| ثالث بالخیر | ۸/ | لیلیٰ مجنوں | ۴/ | جنگ و جدال | ۱۲/ |
| اسباب الفت | ۱۲ | پرانا خواب | ۱۰/ | زہرہ | ۱۰/ |

پرانا خواب اور دیگر افسانے ۱۲/

**ماہ نو** | ڈاکٹر رابندر ناتھ ٹیگور کے "ششو" کا ترجمہ۔ از جناب حامد اللہ صاحب افسر میرٹھی

ٹیگور فطرت انسانی کا باکمال مصور ہے۔ خصوصاً بچوں کے حسیات اور ان کے خیالات کی جیسی سچی تصویریں اس نے کھینچی ہیں وہ اور کہیں نظر نہ آئیں گی۔ ۱۲/

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| گیتانجلی | ۱۲/ | میرا لڑکپن | ۱۲/ | خاموشی حسن | ۱۲/ |
| کون کسی کا | ۱۲/ | پھول اور کلیاں | ۱۲/ | الجھن | ۱۲/ |
| کمودنی | ۱۲/ | چوکھیر والی | ۱/ | | |

## چند اور کتابیں

**وقار حیات** ۔ نواب وقار الملک کی سوانح عمری۔ مصنفہ محمد اکرام اللہ خاں صاحب ندوی ۲/

**کارنامہ پہلوی** ۔ رضا شاہ پہلوی کے حالات زندگی اور مملکت ایران کی داستان۔ از سید محمد حسن صاحب بلرامی ۱۲/

**مناجات و نصائح** ۔ خواجہ عبد اللہ انصاری کا فارسی کلام مع ترجمہ اردو۔ رنگ میں نہایت خوشنما چھپا ہے۔ ۱۲/

مکتبہ جامعہ
دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی ۳

# جامعہ


زیر ادارت: پروفیسر محمد عاقل ایم اے

جلد ۴ نمبر ۹ | بابتہ ماہ جون سنہ ۴۵ء | سالانہ چندہ صہ فی پرچہ ۸ر


## فہرست مضامین



---


پرنٹر پبلشر محمد مجیب بی اے آکسن، محبوب المطابع پریس دہلی

# غذا کی اصلاح و ترقی

ہندوستان کے جاہل اور ناواقف غریبوں کا تو ذکر ہی کیا ہے کہ اُن کی تومالی مجبوریاں ہی اس بات کی اجازت نہیں دیتیں۔ افسوس تو اس کا ہے کہ یہاں کے پڑھے لکھے اور خوش حال بھی اپنی غذا کی اصلاح و بہتری کے لئے وہ کوشش نہیں کرتے جو ضروری ہے۔ صحت توانائی اور خوش مزاجی کا مدار بڑی حد تک غذا کے ٹھیک ہونے پر ہے۔ جس گروہ کی غذا صحت بخش اور غذائیت کے جملہ اصول کے لحاظ سے مکمل ہے اس کی کارکردگی کی اہلیت بھی اعلیٰ ترین ہوگی اور دوسرے گروہوں کے مقابلے میں اس کی کامیابی کے مواقع بھی نسبتاً زیادہ ہوں گے۔ ہندوستان کے بعض مؤرخوں نے اس ملک میں مسلمانوں کی ابتدائی کامیابی کا ایک سبب اُن کی بہتر غذا کو قرار دیا ہے۔ اسی طرح بعض معاشیین نے مختلف گروہوں کی اہلیت کارکردگی کا موازنہ کرتے وقت، غذا کے فرق کو، کارکردگی کے فرق کا ایک اہم سبب قرار دیا ہے۔ اس لئے قوم کی اصلاح و ترقی کی تمام تحریکوں میں غذا کی اصلاح و ترقی کی بنیادی حیثیت حاصل ہونا چاہیے۔ خصوصاً ہماری تعلیم گاہوں میں جہاں تعلیم کے اور دوسرے بہت سے تجربے کئے جاتے ہیں اور تعلیم کے ترقی یافتہ طریقوں کو سوچ کر نکالا جاتا ہے وہاں اُن کے دارالاقاموں میں غذا کے بارے میں تجربوں کو بھی امتیازی حیثیت حاصل ہونی چاہیے اور صدر مدرسہ کو یہ کام یا تو خود اپنے ہاتھ میں رکھنا چاہیے یا اپنے کسی دوسرے نہایت قابل اور معتمد رفیق کے سپرد کرنا چاہیے۔ اصلاح رسوم و معاشرت کی جہاں اور دوسری بہت سی تحریکیں ملک و قوم میں چلائی جاتی ہیں وہاں اصلاح غذا کی تحریک بھی نہایت زور شور کے ساتھ چلانی چاہیے۔

اس بیان کی تائید میں اعداد و شمار تو موجود نہیں ہیں، لیکن خاصے وسیع مشاہدہ

ہے اس قسم کا ایک عام اثر ضرور قبول کیا جا سکتا ہے کہ شہر میں رہنے والے مسلمانوں کا معیارِ صحت اپنی ہمسایہ اقوام کے مقابلے میں تیزی کے ساتھ گرتا چلا جا رہا ہے۔ اب سے بیس پچیس برس پہلے جتنے جاندار، چھیلے اور ورزشی جوان مسلمانوں میں نظر آیا کرتے تھے اب نظر نہیں آتے اور اس زوال کا ذمہ دار بہت بڑی حد تک ان کی غذا کی خرابی کو قرار دیا جا سکتا ہے۔ خاص کر شہر کی مسلمان عورتوں میں تپ دق اور دوسری ضعف آور بیماریوں میں جو ترقی ہو رہی ہے اس میں ناقص غذا کا بڑا دخل ہے۔ مسلمانوں سے قطع نظر ہندوستان کی عام آبادی کے بارے میں ماہر ڈاکٹروں کے کمیشن تحقیقات کر چکے ہیں۔ ان میں سے کچھ تحقیقاتوں کے نتائج ابھی درج کئے جائیں گے۔ لیکن اس مسئلے کے بہت سے دوسرے پہلو ابھی تک تحقیقات طلب ہیں اور غذا کی اصلاحی تحریک چلانے والے لوگوں کا ایک مقصد یہ بھی ہونا چاہیے کہ وہ علمی تلاش و تحقیق کے ذریعے ان تاریک پہلوؤں کو روشنی میں لائیں۔

غذا کی اصلاح و ترقی کے سلسلے میں پہلا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کن چیزوں کو غذا میں شامل کیا جائے۔ دوسرا سوال یہ ہے کہ کس مقدار، تناسب شکل اور اوقات میں ان مختلف اشیاء کو استعمال کیا جائے۔ تیسرا سوال اُن کے پکانے سے متعلق ہے اور پکانے کے ساتھ ایک ضمنی سوال ایندھن اور اس کے طریقۂ استعمال کا بھی ہے۔ چوتھا پکانے اور کھانے کی جگہوں، برتنوں اور کھانا پکانے والوں کی صفائی اور ستھرائی سے متعلق ہے پانچواں کھانے کے برتنوں کی نوعیت اور تعداد سے۔ چھٹا کھانے کو سلیقہ اور خوش مذاقی کے ساتھ چننے اور تقسیم کرنے سے اور آخر میں سب سے اہم لاگت اور مصارف کا ہے یعنی "کم خرچ اور بالانشیں" بننے کا ——— یہ سب باتیں توجہ اور ترقی کی مستحق ہیں اور قوم کو مہذب اور شائستہ بنانے کے لئے ان سب کی تہذیب و درستگی ضروری ہے۔

غذا کی اصلاح و ترقی ہی سے متعلق لیکن اوپر درج کئے ہوئے تمام مسئلوں سے

زیادہ بنیادی ایک اور مسئلہ ہے یعنی زمین و آبادی کے باہمی توازن کا مسئلہ یعنی یہ سوال کہ زمین کے اندر، آبادی کے لئے غذا کی مختلف چیزوں کو فراہم کرنے کی صلاحیت کتنی اس وقت موجود ہے اور اسے کتنا اور کس طرح اور بڑھایا جا سکتا ہے۔ اس سوال کے جواب پر بقیہ اور تمام سوالوں کا جواب منحصر ہے۔ کیونکہ جب تک یہ معلوم نہ ہو کہ آبادی کی ترقی کی جو رفتار ہے اس سے زیادہ تیز رفتار کے ساتھ زمین کے اندر وسائل غذا کو وسیع کرنے کی صلاحیت موجود ہے۔ اس وقت تک یہ توقع قائم کرنا کہ کسی ملک کی آبادی کے لئے بہتر اور مکمل غذا مہیا کی جا سکے گی۔ فضول ہے۔

اس مختصر مضمون میں ان تمام مسئلوں پر تفصیلی بحث کرنا تو ممکن نہیں ہے۔ ہم کوشش کریں گے کہ اس سلسلے کو جاری رکھیں اور اپنے قارئین کے اشتراک عمل سے ممکن ہے ہم اس موضوع کے بارے میں مختلف نقطہ ہائے خیال کو بھی پیش کر سکیں۔ لیکن آج کی صحبت میں ہم صرف چند بنیادی امور کو پیش کریں گے۔

کچھ عرصہ ہوا ہندوستان کے اعلیٰ ترین طبی افسر، سر جان میگا کی زیر نگرانی چھ سو ڈاکٹروں نے جو ہندوستان کے مختلف صوبوں میں نمونہ کے زراعتی دیہاتوں میں بسے ہوئے تھے، ایک مفصل تحقیقات اس بات کی کی تھی کہ ہندوستان میں غذا کی کمی کی صورت حال کیا ہے؟ ان کی اس تحقیقات کے نتائج کو ذیل کی جدول کی صورت میں درج کیا جاتا ہے۔

| صوبہ | زیر بحث مجموعی تعداد | مزروعہ ایکڑ اول کی تعداد کا اوسط فی خاندان | ارکان کی تعداد کا اوسط فی خاندان۔ | تناسب فی صد جنھیں اچھی طرح خوراک مل رہی تھی۔ | تناسب فی صد جنھیں کم خوراک مل رہی تھی۔ | تناسب فی صد جنھیں بہت خراب خوراک مل رہی تھی۔ | دودھ کے استعمال کا اوسط فی بالغ شخص اونسوں میں۔ | بچوں کی شرح اموات پہلے سال کے دوران میں فی ہزار نومولود | زچگی کی شرح اموات فی ہزار نومولود |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آسام | ۲۲ ہزار ۵۵۲ | ۶٫۹ | ۵٫۶ | ۵۳ | ۳۸ | ۹ | ۲٫۳ | ۲۵۰ | ۲۶٫۴ |
| یو پی | ۲۵ ہزار ۵۵ | ۱٫۶ | ۵٫۴ | ۴۰ | ۳۹ | ۲۱ | ۵٫۰ | ۳۰۳ | ۱۸٫۰ |
| سی پی | ۸۵ ہزار ۱۰۳ | ۱۶٫۵ | ۵٫۰ | ۳۲ | ۵۰ | ۱۸ | ۰٫۸ | ۲۹۶ | ۸٫۲ |
| مدراس | ۲ لاکھ ۸۰ ہزار ۳۷۷ | ۶٫۳ | ۵٫۰ | ۴۶ | ۳۶ | ۱۸ | ۱٫۷ | ۱۹۸ | ۱۳٫۲ |
| بنگال | ۹۴ ہزار ۹۲۱ | ۵٫۰ | ۵٫۵ | ۲۲ | ۴۷ | ۳۱ | ۲٫۰ | ۱۸۹ | ۲۹٫۲ |
| برما | ۳۵ ہزار ۸۴۷ | ۵٫۷ | ۵٫۸ | ۴۲ | ۴۰ | ۱۸ | ۳٫۰ | ۲۴۲ | ۲۶٫۶ |
| پنجاب | ۱ لاکھ ۸ ہزار ۸۱۳ | ۱۷٫۳ | ۶٫۲ | ۴۲ | ۳۸ | ۲۰ | ۱۰٫۰ | ۲۰۶ | ۱۸٫۷ |
| بمبئی | ۴۸ ہزار ۷۰۰ | ۱۳٫۸ | ۵٫۲ | ۴۵ | ۴۴ | ۱۱ | ۴٫۰ | ۲۱۴ | ۲۰٫۱ |
| برطانوی ہندوستان | .. .. | ۸٫۴ | ۵٫۳ | ۳۹ | ۴۱ | ۲۰ | ۳٫۵ | ۲۳۲ | ۲۴٫۵ |

اس تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف ۳۹ فی صد آدمیوں کو کافی غذا مل رہی تھی۔ ۴۱ فی صد کو کم غذا مل رہی تھی اور فی صد ایسے تھے جن کو بہت خراب غذا مل رہی تھی۔ بنگال کا تناسب سب سے خراب تھا یعنی علی الترتیب ۲۲ فی صد، ۴۷ فی صد اور ۳۱ فی صد۔ اس رپورٹ کے خاص خاص نتائج کا خلاصہ یہ تھا کہ (۱) تقریباً ۴۰ فی صد دیہات میں آبادی غذا کی رسد کے مقابلے میں بہت زیادہ ہے جس کی وجہ سے ہندوستان کی آبادی کو بہت کم خوراک مل پاتی ہے (۲) عمر طبعی کا اوسط اس اوسط کے مقابلے میں جو ممکن ہے نصف ہے۔ (۳) غذا کی قلت یا قحط کے زمانے ہر دسویں سال ہر پانچ دیہات میں سے ایک نہ ایک میں رونما ہوتے رہتے ہیں۔ اگرچہ ان میں کوئی غیر معمولی امساک باراں واقع نہیں ہوتا (۴) شرح اموات کے بہت زیادہ ہونے کے باوجود آبادی میں غذا اور دوسری اشیاء کی پیداوار کے مقابلے میں بہت تیزی سے اضافہ ہو رہا ہے۔

ہندوستان کی صورت حال کے تشویش ناک ہونے کا ثبوت زائد آبادی کی دوسری مشہور و معروف بالواسطہ علامتوں سے بھی ملتا ہے۔ مثلاً لوگوں کا ڈیل ڈول کم ہونا، ان کی شرح اموات کا زیادہ ہونا۔ شیر خوارگی اور زچگی کی اموات کا زیادہ ہونا۔ افلاس کی وجہ سے پیدا ہونے والے امراض کا وسیع طور پر پھیلا ہوا ہونا، قحط سالی اور وباؤں کی وجہ سے بہت زیادہ جانوں کا تلف ہونا، ہندوستان میں متوقع عمر کا اوسط انگلستان کے مقابلے میں نصف ہے، شرح اموات دگنی سے زیادہ ہے۔ شیر خوارگی کی اموات تقریباً تین گنا ہیں۔ امریکہ اور یورپ کے کئی ملکوں نے گذشتہ ۶۰ سال میں اپنی متوقع عمر کے اوسط کو بارہ سال بڑھا کر ۶۲ کر لیا ہے، بعض ملکوں میں اسے تقریباً دوگنا کر لیا گیا ہے لیکن ہندوستان میں اسی دوران میں ترقی صرف ایک سال کی ہوئی ہے، یعنی ۲۵ سے ۲۶ سال کی۔

ناقص تغذیہ | تغذیہ اور صحت کے نقطۂ نگاہ سے جس قدر غذا کی مقدار اہمیت رکھتی ہے اتنی ہی اس کی نوعیت کو بھی اہمیت حاصل ہے۔ اس معاملے میں بھی ہندوستان کے حالات ناقابلِ اطمینان نظر آتے ہیں۔ کیونکہ جو محدود غذا مل سکتی ہے وہ اپنی غذائیت کے لحاظ سے ناقص ہوتی ہے۔ زمین کی زرخیزی تدریجی طور پر ختم ہوتی جا رہی ہے۔ نو توڑ زمینیں ادنےٰ درجے کی ہیں اور رقبہ زیر جوت برابر مختصر اور منتشر ہوتا جا رہا ہے۔ ان سب باتوں کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ کم سے کم غذائیت رکھنے والے اناجوں مثلاً جوار، باجرہ مکّی کی کاشت زیادہ غذائیت رکھنے والے اناجوں مثلاً گیہوں اور چاول کے مقابلے میں بڑھائی جا رہی ہے۔ مثال کے طور پر اگر ۱۹۱۰ء کو بنیادی سال قرار دیا جائے تو جو کی پیداوار کا اشاریہ ۱۹۳۸ء کے لئے ۱۵۷ ہوتا تھا، جوار کے لئے ۲۱۰۰ لیکن چاول کے لئے صرف ۱۰۳ر۵ اور گیہوں کا (۱۹۳۵ء میں ۹۷ر۸ تک گھٹنے کے بعد) ۱۰۴ر۲ تک بڑھ گیا تھا۔ اس صورت حال میں اور زیادہ خرابی اس لئے پیدا ہو جاتی ہے کہ ایسی ترکاریوں، حیوانی غذاؤں اور دودھ کی پیداوار کا استعمال جن میں حیاتیں اور پروٹین (لحمیہ اجزاء) ہوتے ہیں کم کیا جاتا ہے۔ پھلوں اور ترکاریوں کا رقبہ جس میں مصالحوں کا رقبہ بھی شامل ہے کل بوئے ہوئے رقبہ کا صرف ۳ فی صدی ہوتا ہے۔ اس ملک میں دودھ کا استعمال فی کس صرف ۷ آونس ہے۔ درآں حالیکہ برطانیہ میں یہ ۳۹ ۵، ڈنمارک میں ۴۰، نیوزی لینڈ میں ۵۷، فن لینڈ میں ۶۳، آونس ہوتا ہے۔ ذیل کے نقشے میں ڈاکٹر آکیرائڈ نے ایک عام غیر متوازن غذا کو اور اس کے بالمقابل ایک متوازن غذا کو جسے اس کی جگہ استعمال کرانا چاہیے پیش کیا ہے:-

| | آونس فی یوم | |
|---|---|---|
| | عام غیر متوازن غذا | مجوزہ متوازن غذا |
| اناج | ۲۰ | ۱۵ |
| دال | ۱ | ۳ |
| ترکاری :- | | |
| سبز پتوں والی | ۲ | ۴ |
| بغیر پتوں والی | ۲ | ۶ |
| چکنائی اور تیل | ۰ر۵ | ۲ |
| پھل | ۰۰ | ۲ |
| دودھ | ۲ | ۸ |

سرجان میگا اور ڈاکٹر ائیکرائیڈ کی تحقیقاتوں سے یہ بات ثابت ہوجاتی ہے کہ ہمارے جثہ وجسامت کے معیار کا پست ہونا اور بیماری اور موت کا آسانی سے شکار بن جانا دراصل غذا کی کمی اور اس کی خرابی کا نتیجہ ہیں۔ پہلی جنگ عظیم کے خاتمہ اور دوسری جنگ عظیم کی ابتدار کے درمیانی زمانے میں برطانیہ عظمیٰ میں حفاظتی غذاؤں کا استعمال تقریباً ۸۰ فی صد بڑھ گیا تھا اور ۱۹۳۸ء میں جو لڑکے اسکول کی تعلیم سے فارغ ہوکر نکل رہے تھے وہ اپنے والدین کے مقابلے میں جب ان کی عمر بھی اتنی ہی تھی، دو یا تین انچ زیادہ لانبے تھے ہندوستان میں اس بات کا کوئی پتہ نہیں چلتا کہ یہاں بھی اس قسم کی ترقی ہوئی ہے۔ بلکہ عام مشاہدہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستان میں اس کے بالکل برعکس رجحان پایا جاتا ہے۔ مثلاً دودھ کا استعمال برطانیہ عظمے میں ۱۹۳۸ء میں ۷۵۴ ملین گیلن تھا جو ۱۹۴۱ء میں ۹۴۵ ملین گیلن ہوگیا یعنی ۲۵ فی صدی

بڑھ گیا۔ لیکن دودھ کی فروخت کے بارے میں جو تازہ ترین رپورٹ شائع ہوئی ہے اس کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۹۳۵ء اور ۱۹۴۰ء کے درمیان ہندوستان میں دودھ کا استعمال فی کس ۱۲ فی صدی گھٹ کر ۵٫۸ آؤنس رہ گیا تھا۔

ہندوستان کی قومی صحت اور کارگذاری کا مسئلہ بنیادی طور پر معاشی مسئلہ ہے۔ ڈاکٹر آئیکرائیڈ کے بیان کے مطابق اُن کی مجوزہ متوازن غذا کے مصارف جنگ سے قبل کی قیمتوں کے حساب سے پانچ سے چھ روپئے ماہانہ فی کس ہوتے تھے اس کے مقابلے میں دیہات کی موجودہ غیر متوازن غذا کے مصارف ڈھائی روپیہ ہوتے تھے اس کے معنی یہ ہیں کہ عوام کی قوتِ خرید جب تک کم سے کم دوگنی نہ ہو اس وقت تک وہ بیش قیمت متوازن غذا کا استعمال نہیں کرسکتے۔ اگر یہ مان لیا جائے کہ ہندوستان کے دیہات کے اوسط درجے کے خاندان میں دو بالغ اور تین بچے ہوتے ہیں تو متوازن غذا کا معیار حاصل کرنے کے لئے دو سو بیس روپے سالانہ کی ضرورت ہوگی۔ لیکن ڈاکٹر راؤ نے ہندوستان کے لئے سالانہ آمدنی کا تخمینہ فی کارکن صرف ۱۸۰ روپے کیا ہے اور دیہات کے کارکن کے لئے ان کا تخمینہ اور بھی کم یعنی ۱۳۵ روپیہ ہے۔ غرض نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ ہندوستان کی آبادی کی کثیر تعداد کی آمدنی اتنی کم ہے کہ وہ متوازن اور کافی غذا کا انتظام کرنے کے لئے ناکافی ہے۔

اس لئے ہندوستان میں غذا کی مقدار کو بڑھانا اور اس کی نوعیت کو بہتر کرنا دونوں چیزیں ضروری ہیں۔ ہماری کوشش صرف موجودہ رسد میں اضافہ کرنے تک محدود نہ رہنا چاہیے۔ بلکہ اس کے اندر تنوع، غذائیت اور فارغ لبالی بھی پیدا کرنا چاہئے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ زیادہ سے زیادہ غذا پیدا کرنے کی ایک دلیرانہ اور ہمہ گیر پالیسی اختیار کی جائے اور اس میں خاصی توجہ اِن اناجوں، ترکاریوں اور حیوانی غذاؤں کی طرف کی جائے جن میں غذائیت زیادہ پائی جاتی ہے۔ مثلاً گیہوں

دودھ، انڈا، گوشت، مچھلی وغیرہ جو تندرستی اور کارگزاری کے بہتر بنانے کے لیے ضروری ہیں۔ پیدائش کی اس مہم کے ساتھ عوام کو حسب ذیل امور کے بارے میں بھی تعلیم دینا ضروری ہوگی کہ مختلف غذاؤں میں کتنی غذائیت پائی جاتی ہے۔ کھانے پکانے کے بہترین طریقے کیا ہیں اور تندرستی اور صحت میں باہم کیا تعلق ہے

اس ذیل میں ہم اپنے قارئین کی توجہ ان پمفلٹوں کی طرف مبذول کرانا چاہتے ہیں جو کونور کی تحقیقات تغذیہ کے معمل کی طرف سے شائع کیے گئے ہیں

ان کے ہیلتھ بلیٹن نمبر ۲۳ کے صفحہ ۱۱ پر حسب ذیل عبارت درج کی گئی ہے۔

انسانوں خصوصاً بچوں کی بہترین نشو و نما کسی ایسی غذا سے نہیں ہو سکتی جو زیادہ تر اناجوں مثلاً چاول جوار باجرہ وغیرہ پر مشتمل ہو اور جس میں دوسری غذاؤں کا اضافہ ناکافی طریقے پر کیا جائے۔ اس قسم کی خامیوں کو دور کرنے کے لئے انھیں دودھ سبزترکاری، انڈے اور پھل وغیرہ کی خاصی مقدار استعمال کرنا چاہیئے۔ ان کو بعض وقت "حفاظتی" غذا کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ کیونکہ ان میں لحمی اجزا حیاتین اور معدنی نمکوں کی کثرت ہوتی ہے اور یہ جسم کو بیماری سے اس صورت میں محفوظ رکھتی ہیں۔ جب کھانے میں کم غذائیت رکھنے والے عناصر مثلاً مشین میں کوٹا ہوا چاول بنیادی حیثیت رکھتے ہیں کاڈ لیور آئیل کو جس میں حیاتین الف اور د بہت کثرت سے ہوتے ہیں۔ نہایت قیمتی "حفاظتی" غذا سمجھا جا سکتا ہے۔

ہندوستان کی غذائیں عام طور پر اس لئے ناقص ہوتی ہیں کہ ان میں حفاظتی غذا کی کافی مقدار شامل نہیں ہوتی۔ اس کا خراب اثر خصوصیت کے ساتھ شیرخوار بچوں نمو پذیر نوجوانوں۔ حاملہ اور دودھ پلانے والی عورتوں پر پڑتا ہے۔

ان لوگوں کے لئے جو کسی ادارے کی طرف سے بچوں کی نگہداشت پر مامور کئے گئے ہوں۔ نیز ان تمام لوگوں کے لئے جو عملی زندگی میں غذا کی فراہمی سے تعلق رکھتے ہوں

اس بات کا جاننا ضروری ہے کہ ایک غیر متوازن اور ناقص غذا کا تندرستی پر کیا اثر پڑتا ہے۔ مثلاً کسی ایسی غذا کا جو زیادہ تر مشین سے نکالے ہوئے اناج پر مشتمل ہو اور جس میں لحمی مادے، معدنی نمک اور حیاتین ناکافی مقدار میں ہوں۔ ہندوستان کے ایسے امراض کی جو تغذیہ کی خرابی کی وجہ سے عام طور پر پھیلے ہوئے ہیں۔ ایک طویل فہرست تیار کی گئی ہے۔ مثلاً بیری بیری حمل کے زمانے میں خون کی کمی۔ کیراٹومیلیشیا اوسٹیومیلیشیا خرابی تغذیہ کی ایسی صورتیں جن میں لوگ کسی سخت بیماری میں مبتلا نہیں ہوتے تو بہت زیادہ عام ہیں۔ جسم کی نشو ونما کو معمول کے مطابق رکھنے کے لئے متوازن غذا کا استعمال نہایت ضروری ہے۔ اگر بچے کو خراب غذا ملے گی تو وہ اپنی عمر کے مقابلے میں چھوٹا اور دبلا نظر آئے گا۔ اس کا وزن لمبائی کے مقابلے میں اوسط سے کم ہوگا۔ وہ آسانی سے بیمار پڑ جایا کرے گا۔ اسکول کے بچوں میں چھوٹی چھوٹی بیماریوں کا تدارک غذا کو بہتر بنا کر کیا جا سکتا ہے۔ کم یا خراب غذا کھانے والے بچوں میں ایک جمود، زندہ دلی کی کمی، کام اور کھیل میں جوش کا فقدان عام طور پر نظر آئے گا۔ کھال کی حالت بھی تغذیہ کے نقص کو اچھی طرح ظاہر کرتی ہے۔ کھردری خشک کھال یا ایسی کھال جس پر پھوڑے پھنسیاں نکلتی رہتی ہوں، اس بات کی علامت ہے کہ غذا ناقص ہے۔ خاص طور پر حیاتین "الف" کی کمی ہے۔ یہ بات ہر شخص جانتا ہے کہ ایک اچھے کھلائے پلائے جانور کے بالوں میں چمک، دمک اور نرمی اور چکنائی ہوتی ہے جو خراب غذا کھلائے ہوئے جانوروں میں نہیں ہوتی۔ اسی طرح ایک اچھے کھلائے پلائے آدمی کی کھال میں بھی چمک اور تندرستی کی دمک ہوتی ہے۔ روشن صاف آنکھیں بھی قابل اطمینان تغذیہ کی نشانی ہیں۔ زیر دپ تھلیا (یعنی ورم چشم) یا خشک آشوب چشم اس لئے ہوتی ہے کہ حیاتین الف غذا میں کم ہوتے ہیں۔ منہ اور زبان میں چھالے اور باچھوں میں زخم ان بچوں میں نظر آتے ہیں جنھیں خوراک اچھی نہیں ملتی۔ اچھے

کھلائے پلائے بچے کی زبان چکنی اور یکساں رنگ کی ہونی چاہیئے۔ اور اس پردانے ، خراش اور لعاب دار جھلی سے خالی جگہیں نظر نہ آنا چاہئیں۔ اس قسم کے خلل جو عموماً مشین کے کٹے ہوئے چاول کھانے والوں میں ملتے ہیں حیاتین کی کمی کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ ان کو دودھ کی مقدار بڑھا کر تیزی سے اچھا کیا جا سکتا ہے۔ مسوڑھوں میں دبانے سے خون نکلنا یعنی ہلکی اسکروی ( مسوڑھوں کا پھولنا اور خارش ) حیاتین ' ج ' کی کمی کو ظاہر کرتا ہے اور اس کا علاج یہ ہے کہ تازہ پھل اور ترکاریاں کھلائی جائیں۔

<u>غذائیت پر پکانے کا اثر</u> کھانے کی چیزوں پر گرم کرنے اور پکانے اور ہندوستان میں کھانا تیار کرنے کے جو طریقے عام طور پر رائج ہیں ان کا کیا اثر ہوتا ہے۔ اس بارے میں کافی معلومات موجود نہیں ہیں۔ حیاتین ج معمولی گرمی سے ضائع ہوجاتے ہیں۔ اس لئے غذا میں کچھ بغیر پکائے ہوئے پھلوں کا شامل کرنا مناسب ہے جب کھانے کو بہت زیادہ پانی ڈال کر دیر تک پکایا جاتا ہے تو اس کے کچھ حیاتین اور نمک پانی میں مل جاتے ہیں ، اور جب پانی کو علیحدہ کیا جاتا ہے تو اس کے ساتھ وہ بھی علیحدہ ہوجاتے ہیں۔ چاول کے دھونے اور پکانے میں بہت خاصا فاسفورس ضائع ہوجاتا ہے۔ رنگ کو قائم رکھنے یا جلد گلانے کے لئے جب پانی میں سوڈا ملا کر پکایا جاتا ہے تو اس سے حیاتین ضائع ہو جاتے ہیں۔ اس کے برعکس تیزابی چیزیں مثلاً املی کو جب پکانے کے پانی میں ملایا جاتا ہے تو اس سے حیاتین کا تحفظ ہوجاتا ہے۔ گھی کو جب کھلے کڑھے میں دیر تک گرم کیا جاتا ہے تو حیاتین الف ضائع ہوجاتا ہے۔ کچے اناجوں میں فاسفورس بہت خاصا موجود ہوتا ہے لیکن پکانے سے بہت کافی ضائع ہوجاتا ہے۔

غذا کی اصلاح و ترقی کا موضوع ہماری اولین توجہ کا مستحق ہے اور اس کے لئے باقاعدہ تحریک چلانے کی ضرورت ہے تاکہ غذا کے نقائص اور خرابیوں کو دور کیا جا سکے۔

# ننھے کے سوالات

آپ کے ننھے آئے۔ یوں سمجھئے کہ آپ پر اچھی خاصی فرائض کی پوٹ نازل ہوگئی۔ دوسروں کے لئے شرارت کی اور آپ کے لئے فرائض کی۔ کھلائی پلائی اور پھر اس کی پڑھائی۔ آپ بھی جی میں کہتے ہوں گے۔ اچھے فتنۂ خوابیدہ کو چھیڑ بیٹھے ہیں مچلنے لگا تو اُسے تسکین دینے کے لئے جو نہ کرنا تھا وہ بھی کرنا پڑا۔ ابّا ابّا کہتے تھے۔ کیسے سکھ میں رہتے تھے اب ابا جو کہلوایا۔ کتنا دکھ پایا۔

ان کاموں میں سے ایک تعلیم کا کام ہی تھا۔ لیجئے اس کا حل تو آپ نے چٹکیوں میں کردیا۔ ننھے کے ابّا بننے کا شوق جب پرانا ہوچلا۔ تو جی میں آیا۔ کہ لکھے پڑھے ننھے کا ابّا بننا چاہیئے۔ لیجئے ننھے کے لئے ایک کتابوں کا بیگ خرید دیا گیا۔ بیگ بے چارہ ابھی مشکل سے گھر پہنچ پایا تھا، کہ گھر بھر کے بچوں نے ہلّہ بول دیا۔ بہت کھینچا تانی رہی۔ بہت کش کش کے بعد ننھے بیگ کاندھے پر لٹکا کے لگے ڈاک بانٹنے۔ مگر اندر ہاتھ ڈال کر جو دیکھتے ہیں۔ تو چیٹھی کی بجائے قاعدہ نکلا۔ یہ ان کی تعلیمی زندگی کا پہلا حادثہ تھا۔ ایک ہاتھ میں بیگ، دوسرے میں تختی۔ اور جیب میں قلم تراش۔ لیجئے آپ نے ننھے سپاہی کو خوب مسلح کردیا۔ اور فخر سے یوں محسوس کررہے ہیں۔ گویا کہیں سرکاری خدمت پر "لام" میں بھیج رہے ہیں۔ یہ حضرت آگے نہتے کیا کم تھے۔ جو آپ نے اتنے کچھ ہتھیاروں سے سجا دیا۔ اب ان کا فرنٹ کیا ہے۔ یہی سکول فرنٹ۔ اور غنیم! جو سامنے آجائے۔

آپ تو یہ کچھ کرکے اپنے خیال میں ایک بڑے فرض سے سبکدوش ہوگئے۔ معلوم ہوتا ہے۔ منوں بوجھ آپ کے کندھے پر سے ٹل گیا ہے۔ مگر آپ نے کبھی اپنے جی سے

یہ بھی پوچھا کہ کیا سچ مچ ٹل گیا۔ یا ابھی تک ڈیماکلیس کی تلوار کی طرح ایک بال کے سہارے سر پہ لٹکا ہوا ہے۔ انسانی سیرت کی تعمیر کا کام اتنا ہی آسان ہوتا تو اللہ میاں اتنے پیغمبر رسول اور مصلح بھیجنے کی بجائے فرشتوں کو استاد اور ان کے گرو کو انسپکٹر بنا کر نہ روانہ کر دیتے۔

سچ تو یہ ہے تعلیم کا کام اکیلے استاد کے بس کا نہیں ہے۔ یہ تو پوری سماج کا کام ہے۔ اس عمل میں آپ بھی شریک ہیں۔ استاد بھی ہے۔ اور ماں باپ بھی یہ کام کرنے کا ہے، کئی ایک کے۔ کیا سبھی کے کرنے کا ہے!

آپ ننھے کو غور سے دیکھئے۔ اس کی صورت ہمہ تن سوال ہے۔ روٹی کپڑے کا سوال نہیں یہ زندگی اور اس کے مسائل کا سوال ہے مجھے تو ہر سوالیہ جملے کے بعد نشانِ استفہامیہ (Mark of interrogation)؟ ایک ننھے منے کا منہ سا معلوم ہوتا ہے۔ جو ہم سے سوال کرنے کے بعد شرارت آمیز حیرانگی سے کھڑا ہو کے رہ گیا ہے اور آنکھوں سے کہہ رہا ہے۔ واہ صاحب اتنے بڑے ہوگئے اور یہ سوال بھی نہ آیا۔

آپ نے اکثر ننھے کو سوال کرتے دیکھا ہوگا۔ سوال کرتے کیا۔ سوالوں کی بوچھار کرتے دیکھا ہوگا۔ وہ تو سوالات کی مشین گن ہے۔ اس کے چھرّے کیوں؟ کیسے؟ کس لئے؟ ہیں۔ جو ان سوالات کی باڑ کی تاب نہیں لا سکتا۔ ان کا صحیح توڑ نہیں جانتا۔ وہ انسانی محاذ کا اچھا اور کارآمد سپاہی نہیں۔ پھر اگر بیچارہ سوال نہ کرے تو کیا کرے وہ بھی اس دنیا کا نیا نیا مسافر ہے۔ اس کی راہوں سے انجان اس کے گلی کوچوں سے ناآشنا ہے۔ رہ رہ کر اپنے بڑوں سے پوچھتا ہے۔ جواب نہیں ملتا تو دل میں عزیز ہو کر رہ جاتا ہے۔ عجب بستی ہے۔ نئے راہیوں کو راستہ تک نہیں بتاتے۔ مدرسے میں تو اکثر ماسٹر صاحب ایسے پے در پے سوال کرتے

ہیں۔ کہ ننھے کو کچھ پوچھنے کا موقعہ ہی نہیں دیتے۔ کئی ایک دن سے ننھے کا رہ رہ کر سوال پوچھنے کو جی چاہتا تھا۔ ماسٹر صاحب سے تو ہمت نہ پڑی۔ امی سے ہی پوچھ بیٹھے۔ بولے امی جان! میں جانوں ہمارے ماسٹر صاحب کو کچھ آتا جاتا نہیں تبھی تو بار بار ہم ہی سے پوچھتے ہیں۔ ننھے کو اس کا شدید احساس تھا کہ وہ مدرسے میں بھی کچھ پوچھ نہیں سکتے اس پر امی نے پیار سے کہا۔ بیٹا! اپنے ابا میاں سے پوچھ لینا۔ اس پر ننھے نے اس کی طرف اس انداز سے دیکھا جس میں کئی ایک پرانی یادیں شامل تھیں۔

ابا کی چاند کچھ ہلکی سی ہو چلی تھی اور ننھے کے سر پر تو گویا کوئی جھاڑ اُگ آیا تھا۔ ایک دن امی سے پوچھنے لگے۔ امی ابا کے سر پر بال اتنے چھدرے چھدرے کیوں ہیں اس پر اماں بولیں۔ بیٹا! سوچتے ہیں نا بہت۔ لکھنے پڑھنے والوں کے سر سے اکثر بال جھڑنے لگتے ہیں۔ ننھے کی سمجھ میں کچھ نہ آیا۔ بولے امی! پھر تمہارے بال اتنے گھنے کیوں ہیں! ہمیں یہ تو پتہ نہیں کہ اس کا جواب ہلکی سے ملا یا دست پناہ سے۔ ہاں اتنا ضرور ہے کہ ننھے کو یہ جواب مدتوں یاد رہا۔ اور انھوں نے فیصلہ کر لیا۔ کہ آئندہ کے لئے یہ ایک سوال ہی کافی ہے۔

ننھا بڑا احساس ہے۔ اس کی شدتِ احساس کا تو کبھی کبھی آپ کو بھی پتہ چل گیا ہوگا۔ اگر آپ نے ایک دفعہ اس کے سوال کا جواب بے رخی سے دیا۔ تو اس نے خدا جانے کتنی مرتبہ شعوری نہیں تو غیر شعوری طور پر اپنے ننھے بوٹ کی ایڑی کو زمین میں جما جما کر عہد کیا ہوگا کہ پھر نہ پوچھوں گا حشر تک نہ پوچھوں گا۔

آپ اکثر ننھے کے سوالوں سے جھنجھلاتے ہوں گے۔ آپ کا دل ہے کہ دفتر کے فائلوں میں لگا ہے۔ یا دکان کے بہی کھاتے میں الجھا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ جسم تو گھر میں لے آئے مگر اپنا دل میز کی دراز میں مقفل کر آئے۔ ایسی صورت میں ننھا آپ کے لئے ننھا نہیں۔ بلکہ ایک شے ہے۔ جیسے آپ کے میز پر کا غذات دبانے والا

پیپر ویٹ یا چابیوں کا گچھا۔ جس سے آپ غیر شعوری طور پر کھیلتے رہتے ہیں۔ وہ انسان نہیں بلکہ ایک شے ہے۔ گھر کی بہت سی چیزوں میں سے ایک چیز۔ دوسری ذرا گھٹیا۔ یہ ان میں سے بڑھیا۔ مگر ہے ایک چیز

بات یہ ہے کہ آپ نے دنیا میں کچھ اتنے کام اپنے سر اوڑھ لئے ہیں کہ ننھا بے چارہ اُن کے ڈھیر میں گم سا ہوکر رہ گیا ہے۔ ممکن ہے اس کا آپ بُرا مانیں۔ مگر حقیقت ہے یہی۔ اس کوڑے کباڑ کے ڈھیر میں کہیں تو آپ کی سیاسی دلچسپیوں کے تراشے ہیں۔ حالانکہ نہ آپ لیڈر ہیں۔ نہ اللہ کے فضل سے لیڈر بننے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ ایک طرف دوستوں، عزیزوں، رشتہ داروں کے ذاتی معاملات کے ملبے ہیں۔ اس میں کہیں خاندانی جھگڑوں کے پرانے گودڑ ہیں۔ اور ان سب سے اوپر کاروباری ساجھیوں اور دفتری ساتھیوں کے الجھیڑے اور ان کے نیچے آپ کی زندگی کا سرمایہ۔ وہ گوہر گراں مایہ یعنی ننھا گم ہو کے رہ گیا ہے۔ جہاں آپ اتنا کچھ وقت ان سب کے لئے نکالتے ہیں۔ کچھ ننھے کے لئے بھی نکال لیتے۔ ابھی تو وہ تھوڑا سا وقت لے کر بہت کچھ ممنون ہوگا اور بعد میں سارا وقت دے کر بھی آپ اُسے ممنون نہ کر سکیں گے۔

ننھے کے سوالات! اکثر آپ کہتے ہوں گے۔ ننھا کیا۔ اور اس کے ننھے منے سوالات کیا۔ لیکن سوالات کرنے والا جتنا ننھا منا ہوتا ہے۔ اس کے جوابات اتنے ہی زیادہ مشکل اور بنیادی حقیقتوں سے اتنے ہی گہرے طور پر وابستہ ہوتے ہیں ان ننھے منے سوالوں کے جواب اکثر فلسفی اور مفکر بھی نہیں دے پاتے۔

ابا آسمان گول کیوں ہے! تارے کیوں چمکتے ہیں۔ امی! میرے پر کیوں نہیں اُگے۔ ان میں آپ کے لئے دعوت فکر ہے۔ اور آہنگ عمل بھی۔

اور پھر سوالات تو نیکی اور خیر کا سا انداز رکھتے ہیں۔ جو پوچھتا ہے۔ وہ تو پھل

بانا ہی ہے لیکن جو جواب دیتا ہے۔ اس میں بھی ایک خوش گوار تبدیلی آ جاتی ہے۔ زندگی کے جس مسئلہ کی جانب سائل کی توجہ مبذول کی جاتی ہے، اس کی جانب اس کا پورا نقطۂ نظر اگر بدل نہیں جاتا تو کم ازکم ایک مرتبہ شدید جھٹکا تو لگتا جاتا ہے۔ ذہنی زندگی کے خشک سوتوں میں ہلکا سا انقلاب آجاتا ہے۔ بچوں کے لئے تو استاد استاد سبھی برابر ہوتے ہیں۔ کیا پروفیسر اور کیا پہلے درجے کے ماسٹر صاحب۔ دونوں علم اور روشنی کے مخزن اور ابلتے ہوئے چشمے۔ مگر ایک یونیورسٹی پروفیسر کے بچے کو یہ بات سمجھ میں نہ آتی تھی۔ کہ ان کے ماسٹر صاحب کے چہرے پر یہ بے رونقی ان کے لباس میں چیتھڑوں اور پیوندوں کا یہ گستاخانہ ہجوم کیوں ہے۔ انھیں یہ تو خواب میں بھی خیال نہیں آسکتا تھا کہ استاد کی دنیا میں بھی حسب نسب کا اتنا کچھ تفاوت ہو سکتا ہے۔

ایک دن رہ نہ سکے۔ اپنے ابا سے پوچھ ہی بیٹھے۔ خدا معلوم ان کے ابا نے اس مشکل بے حد مشکل سوال کے جواب کو کیسے نبھایا ہوگا۔ اور پندرہ سو روپئے ماہوار کو پندرہ روپلی ماہوار سے کیسے بھڑایا ہوگا۔ خدا نہ کرے۔ آپ کا ننھا آپ سے کوئی ایسا سوال پوچھ بیٹھے۔ اتنا ضرور ہے کہ اگر پوچھے۔ تو یہ نہ سمجھ لیں۔ کہ اس میں سب کچھ پلنے والا آپ کا ننھا ہی ہے۔ ممکن ہے آپ بھی اس سودے میں گھاٹے میں نہ رہیں۔

ممکن ہے آپ بے حد عدیم الفرصت ہوں۔ یا معلومات کی دنیا سے زیادہ عقیدت نہ رکھتے ہوں۔ لیکن ننھے کے سوالوں کا جواب نہ تو اکثر کچھ ایسا مشکل ہوتا ہے۔ نہ دیر طلب۔ ایک ہمدرد جواب دینے والے کے لئے اور ماں باپ سے زیادہ ہمدرد کون ہو سکتا ہے۔ جواب دینا اور بھی آسان ہوتا ہے۔ ان کی زبان ہی نہیں۔ ان کی نگاہیں، ان کے دل۔ ان کی پوری شخصیت جواب کی ترجمان ہوتی ہے

جواب دینے میں یہ ضروری ہے ۔ کہ کیا کچھ بتایا جائے ۔ لیکن اس سے زیادہ ضروری
یہ کہ کیا کچھ نہ بتایا جائے یعنی اس حد فاصل کا تعین جہاں تک راہبر اپنے انجان مسافر
کے ساتھ ساتھ رہے اور پھر جہاں سے کھڑا ہو کے دور سے اس پر اسرار بستی کے
چمکتے ہوئے گنبد دکھادے ۔ جس کا راز نتھا اس سوال کے ذریعے فاش کرنا چاہتا ہے
بعض غلط قسم کے راہبر کدال اور کلہاڑا لئے ننھے مسافر کے ساتھ ساتھ ہو لیتے ہیں
اور جب تک اس پر اسرار بستی کی اینٹ سے اینٹ نہیں بجا دیتے اپنا ہاتھ نہیں روکتے
ایسے جواب دینے والوں کی نہ تو ننھے کو ضرورت ہے اور نہ تعلیمی عمل کو اور پھر اس
طرح تو ایک سوال کے جواب میں ہی دل ودماغ جواب دے جائیں گے ۔ فرصت کے
اوقات دم توڑ جائیں گے اور ہاتھ پاؤں دونوں شل ہو جائیں گے ۔

نتھا یہ نہیں چاہتا ۔ کہ آپ زندگی کے اسرار کو اس کے لئے جڑ بنیاد سے اکھاڑ پھینکئے
یہ اس کی ذہانت اور شخصیت کی اہانت ہے ۔ وہ تو آپ سے ان اسرار کی کچھ سن گن چاہتا
ہے ۔ راستے کے نشیب و فراز کا اندازہ لینا چاہتا ہے ۔ پھر چند ایک اوزار اور
ہتھیار چاہتا ہے ۔ خواہ وہ اس مضمون کی کتابیں ہوں ۔ یا تجربی سامان اور آلات
اس کے بعد وہ آپ کا دخل (اور آپ کا دخل یقیناً اس کے بعد دخل درمعقولات ہوگا)
نہیں چاہتا ۔ اس میں آپ کا بھی کچھ بھلا ہے ۔ آپ اسے تھوڑے وقت میں ایک نہیں
کئی ایک نئی دنیاؤں کا اتا پتہ بتا سکتے ہیں اور آپ کا کولمبس ایک امریکہ نہیں کئی ایک
امریکاؤں کے معلوم کرنے کا فخر حاصل کرسکتا ہے ۔

# مولانا حالی کے سیاسی افکار

"شاعر اور ادیب اپنے ماحول کی پیداوار ہوتے ہیں" اور ماحول انسانی ارتقا کی گود میں انجان طور پر پروان چڑھتا اور زمانے کی تبدیلیوں اور سیاسی تقاضوں کے دامن میں پرورش پاتا ہے! کیونکہ وہ قوموں اور ملکوں کی ترقی اور زوال کا آئینہ دار ہوتا ہے اور ہم اسی آئینے سے اس ادبی جوہر کا بھی پتہ لگا سکتے ہیں جو ادب کی تبدیلی، ترقی اور نئے تقاضوں کی اصل بنیاد ہے۔ اردو ادب اپنی پیدائش اور نشوونما کے لحاظ سے دو حصّوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ پہلا دور وہ ہے جو سامنت شاہی ایوانوں کی چہار دیواریوں میں مقید ہو کر صرف چند افراد کے جذبات کا آئینہ دار رہا۔ لیکن اس کے دوسرے دور کا آغاز غالب اور اس کے بعد سے نذیر، حالی، شبلی اور آزاد وغیرہ کی نئی ادبی تحریکوں سے ہوتا ہے اور اردو ادب کے اس دوسرے دور کے تاریخی پس منظر کو ذہن میں رکھنا بہت ضروری ہے۔ کیونکہ اس پس منظر کے ماحول میں حالی کے سیاسی افکار پرورش پاتے اور پروان چڑھتے ہیں! حالی ۱۸۳۶ء میں پیدا ہوئے جب کہ دولت مغلیہ کا آخری تاجدار "نزع کے عالم میں" ہچکیاں لے رہا تھا۔ اس وقت انگریزی سوداگر مسکراتے ہوئے سرزمین ہند پر اپنی حکومت کی بنیادوں کو مستحکم کرتے جا رہے تھے۔ حالی (۲۱) ویں برس میں قدم رکھنے ہی پائے تھے کہ ۱۸۵۷ء میں انگریزوں کے خلاف ایک غیر منظم بغاوت ہوئی جسے غدر کے غلط نام سے تعبیر کیا جاتا ہے جس کی وجہ سے ہندوستان کے ہزاروں خاندان نانِ شبینہ کے محتاج ہو گئے اور خاندان مغلیہ کا ٹمٹماتا ہوا چراغ اس بادِ صرصر کے جھونکے سے گل ہو گیا اور لکھنؤ کے نواب "مٹیا برج" میں بند کر دئے گئے۔ ان کی ان میں ہندی سیاست پلٹ گئی اور حکمران قوم پر اس قدر تباہی نازل ہوئی کہ وہ سیاسی حیثیت سے بہت دور

معاشی اور ثقافتی حیثیت سے مفلس ہوگئی۔ ان سیاسی واقعات سے متاثر ہوکر حالی اپنے مشن کو سے کر آگے بڑھتے ہوئے قوم کی زبوں حالی کا تذکرہ یوں کرتے ہیں :-

"قوم کی حالت تباہ ہے۔ عزیز ذلیل ہوگئے۔ شریف خاک میں مل گئے ہیں۔ علم کا خاتمہ ہوچکا ہے۔ دین کا صرف نام باقی ہے۔ افلاس کی گھر گھر پکار ہے۔ پیٹ کی چاروں طرف دہائی ہے۔ اخلاق بالکل بگڑ گئے ہیں اور بگڑتے جاتے ہیں۔ تعصب کی گھنگھور گھٹا قوم پر چھائی ہوئی ہے۔ کہنہ رسم ورواج کی بیڑی ایک ایک کے پاؤں میں پڑی ہے۔ جہالت اور تقلید سب کی گردن پر سوار ہے۔ امرا جو قوم کو بہت کچھ فائدہ پہنچا سکتے تھے غافل اور بے پروا ہیں علما جن کو قوم کی اصلاح میں بڑا دخل ہے زمانے کی ضرورتوں اور مصلحتوں سے ناواقف ہیں"

نثر کے ساتھ ساتھ مولانا کی شاعری میں بھی ماحول کی کشمکش اور گردوپیش کی دم توڑتی ہوئی طاقتیں منعکس نظر آتی ہیں :-

کل کون تھے آج کیا ہوگئے ہم !
ابھی جاگتے تھے ابھی سوگئے ہم !

---

بزرگوں کی توقیر کھوئی ہے ہم نے !
عرب کی شرافت ڈبوئی ہے ہم نے !

نہ قوموں میں عزت نہ جلسوں میں وقعت ! نہ اپنوں سے الفت نہ غیروں سے ملت
مزاجوں میں سستی، دماغوں میں نخوت ! خیالوں میں پستی، کمالوں سے نفرت
عداوت نہاں دوستی آشکارا !
غرض کی تواضع غرض کی مدارا !

ماحول شاعر کے لئے ایک ناگزیر تقاضا ہوتا ہے جو اُسے متاثر کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ لیکن یہاں ایک نکتہ قابلِ غور ہے وہ یہ کہ "غالب کے بعد کے شعراء نے سیاسی حالات کا اثر خود تو قبول کیا لیکن اپنی ادبی زندگی کے آبگینے کو ایک زمانے تک ٹھیس نہ لگنے دی" اور یہی بات ابتدا میں حالی کے یہاں بھی پائی جاتی ہے لیکن جب سرسید اور ان کے دوسرے رفقاء نے جن میں سے ایک مولانا حالی بھی ہیں ایک نئے اصلاحی مشن کا آغاز کیا تو زندگی کی ان مختلف النوع تبدیلیوں کے ساتھ ادب کے موضوعات اور رجحانات بھی بدل گئے۔ اسی دور سے صنفِ غزل میں زوال اور نظم میں عروج و ارتقاء کا آغاز ہوتا ہے۔ جس کی سب سے نمایاں مثال حالی اور اسی اسکول کے دوسرے شعراء میں پائی جاتی ہے۔ یہ لوگ گذشتہ عظمت کی یاد کے ساتھ ساتھ مستقبل کی طرف ایک ہلکا سا اشارہ کرتے ہوئے گذر جاتے ہیں چنانچہ حالی کہتے ہیں کہ:-

یہ تکلیف و راحت ہے سب اتفاقی !
چلو اب بھی ہے وقت چلنے کا باقی !

"مسدس حالی" کے بارے میں مشہور ہے کہ یہ طویل نظم جس میں قوم کو پیام دیا گیا ہے سرسید کے ایما سے لکھی گئی تھی۔ ہوسکتا ہے یہ بات ایک حد تک بالکل درست ہو۔ لیکن بعض نقادوں نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ سرسید نے جبر کر کے مولانا سے یہ نظم لکھوائی تھی۔ ہم اس کو ماننے کے لئے تیار نہیں ہیں کیونکہ ہم اوپر کہہ آئے ہیں کہ شاعر اور ادیب اپنے ماحول کی پیداوار ہوتے ہیں اس لئے وہ اس سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے اور جب وہ اپنے ماحول سے متاثر ہوتے ہیں تو یقیناً وہ اس کی عکاسی کرتے ہوئے مستقبل کی طرف رہنمائی کرتے ہیں۔ ہمارے اس خیال کی تائید خود مولانا حالی نے "مقدمہ شعر و شاعری" میں کی ہے:-

"بغیر اقتضائے طبعی اور ولولہ باطنی کے جو شعر کہا جائے گا یا جو نظم

سرانجام کی جائے گی۔ اس میں زور پیدا کرنا نہایت دشوار ہے۔"

اور پھر آگے چل کر لکھتے ہیں :-

"سوسائٹی کی حالت کو دیکھ کر شاعر قصداً اپنا رنگ نہیں بدلتا۔ بلکہ سوسائٹی کے ساتھ ساتھ وہ خود بخود بدلتا چلا جاتا ہے۔"

مسدس حالی کا آغاز عرب کی زبوں حالی سے شروع ہوتا ہے چنانچہ مولانا دیباچہ میں فرماتے ہیں کہ " میں نے اس مسدس کے آغاز میں پانچ سات بند لکھ کر اول عرب کی اس ابتر حالت کا خاکہ کھینچا ہے جو ظہور اسلام سے پہلے تھی۔" مگر اس زبوں حالی کا تذکرہ وہ اپنے ہی انداز میں کرتے ہیں جس کی وجہ سے اس مسدس میں طرز بیان کے لحاظ سے وہ تنوع نہیں پایا جاتا ہے جو "مرثیہ انیس" میں موجود ہے :-

بلند ایک ہوتا گرداں شرارا!
تو اس سے بھڑک اٹھتا تھا ملک سارا!
وہ بکر اور تغلیب کی باہم لڑائی! قبیلوں کی کردی تھی جس نے صفائی!
تھی اک آگ ہر سو عرب میں لگائی! صدی جس میں آدھی انھوں نے گنوائی!
نہ جھگڑا کوئی ملک و دولت کا تھا وہ!
کرشمہ اک ان کی جہالت کا تھا وہ!

حالی اپنے زمانے کا اصلاح پسند ادیب تھا وہ زندگی کے ہر زاویے کو اصلاح ہی کے نقطۂ نظر سے دیکھتا تھا۔ اس لئے مسدس میں یکسر تبدیلی کا نعرہ کہیں بھی نہیں پایا جاتا ہے۔ البتہ وہ ماضی کے ٹھہراؤ کو زمانے کے چال چلن کے ساتھ ملا دینا چاہتے تھے

بہت قافلے دیر سے جا رہے ہیں! بہت بوجھ بار اپنے لدوا رہے ہیں!
بہت چل چلاؤ میں گھبرا رہے ہیں! بہت سے نہ چلنے سے پچھتا رہے ہیں!
مگر اک تمھی ہو کہ سوتے ہو غافل!
مبادا کہ غفلت میں کھوئی ہو منزل!

آگے چل کر وہ مسدس میں قوم کا دکھڑا یوں بیان کرتے ہیں:۔

وہ ملت کے گردوں پہ جس کا قدم تھا! ہر کھونٹ میں جس کا برپا علم تھا!
وہ فرقہ جو آفاق میں محترم تھا! وہ اُمت لقب جس کا خیر الامم تھا!
نشاں اس کا باقی ہے صرف اس قدر یاں!
کہ گنتے ہیں اپنے کو ہم بھی مسلماں!

نہ اہل حکومت کے ہمراز ہیں ہم! نہ درباریوں میں سرافراز ہیں ہم!
نہ علموں پہ شایانِ اعزاز ہیں ہم! نہ صنعت و حرفت میں ممتاز ہیں ہم!
نہ رکھتے ہیں کچھ منزلت نوکری میں!
نہ حصہ ہمارا ہے سوداگری میں!

یہ ہیں ڈھنگ ان تازہ آفت زدوں کے! بہت کم زمانہ ہوا جن کو بگڑے!
ابھی اک عالم ہے آگاہ جن سے! کہ ہیں کس کے بیٹے وہ اور کس کے پوتے!
جنھیں دیس پردیس سب جانتے ہیں
حسب اور نسب جن کا پہچانتے ہیں!

اس نظم کو شروع سے آخر تک پڑھنے سے پتہ چلتا ہے کہ حالی نے یک سر اردو شاعری کے رجحانات کو بدل کر اس کو قومی زندگی کی عکاسی کا روپ دے دیا تھا انھوں نے شاعری کو ماضی اور حال کی نمایندگی کا جائز وارث قرار دیا لیکن مستقبل کی رہنمائی کا راستہ ٹھیک طور سے نہیں تبلایا اور یہی نقص آج بھی بہت سے ترقی پسند شاعروں میں پایا جاتا ہے۔ اس مسدس کے متعلق جس کو ایک سیاسی کتاب کا رتبہ دیا گیا ہے۔ خود مولانا فرماتے ہیں" کہ اس کی ترتیب مزے لینے اور واہ واہ سننے کے لئے نہیں کی گئی بلکہ عزیزوں اور دوستوں کو غیرت دلانے کے لئے کی گئی ہے"۔ چنانچہ جب سرسید احمد خاں سے کسی نے سوال کیا کہ تم نے ہندوستان میں کون سی سیاسی خدمت انجام دی اور جب تمھارا خدا تم سے اپنی اس زندگی کا حساب

پوچھے گا تو کیا جواب دوگے، انھوں نے فوراً جواب دیا کہ :- "جب خدا پوچھے گا تو کیا لایا، میں کہوں گا حالی سے 'مسدس' لکھوا لایا ہوں"

۱۸۵۷ء کے ہنگامے کے بعد سے مولانا حالی انگریزوں سے اتنے بددل ہوگئے تھے کہ جب ان کو ۱۹۰۴ء میں "شمس العلما" کا خطاب ملا تو انھوں نے اپنے لڑکے کو خط لکھتے ہوئے انگریزوں سے اپنی بیزاری کا یوں ذکر کیا تھا:-

"اگرچہ گورنمنٹ کی طرف سے یہ ایک ایسا اعزاز ہے جس کی ہمارے بہت سے ہم چشم آرزو رکھتے ہیں اور اس کے لئے رشک و دو بیان کرتے ہیں مگر میرے لئے تو یہ ایک مصیبت ہے۔ تم جانتے ہو کہ میں کسی حاکم یا افسر سے کبھی نہیں ملتا تھا اور ایسے مواقع سے ہمیشہ الگ تھلگ رہتا تھا مگر اب جب کوئی حاکم ضلع پانی پت میں آوے گا یا جب کوئی نیا ڈپٹی کمشنر کرنال میں بدل کر آوے گا لامحالہ وہاں جانا پڑے گا ______ بھلا میں کہاں اور یہ دردسری کہاں"

غدر کے بعد سے ہندو مسلمانوں میں جو سیاسی نفاق بڑھتا چلا جا رہا ہے مولانا اس سے بہت زیادہ متاثر ہوئے اور انھوں نے اس نفاق کو ختم کرنے کے لئے کئی مضامین لکھے چنانچہ ۱۶ جون ۱۹۰۵ء کو "ہندو مسلم اتحاد" کے عنوان سے اخبار 'اتحاد' میں ان کا ایک مضمون شائع ہوا تھا جس میں وہ تحریر فرماتے ہیں :-

"درحقیقت اس سے زیادہ کوئی غلط خیال نہیں ہو سکتا کہ ہندو مسلمانوں میں یکجہتی کے روابط مستحکم نہیں ہو سکتے۔ بے شک بدقسمتی سے ایسے چند ناشدنی اسباب پیدا ہوگئے ہیں کہ جن سے بالفعل دونوں قوموں کی ایک محدود جماعت کے دل ایک دوسرے سے پھٹ گئے ہیں لیکن ہمارے اس امر کے باور کرنے کی کافی وجوہات موجود ہیں کہ جس قدر ملک میں تعلیم کی

ترقی ہوتی جائے گی، جس قدر لوگ قومی ضرورتوں سے واقف ہوتے جائیں گے اور جس قدر نااتفاقی کے مضر نتائج لوگوں پر آشکارا ہوتے جائیں گے اسی قدر ان پر یہ راز ظاہر ہوتا جائے گا کہ بغیر اتفاق و یک جہتی دونوں قوموں کا ملک میں عزت سے رہنا اور عزت و توقیر پیدا کرنا غیر ممکن ہے۔"

یہ ہیں مولانا حالی کے سیاسی افکار، جن کو مختصر طور پر بیان کیا گیا ہے اگر ہمیں حالی کی حقیقی عظمت کا اندازہ لگانا ہے تو ہمیں موجودہ ادب کا پورے طور پر جائزہ لینا ہوگا اسی وقت ہم اُن کی صحیح عظمت اور اُن کے افکار کا پتہ لگا سکیں گے کیونکہ خود اردو زبان اپنے وجود کے لئے سیاسی اثرات کی رہین منت ہے۔ لیکن اگر غالب نے ہمارے ادب کے دھارے کو نہ بدلا ہوتا تو مشکل تھا کہ ہم حالی سے "مسدس" جیسی چیز حاصل کر سکتے اور اس طرح سے اگر حالی ہماری قومی زندگی کے معنوی وجود کو پوری طرح سے ہم پر آشکارا نہیں کرتے تو اقبال جیسے شاعر کے پیدا ہونے میں کافی عرصہ لگتا۔

سری نواس لاہوٹی

# ہمارا انظر لفیانہ ادب

اس وقت اردو ادب ایک دورِ تغیر اور عہدِ اضطراب سے گذر رہا ہے۔ کسی ملک یا قوم کی زبان اور ادب کے آغاز و ارتقاء پر غور کیجئے تو یہی پتہ چلے گا کہ ادب ہمیشہ زندگی کے ساتھ کروٹ بدلتا رہا ہے۔ افراد کے رجحانات اور سوسائٹی کے خیالات ادب پر اپنے اثرات ہمیشہ مرتسم کرتے رہے ہیں۔ اور جیسے جیسے معاشرت کی جلا ہوتی ہے ادب میں بھی حسن و لطافت کا رنگ نکھرتا جاتا ہے۔

تاریخ ادب کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ ادب جس وقت تحقیق و تنقید کی روشنی میں آتا ہے تو نہ صرف گذشتہ ادبی اعمال کا حسن و قبح ظاہر ہوتا ہے بلکہ اس کے ذریعے مستقبل کے راستے بھی نظر آتے ہیں۔ جب ادب میں تہذیب و شائستگی کے عناصر پورے طور پر داخل ہو چکتے ہیں تو مفکرین اسے مختلف زاویۂ نگاہ سے دیکھنا شروع کرتے ہیں۔

ادب کے متعلق کیٹس (Keats) جیسے رومانی مزاج شعراء کا نظریہ یہ تھا کہ ادب برائے ادب ہونا چاہیئے، کیٹس رومانی شاعری کا قائل ہے۔ جمالیات اس کے نزدیک اہم ترین چیز ہے۔ وہ حسن کو حقیقت اور حقیقت کو حسن سمجھتا ہے۔ اس لئے ادب میں وہ کسی منفعت یا افادیت کا شائبہ بھی نہیں چاہتا۔ اس کے برخلاف دورِ جدید کے ادبی رجحانات منفرد؟ ذہنی ادب پر تحقیقات کرنے والوں میں روسو، ارنلڈ، ٹالسٹائی اور مارکس وغیرہ نے آزادی کے ساتھ اپنی اپنی رائیں پیش کی ہیں۔ دورِ جدید کے ادبی رجحانات کا محور ارنلڈ کا یہ خیال ہے کہ ادب کو زندگی کی تنقید ہونا چاہیئے وہ اپنے اس نظریے میں شدت یا انتہا پسندی کا مظاہرہ نہیں کرتا لیکن ٹالسٹائی اور بالخصوص مارکس ادب کو نہ صرف افادیت کے نقطۂ نظر سے پرکھتے ہیں بلکہ اسے پروپیگنڈے کا آلہ بھی سمجھتے ہیں۔ لیکن یہ درست نہیں۔ ادب

برائے زندگی ایک ضروری امر ہے اور یہ تسلیم کیا جانا چاہئے کہ ادب اور حیات میں ہم آہنگی ہے۔ لیکن ہم آہنگی پیدا کرنے میں ادب کی اصلی روح یعنی حسن کو ہاتھ سے نہ جانے دینا چاہئے اگر ایسا نہیں تو ادب، ادب نہیں رہتا۔ کچھ اور بن جاتا ہے۔ ہم یہ نہیں کہتے کہ ادب کو صرف تخلیق حسن ہی کا تابع بنا دیا جائے۔ لیکن ادب برائے ادب اور ادب برائے زندگی کے دو مختلف نظریوں میں جو تضاد ہے وہ دور ہو سکتا ہے۔ ادب اگر بنیادی اور اساسی خصوصیات کو برقرار رکھتے ہوئے مقتضائے زمانہ کی نمائندگی کرے تو ادبی معیار حاصل کر سکتا ہے۔ لیکن اگر وہ اس عمل میں اپنی بنیادی خصوصیات کھو بیٹھے تو اُسے صرف پروپیگنڈا یعنی فیلٹر کہا جا سکتا ہے۔

ہم اس وقت ایک دوراہے پر کھڑے ہیں۔ اور یہ ہمارے اور ہمارے ادب کے لئے بڑا نازک مقام ہے۔ دور جدید میں یعنی اس وقت ادب کی باگ ڈور مختلف الخیال لوگوں کے ہاتھ میں ہے۔ ان کے تین طبقے ہیں۔ ایک تو وہ جو ادب کو حسن کاری سمجھتے ہیں اور حیات انسانی سے زیادہ متقدمین کی پیروی سے اپنا ربط قائم رکھنا چاہتے ہیں وہ صرف دل اور حسیات پر روشنی ڈالتے ہیں۔ حقائق ان کے نزدیک کوئی اہمیت نہیں رکھتے۔ دوسرے وہ جو ادب سے اس کی تمام حسن کارانہ خصوصیات چھین کر اسے اپنے ہر اس خیال کا عکس بنا دینا چاہتے ہیں جو کسی نہ کسی خاص حادثے کی وجہ سے پیدا ہو جاتا ہے۔ ان کے نزدیک ادب، جنگ کا پروپیگنڈا، خودمختاری، صوبہ داری حکومت دینی تنظیم۔ مزدوروں کے مسائل۔ کسانوں کی مصروفیت۔ ساہوکاروں کے سود کا لین دین اور اجناس کی گرانی وغیرہ سے بحث کرنے کا نام ہے۔ اس ادب کو ترقی پسند ادب کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ تیسرے وہ لوگ ہیں جو ادب کو نہ تو اس کے حسن و جمال سے محروم کرنا چاہتے ہیں اور نہ ہی اُسے مٹی کی مورت بنا کر پوجنا چاہتے ہیں ان کے نزدیک ادب ان خیالات اور رجحانات کے مجموعے کا نام ہے جو اقتضائے زمانہ کی

پیداوار ہوں۔ لیکن ان میں لطف اور حسن کا پہلو بھی موجود ہو ہم اس نظریہ امتزاج کو اپنی حد تک درست اور مناسب خیال کرتے ہیں۔

ادبی ظرافت کے معیار کو بھی اسی نقطۂ نظر سے جانچنا ہے کہ آیا وہ صرف ظرافت برائے ظرافت کا رنگ رکھتی ہے یا محض پروپیگنڈا ہے یا حسن اور افادیت کا امتزاج۔ کیٹس کے نظریے کے مطابق ہمارا ظریفانہ ادب جمالیاتی نقطۂ نگاہ سے تو ادب کی تعریف میں آجاتا ہے۔ لیکن جب ہم "افادیت" کی تلاش کرتے ہیں تو اس میں تنزل رسیدگی کی شان نہیں پاتے۔ اردو ادب میں بالعموم نہ تو اس کے داخلی پہلو پر زور دیا جاتا ہے اور نہ حقیقی افادیت پر۔ اور اس کا بنیادی سبب ہندوستان کے عام حالات تھے۔ مولانا محمد حسین آزاد نے خوب لکھا ہے " اگر شائستہ قوموں کی انشاپردازی سوال کرے کہ اردو کی انشاپردازی کیوں اس حالت میں مبتلا رہی تو حاضر جوابی فوراً بول اٹھے گی کہ قوم کی انشاپردازی بموجب اس کے حالات کے ہوتی ہے۔ اور خیالات اس کے بموجب حالات ملک اور تربیت ملکی کے ہوتے ہیں۔ جیسی ہندوستان کی تعلیم و شائستگی تھی اور بادشاہوں اور امیروں کی قدردانی تھی ویسی ہی انشاپردازی رہی اور خاتمہ کلام اس فقرہ پر ہوگا کہ کوئی پرندا اپنے بازوؤں سے بڑھ کر پر نہیں مار سکتا۔ اس کے بازو، فارسی سنسکرت، بھاشا وغیرہ تھے، پھر اردو ہماری انگلینڈ یا روم یا یونان کے محلوں پر کیوں کر جا بیٹھتی" (آب حیات صفحہ ۶۴)

ہماری ادبی ظرافت جو زیادہ تر نظم کی صورت میں پیش ہوئی اسی نظریے کی پیداوار ہے۔ مولانا حالی نے ظرافت کی بدحالی پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے اور اس امر کو واضح کیا ہے کہ بادشاہوں کی سرپرستی نے (جس میں محمد شاہ رنگیلے خاص طور پر قابل ذکر ہیں) ہمارے مذاق پر کیسے اثرات مترتب کئے ہیں۔ بہرحال اردو کی یہ ظریفانہ شاعری معیاری نہیں معلوم ہوتی۔ کیونکہ اس کا افادی پہلو زندگی کے کسی عالم گیر مسئلے سے متعلق نہیں

بلکہ ذہنی تفریح، خوشامد، انعام و اکرام کی خواہش پر مبنی معلوم ہوتا ہے۔ جعفر علی زٹلی، سودا انشاء اور مصحفی نے کسی نہ کسی سطحی پہلو کو پیش نظر رکھا اور ادبی ظرافت کو تصنع اور صرف فن کی حیثیت دی۔ سودا کے قصیدے شہر آشوب میں البتہ حقائق پر روشنی ڈالی گئی ہے مقصد کے اعتبار سے نظیر اکبر آبادی کے کلام میں عمل و حرکت کا ایک جذبہ پایا جاتا ہے اور یہ کہا جاسکتا ہے کہ اردو ظریفانہ شاعری میں واقعیت نگاری کی پہلی کرن نظیر کے کلام سے پھوٹتی ہے اور نظیر کی ظرافت سے اردو شاعری میں پہلی مرتبہ فرائڈ (Freud) کے اس نظریے کی اشاعت کا پتہ چلا کہ ظرافت نفسی توانائیوں کی حفاظت اور کفایت کے ساتھ اُن کے اظہار کا نام ہے۔ —————— ورنہ اس نظریے کو غلط ثابت کرنے کے لئے انسان کی ظریفانہ شاعری موجود ہے۔ جس پر اسپنسر کا یہ مقولہ صادق آتا ہے کہ ظرافت زائد توانائی کی پیداوار ہے۔

نظیر اکبر آبادی نے حقیقت نگاری کا سنگِ بنیاد رکھا۔ اس کے بعد جن شاعروں نے اس صنف میں طبع آزمائی کی اور کسی خاص مقصد کو اپنا نصب العین قرار دیا، اُن میں حالی اکبر الہ آبادی اور شبلی نعمانی قابلِ ذکر ہیں۔ اس طریقے سے گویا ہماری ظریفانہ شاعری ارتقائی منازل طے کرنے لگی لیکن بیچ بیچ میں سلسلے ٹوٹتے رہے۔ حالی، اکبر اور شبلی تینوں ہم عصر ہیں۔ اس لئے اُن کے کلام میں ایک ہی عہد کے مسائل پر تنقیدی نکات ملتے ہیں۔ حالی اور شبلی کی حیثیتیں ظرافت نگار شاعر کے علاوہ اور بھی ہیں۔ لیکن اکبر اردو ادب میں ظرافت کے مقام پر جمے ہوئے نظر آتے ہیں —————— اس لئے ان کی شاعری متنوع بھی ہے اور جامع بھی۔ ہم اکبر کے کلام کو بحیثیت مجموعی اردو ظریفانہ شاعری کا عروج تسلیم کرسکتے ہیں۔

اکبر الہ آبادی کے بعد اردو ظریفانہ شاعری میں کوئی خاص تغیر و تبدل نظر نہیں آتا۔ ریاض خیر آبادی نے بھی ظریفانہ شاعری کی۔ لیکن ان کا میدان شاعری جدا گانہ

ہے۔ مقبول حسین ظریف نے البتہ اس رنگ کو نبھانے کی کوشش کی اور بڑی حد تک کامیاب بھی ہوئے ہیں۔ اس پس منظر اور استدلال سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اردو ظریفانہ شاعری میں فنیت اور کمال کو زیادہ دخل ہے اور افادیت کا پہلو زندگی کے عالم گیر مسائل سے دور رہا۔

تاریخ ادب اردو کی عجب کیفیت یہ ہے کہ اس میں ادب نہ تو براہِ راست زندگی سے متاثر ہوا اور نہ براہِ راست ——— زندگی کو متاثر کرسکا۔ ہر بڑے آدمی کی قدرومنزلت اس کے عہد کے بعد ہوئی نظیر کی ظرافت نگاری اپنے عہد کے حالات پر کچھ اثر نہ ڈال سکی اس وقت کے معاشرے نے اس کی ظرافت پر کوئی توجہ نہ دی۔ بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ نظیر کی ظریفانہ شاعری کے چراغ کی روشنی ہماری آنکھوں پر اس وقت پڑی جب کہ حالات بدل گئے۔ اکبر الہ آبادی نظیر کے بعد پیدا ہوئے۔ ان کی شاعری اُن کے بعد میں تحقیق و تنقید کی روشنی میں دیکھی جانے لگی۔ لیکن نظیر ہنوز پس پردہ رہے حال حال میں نظیر کے ظریفانہ کمالات پر کچھ توجہ دی گئی۔ لیکن قطعی طور پر نہیں کہا جاسکتا کہ اکبر کی تنقیدی شاعری نے ہماری قومی غفلتوں کو دور کرنے میں کوئی عملی حصہ لیا ہے یا نظیر کی تیز شوخ نگاہی نے ہمیں ماضی سے درسِ عبرت لینے پر مائل کیا۔ اس لئے نظم کی حد تک ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ ہماری ظریفانہ شاعری ملک و قوم کے لئے بہت کم مفید ثابت ہوئی۔

اردو ادب کی ظریفانہ نثر میں خارجی اور داخلی دونوں عناصر کا ہلکا سا امتزاج نظر آتا ہے۔ غالب کے خطوط اور سجاد حسین و سرشار کی ناولوں میں ہمیں حقیقی ظرافت اور شوخی کے نمونے ملتے ہیں۔ لیکن جب اودھ پنچ کے اردو لکھنے والوں پر ہم غور کرتے ہیں تو پتہ چلتا ہے کہ بیسویں صدی کے آغاز سے پہلے ہی اردو ظریفانہ نثر عوام کے رجحانات پر اثر انداز ہونے لگی تھی۔ نواب آزاد، مولوی محفوظ علی اور سلطان حیدر جوش اردو کے قدیم ظرافت نگاروں میں سے ہیں۔ اُن کی تحریروں میں ہمیں تنقیدی نکات نظر آتے ہیں۔ اس سے یہ

نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ نظم کی بہ نسبت ہماری نثری ظرافت میں ابتدا سے اعلیٰ اثرات کام کر رہے تھے۔ اس میں شک نہیں کہ اردو کی ظریفانہ نثر اب بھی تہی دامن اور منزل نارسیدہ ہے۔ ناول جو ادب میں اس لحاظ سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں کہ وہ سراسر حیات انسانی کے عکاس ہوتے ہیں اردو میں ناپید ہیں۔ بالخصوص ظریفانہ ناول تو اردو میں پائے ہی نہیں جاتے۔ دوسری چیز تمثیل ہے۔ اس کی ادبی اہمیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا جب ہم مغربی ادب میں برنارڈ شا کے ڈراموں میں ظرافت کے اثرات پر غور کرتے ہیں اور اس کا مقابلہ اردو ادب سے کرتے ہیں تو اس کی تہی دامنی کا صحیح اندازہ ہوتا ہے۔ البتہ اردو میں ظریفانہ انداز کے اشعار اور مضامین بکثرت ہیں۔ جن کے متعلق بہ حیثیت مجموعی کہا جا سکتا ہے کہ ان میں اکثر و بیشتر تقلیدی ہیں نہ تصنع اولاً درد کی پیداوار۔ تاہم فرحت اللہ بیگ۔ رشید احمد صدیقی اور پطرس کے مضامین میں معیاری ادبی ظرافت کے عناصر پائے جاتے ہیں ان میں مزاح اور ظرافت کی شان بھی ہے۔ اور اپنی منزل متعین کرنے کا ایک جذبہ بھی پنہاں ہے۔ افسانوں میں سے عظیم بیگ چغتائی کے افسانے مثالاً پیش کئے جا سکتے ہیں۔ جن میں مصنف کا جذبۂ احساس، قوت مشاہدہ اور معاشرے کی اصلاح و ترقی کی آرزوئیں کارفرما ہیں قاضی عبدالغفار اور نیاز فتح پوری کی تحریروں میں ایک نصب العین پایا جاتا ہے اور ان کی منزلیں متعین معلوم ہوتی ہیں۔ دونوں کے انداز بیان میں نسبتاً طنز کا پہلو زیادہ نمایاں ہے۔ لیکن طنز جہاں تک ظرافت کا آلۂ کار ہو سکتا ہے، مزاح اور ظرافت کی جھلکیاں اُن میں نظر آتی ہیں۔ اُن کی تحریریں فرائڈ (Freud) کے بامقصد ظرافت کے نظریے کو پورا کرتی ہیں" لیلیٰ کے خطوط" ہمارے معاشرے کی داخلی کمزوریوں کو بے نقاب کرتے ہیں ہمدردانہ طنز کی اس سے عمدہ مثال اردو ادب میں نہیں ملتی۔ اس لئے ہم اُردو نثری ظرافت کو نظم پر ترجیح دیتے ہیں۔ یہ کہہ سکتے ہیں کہ اگر ظرافت میں نفسیاتی اصول اور زندگی کے اس کے تعلقات کو پیش نظر رکھ کر حقیقی ادبی ظرافت کو پیش کیا گیا تو اردو ادب میں ظرافت

کا کچھ سرمایہ ضرور پیدا ہو جائے گا۔

ہمارے ظریفانہ ادب نے سوسائٹی پر عمدہ تنقید بھی کی ہے لیکن افادیت کے نقطۂ نگاہ سے یہ تنقید ابھی تک اہل نظر کی توجہ کی محتاج ہے۔ سوسائٹی کے نقاد ادیبوں کی ظرافت نگاری نے ہمارے ماحول پر اب تک وہ راست اثر پیدا نہیں کیا جو ایڈیسن اسٹیل اور گولڈ اسمتھ کی ظرافت نے مغربی ادب پر کیا تھا اور اس کی بڑی وجہ میریڈتھ کا وہ خیال ہے جو کہ اس نے ظرافت نگار شاعروں اور ادیبوں کے ماحول کے متعلق ظاہر کیا ہے۔ میریڈتھ نے ادبی ظرافت کے لئے اس سوسائٹی کی ضرورت بتائی ہے جس کے افراد میں نہ صرف تہذیب اور شائستگی ہونا چاہئے بلکہ ان میں تلوّن مزاجی اور بخاری جذبات سے دور رہنے کی بھی قوت موجود ہونا چاہئے۔ افسوس ہے کہ ہماری سوسائٹی میں یہ خصوصیات پوری طور پر پیدا نہیں ہوئیں۔

اس لئے ہم اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ ہماری ادبی ظرافت باوجود اس کے کہ اس حصے میں اب زندگی سے فرار گریز اور تصنع کی خامیاں کم ہوتی جا رہی ہیں۔ اب بھی بے وقت کی راگنی معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ ہماری سوسائٹی کے کان ہنوز ادبی ظرافت کے مضمون اور کیف سے آشنا نہیں ہوئے۔ ذاتیات سے بحث، جذبۂ شہرت پسندی، جلب منفعت کا شوق۔ مصنف بننے کی خواہش حقیقی ادب کی تخلیق میں ہنوز خلل ہے ادھر ادب کے قدردانوں میں اعلیٰ تمدن و تہذیب اور شائستہ مذاق پیدا ہونا باقی ہے صحافت کی غرض مندیوں، تبصرہ نگاروں کے غیر محتاط ریویو سے ہمارے مصنفین کو کم درجے کی شہرت حاصل ہو جاتی ہے جس سے وقتی طور پر ہمارے نوخیز علمی معاشرے کے افراد متاثر ہو جاتے ہیں۔ ضرورت ہے کہ حتی الامکان ان حالات کو نقطۂ اعتدال اور ایک مرکز پر لایا جائے۔

یوسف ناظم ایم اے عثمانیہ

# دہلی کی لاہوری برادری

(گذشتہ سے پیوستہ)

**فیملی بجٹ**:۔ (اعلیٰ - متوسط، ادنیٰ کا ایک ایک نمونہ)

فیملی بجٹ جنگ سے پہلے کی آمد و خرچ کو سامنے رکھ کر بنائے گئے ہیں۔ جنگ کی وجہ سے جتنا خرچ بڑھا ہے، آمدنی اس تناسب سے نہیں بڑھی ہے۔ اس سے صرف کی مدات متاثر ہوئی ہیں، یا قرض بڑھ گیا ہے۔ بہر حال قبل جنگ کا فیملی بجٹ یہ ہے:۔

اعلیٰ (جس کنبے کی ماہوار آمدنی سات سو روپے ماہوار ہو اسے اعلیٰ شمار کیا گیا۔)

## کنبے کے افراد:۔

شوہر، بیوی، چار لڑکے، تین لڑکیاں، ایک بہو۔ کل دس افراد۔ پیشہ سادہ کاری ہے۔ ضمنی طور پر دوسرے کاریگروں سے کچھ مال جمع کرکے معمولی کمیشن پر فروخت کرنے کا کام بھی ہے۔ ایک لڑکا جس کی عمر ۱۲ سال کی ہے ابھی پڑھ رہا ہے۔ باقی تین بڑے لڑکے باپ کے ساتھ کام میں شریک ہیں۔ ان تینوں لڑکوں میں چھوٹے نے ساتویں درجے تک منجھلے نے آٹھویں درجے تک، بڑے نے میٹرک تک تعلیم پائی ہے۔ خاندان کے بڑے قدیم خیال اور وضع کے پابند ہیں۔ اولاد نئی تہذیب سے متاثر اور اسے اختیار کئے ہوئے ہے ———— یہ ایک مثالی گھر ہے۔ انفرادی ذوق اور حالات کے خفیف اختلاف کے ساتھ اتنی ہی آمدنی رکھنے والے کسی اور گھر میں خرچ کی مدات میں کہیں کہیں اختلاف ہوگا ———— کھانے کا معیار البتہ سب جگہ بلکہ ادنیٰ گھروں میں بلند ہے اور آمدنی کا بڑا حصہ اس میں صرف ہوتا ہے۔

## تفصیل اخراجات ماہانہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| کھانا | 150/- | نذر نیاز | × |
| کپڑا | 100/- | تہواروں کا خرچ | 15/- |
| مرمت مکان | 8/- | شادی غمی کی تقریبات | 5/- |
| روشنی و پانی | 20/- | علاج معالجہ | 30/- |
| تنخواہ ملازم | 20/- | شکار | 5/- |
| سنگار | 50/- | سینما | 5/- |
| زیور | × | ریڈیو | 5/- |
| مکان کا سامان | 50/- | پان، سگرٹ | 10/- |
| تعلیم | 30/- | شراب اور نشے | × |
| سواری | 20/- | کتب ورسائل | × |
| زکوٰۃ | × | اخبار | 4/- |
| خیرات | 30/- | تعمیر مسجد و مدرسہ | -/8/- |
| ٹیکس | زیر غور | کتب خانہ | × |
| دعوت، مہمان، دوست | 10/- | پیر پرستی | 5/- |
| حج، زیارت | × | علم دوستی | × |
| | | | 572/8/- |

## آمدنی کی تفصیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| کام کی اجرت | 500/- | کرایہ جائداد | 60/- |
| متفرق تجارتی منافع | 100/- | | 560/- |
| کمی جو جمع میں سے یا زیورات یا جائداد کی فروخت یا قرض سے پوری ہوتی ہے | | | 12/8/- |
| | | | 672/8/- |

متوسط : شوہر، بیوی، بچے کل ۶ افراد

ماہوار آمدنی 200/-

## تفصیل اخراجات ماہانہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| کھانا | 90/- | ملازم | × |
| کپڑا | 15/- | تقریبات شادی و غمی | 3/- |
| کرایہ مکان | 15/- | علاج، دوا | 1/- |
| زیور | × | شکار | × |
| مکان کا سامان | 3/- | سنیما | 7/- |
| تعلیم | 15/- | ناچ رنگ | × |
| سواری | 8/- | سگرٹ، پان | 7/- |
| خیرات | 10/- | نشے | × |
| زکوٰۃ | × | کتب و رسائل | /8/- |
| چندہ | 3/- | تعمیر مسجد | -/8/- |
| ٹیکس | × | پیر پرستی | × |
| مہمان، دوست نوازی | 6/- | علم دوستی | × |
| حج، زیارت | × | | 186/- |
| نذر، نیاز | × | | 20/- |
| تہوار | × | | 200/- |

ادنیٰ :- شوہر، بیوی، بچے کل ۵ افراد

آمدنی ساٹھ روپے ماہوار

## تفصیل اخراجات

| | | | |
|---|---|---|---|
| کھانا | 45/- | روشنی ، پانی ، سامان خانہ | |
| کپڑا | 5/- | حلال خور ، شادی بیاہ ، بیماری | 4/- |
| کرایہ مکان | 6/- | | 60/- |

## لاہوری برادری کی صناعانہ خصوصیات

شروع سے لاہوری برادری کے لوگ بہت سی قسم کی صنعتوں میں کام کرتے چلے آئے ہیں ، لیکن پہلے ہمیں یہ بتا دینا چاہئے کہ یہ ایک ہنر پیشہ جماعت ہے ۔ اور اس نے صنعت کی سادہ شکلوں کو عام ذریعۂ معاش کے طور پر کبھی اختیار نہیں کیا ۔ ہم ابتدار سے اس میں صنعت کی صرف اُن پیچ در پیچ شکلوں کی مہارت پاتے ہیں ۔ جو تمدنی ترقی کی پیداوار تھیں۔ وہ ہمیشہ اس صنعت سے کتراتے رہے جس میں وہ "عرضِ ہنر" کے لئے وسیع میدان نہ پائیں۔ ہم غور سے دیکھیں تو عجیب وغریب طور پر اس برادری کا رجحان معدنی اشیا کی صنعتوں کی طرف پاتے ہیں ، لیکن لاہوریوں نے جس معدنی صنعت کو لیا اُسے فن کی حیثیت دے دی ۔ مثلاً لوہار کا پیشہ لاہوری آدمی نے صرف روٹی کمانے کے ایک ذریعے کے طور پر اختیار نہیں کیا ، بلکہ صرف اس لئے کہ اس کا جی چاہتا ہے لوہے کے کام میں فنی نزاکت پیدا کی جائے ۔ چنانچہ بھدّی اور بے قطع چھُریوں کو اس نے مصورانہ حُسن سے سنوارا ، لوہے کی کیل کے معمولی سر کو اس نے کسی پھول کی شکل دے دی ۔ کواڑ کے قبضے کو اس نے ڈرائنگ کی کسی مناسب تراش پر ڈھالا ، یوں اس نے لوہے جیسی ضروری چیز کو تکلف کا رنگ دیا ۔ ہر چیز جو اُس نے بنائی اُسے ایک مصور کی ، ایک شاعر کی نگاہ سے دیکھا ، وہ ہر چیز میں موسیقی کا تناسب چاہتا ہے ۔ لاہوری صنّاع کا یہی موسیقی طلب جذبہ ہے جسے ہم تاج اور جامع مسجد کی شکل میں محسوس کرتے ہیں ۔

**لاہوریوں کی صنعتیں** لاہوریوں نے تعمیرات اور زیور سازی کے فن کی تکمیل کے لئے بہت سے ضمنی کام ہاتھ میں لئے اور ہر ایسے کام نے بعد میں مستقل حیثیت اختیار کر لی۔ ضمنی کاموں میں لوہے کا کام جس میں ٹھپّے سازی بھی شامل ہے۔ لکڑی کی خراد کا کام اور پیتل کا کام معمولی حرفے ہیں۔ لاہوریوں نے ان میں اپنی امتیازی شان قائم رکھی۔ لاہوریوں میں نعل بند اور سلوتری بھی تھے، آج بھی ہیں۔ یہ کام انھوں نے درباری تعلق سے شروع کئے اور ان میں استادی کا درجہ حاصل کیا۔

تعمیرات اور زیور سازی کے ضمن میں لاہوری مندرجہ ذیل صنعتوں میں ماہر تھے: پچّی کاری، منبّت کاری، مینا کاری، مرصع کاری یعنی سادہ کاری، مصوری، نقاشی، مُہرکنی۔ ان صنعتوں کی تشریح یہ ہے:۔

(۱) پچّی کاری اصل میں پرچین کاری ہے۔ پرچیں فارسی میں کیاری کی باڑھ کاٹنے کی قینچی کو کہتے ہیں۔ مضبوطی کے لئے کسی چیز میں لوہے کی میخ ٹھونکنے کو بھی پرچیں کہتے ہیں۔ تعمیرات کی اصطلاح میں پتھر سے پتھر کے پکّے جوڑ لگانے اور پتھر کے خالی کئے ہوئے حصّے میں ترشے ہوئے پتھر بٹھانے کے کام کو پرچین کاری کہتے ہیں جو بگڑ کر پچی کاری بن گیا ہے۔

(۲) مُنبّت کاری پتھر میں پھول پتّے اور حروف اُبھارنے کے کام کو کہتے ہیں۔

(۳) پتھر یا مٹّی اور چینے کے پکے ہوئے ٹکڑوں یا برتنوں پر کیمیاوی رنگ چڑھا کر آگ میں پکا کر پختہ کرنے کو مینا کاری کہتے ہیں۔ اس طرح زیوروں پر مختلف رنگ کا مینا کیا جاتا ہے۔

(۴) سنگ مرمر یا دوسرے اچھے پتھروں میں نفیس اور نازک جالی کاٹنے کے کام کو سادہ کاری کہتے ہیں۔ یہی کام سونے چاندی کے معمولی زیوروں پر کیا جائے تو وہ سادہ کاری ساخت کا زیور کہلاتا ہے۔

(۵) مصوری اور نقاشی میں لاہوری لوگ یہ اصطلاحی فرق کرتے ہیں کہ مصوری تو آدمی یا مناظر کی تصویر کشی کو کہتے ہیں اور نقاش اس مصور کو کہتے ہیں جو لکڑی یا دھات کی چیزوں پر اور خاص طور سے عمارتوں میں پکے روغنی رنگوں سے صرف پھول پتوں کی ڈرائنگ کرے۔ نقاشی کا سب سے اہم اور قابلِ ذکر حصّہ طلا کاری ہے۔ یعنی دیواروں یا دوسری چیزوں پر بنے ہوئے پھول پتوں پر اصلی سونا چڑھانا۔ یہ صنعت لاہوریوں کی نادر صنعتوں میں ہے اور ہندوستان میں اس کے ماہر کمیاب ہیں۔

**لاہوری برادری کی موجودہ صنعتیں** | لاہوری برادری میں اب تعمیرات کا کام بالکل ختم ہو گیا ہے اس لئے پچی کاری کا کام کہ وہ براہِ راست تعمیرات سے متعلق ہے، لاہوری لوگ اب نہیں کرتے۔ باقی وہ سب صنعتیں جن کا ذکر ابھی کیا گیا۔ جدید ترقیوں کے ساتھ لاہوریوں میں موجود ہیں مرصع کاری یعنی سادہ کاری کی صنعت، اب یہ لوگ نفیس جڑاؤ زیور کی شکل میں پیش کرتے ہیں۔ میناکاری کی صنعت سے زیوروں پر مختلف رنگوں کے خوب صورت نقش و نگار بنانے کا کام لیتے ہیں۔ منبت کاری کی جگہ اب چپائی کاری اور پرواز کے کام نے لے لی ہے۔ چپائی کاری (انگریزی ...) زیور یا ظروف میں اُبھرے ہوئے نقوش کے کام کو کہتے ہیں۔ چپائی اور پرداز کے حسین نمونے بڑے کام میں دیکھے جا سکتے ہیں۔ بڑا کام۔ سادہ کاری کا وہ حصّہ ہے جس میں چاندی سونے کے برتن، سنگار کی چیزیں، تخت چوکیاں، قلم، عصا اور شاہی ضرورت کی چیزیں بنتی ہیں۔

ان سب صنعتوں میں جن کا ذکر کیا جا چکا ہے۔ لاہوری برادری کے نامور کاری گروں کا مختصر تعارف ضمیمہ میں کرایا گیا ہے۔

**لاہوری برادری کی سب سے نمایاں صنعت، سادہ کاری** | لاہوری برادری کی سب سے نمایاں صنعت آج کل سادہ کاری ہے۔ یہاں تک کہ بعض لوگ اسے "سادہ کار برادری" کے نام سے پکارتے ہیں۔ ہم یہاں اس صنعت کا کچھ حال بیان کرتے ہیں:-

**لفظ سادہ کاری کی تحقیق** | زیور سونے کا ہو چاندی کا اس کی دو قسمیں ہوتی ہیں

(۱) سادہ (۲) جڑاؤ - لاہوری لوگ اس زیور کو جو سادہ ہو سناری زیور کہتے ہیں اور جس میں نگینے جڑے ہوں اور زیادہ نازک اور نفیس ہو اسے سادہ کاری زیور کہتے ہیں۔ سناری ساخت کا کام دو ایک لاہوری کاریگر بھی کرتے ہیں۔ لیکن زیور سازی کی یہ قسم سندھ کے کاریگروں سے مخصوص ہے سادہ کاری یعنی جڑاؤ زیور کا بنانا لاہور ... لوٹا حصہ ہے اور سادہ کاری ساخت کا زیور ہندوستان بھر میں پسند کیا جاتا ہے جڑاؤ زیور کے لئے سادہ کا لفظ ... بالکل الٹا ہے۔ لیکن کیا کیا جائے اہل زبان یوں ہی بولتے ہیں جڑاؤ زیور کی صنعت کے لئے مرصع کاری لفظ موجود ہے اور قدیم زمانے میں استعال ہوتا تھا۔ لیکن لفظ سادہ کاری بھی کچھ کم پرانا نہیں ہے۔ چنانچہ شاہجہانی عمارتوں کے سرکاری تذکرہ نویس ملا عبدالحمید لاہوری کی کتاب بادشاہ نامہ میں سادہ کار کا ذکر ہم دیکھتے ہیں۔ تاج محل کی تعمیر کے لئے صناعوں کی فراہمی کے سلسلے میں وہ لکھتا ہے :-

"گروہ گروہ مردم از سنگ تراش و سادہ کار و پرچین کر و منبت کار کہ از اطراف واکناف ممالک محروسہ فراہم آمدہ بودند، ہر کدام در صنعت خویش ید طولیٰ داشت"

اردو کتابوں میں ہم نے یہ لفظ دیکھنا چاہا۔ ہماری تلاش کا نتیجہ ابھی صرف یہ ہے کہ سب سے پہلی کتاب جس میں لفظ سادہ کار ملتا ہے، جان شیکسپیر کی "ہندوستانی انگلش ڈکشنری" ہے جو سنہ ۱۸۱۷ء میں یا کچھ پہلے مرتب ہوئی ہے وہ لکھتے ہیں :- سادہ کار A kind of gold smith

سب سے پہلی اردو لغت جو کسی ہندوستانی نے مرتب کی ہے مولوی اوحدالدین بلگرامی کی نفائس اللغات ہے جو سنہ ۱۲۵۳ھ میں لکھی گئی ہے۔ اس میں لفظ سادہ کار تو نہیں ملتا لیکن لفظ سادہ کے عجیب استعمال کی طرف اشارہ انھوں نے کیا ہے۔ "سادہ لغت فارسی است در اردوئے ہندی مستعمل خلاف منقش"

فیلن نے اپنی ڈکشنری ۱۸۷۹ء میں ذرا خلط مبحث کیا ہے۔ انھوں نے سادہ کار کے لئے لکھا ہے (A plain or fine worker in gold & silver) انھیں plain کا شبہ لفظ سادہ سے ہوا ہے۔

صاحب فرہنگ آصفیہ (سنہ ۱۸۸۸ء) سادہ کار کے ذکر میں لکھتے ہیں

... اور سبک کام بنانے والا سنار جو نہایت سُدھ نفیس اور پرداز کا کام بنائے
۔ ــــــ فرہنگ کے اس بیان سے لفظ سدھ کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے۔ ہندی میں
سُدھ کے معنی سیدھے، صاف پاک اور متوازن کے ہیں۔ اس سے قیاس ہوتا ہے
کہ سادہ کاری کی اصل سُدھ کاری ہو۔ یہی قیاس یوسف بخاری صاحب نے اپنے
مضمون دلّی کی سادہ کاری میں پیش کیا ہے۔ اُنھوں نے سُدھ کاری کے علاوہ لفظ
صد کاری بھی اس کی اصل سوچی ہے۔ کیونکہ سادہ کاری درحقیقت ... سے خود بہت
سی صنعتوں کے مجموعے کا نام ہے ــــــ لیکن یہ سب قیاس صحیح نہیں رہا۔ کیونکہ سادہ
کاری کا لفظ ہم خود شاہ جہاں کے عہد میں پاتے ہیں اور یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ لاہوری
لوگوں نے اس صنعت کے لئے جسے وہ اپنے ساتھ عراق سے لائے تھے۔ کوئی ہندی الاصل
لفظ اختیار کیا ہوگا۔ ان کے ہاں اس صنعت کے لئے ترصیع اور اس صنعت کے ماہر کے
لئے مرصع کار لفظ موجود تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ لفظ سادہ کار عراق اور ایران کے
صناعوں کی آویزش کی یادگار رہے جو عراق میں ہوئی یا ہندوستان پہنچ کر یا یہ لفظ
ایرانی شاعری نے مرصع کار کی ہنرمندی کو داد کے طور پر دیا ہے۔ حُسن اور شوخی ایک
جگہ جمع ہو تو ایرانی ادیب اُسے "سادہ پرکار" کہتا ہے ــــــ لاہوری کاریگر
کے ہاتھ کا بنا ہوا جڑاؤ زیور شوخی، رنگینی اور حسن کا مکمل نمونہ ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ
سادہ پرکاری سے زیادہ موزوں داد اس زیور کے لئے نہیں ہو سکتی اور زیور ساز
ضرور سادہ پرکار کہلانے کا مستحق ہے۔ کثرتِ استعمال سے پر ختم ہوگیا اور سادہ کار
رہ گیا۔ یہ بحث رہ جاتی ہے کہ مرصع کار جو اصل اصطلاح ہی کب ترک کی گئی اور سادہ کار
جو استعارہ ہے پیشے کے نام کے طور پر کیوں استعمال ہونے لگا۔ غالباً مرصع کاری
اور سادہ کاری خود عہد شاہ جہانی میں اور اس کے بعد بھی مترادف الفاظ کے طور پر
استعمال ہوتے رہے۔ لیکن زبان کا رجحان ہمیشہ آسانی کی طرف رہتا ہے۔ اس لئے

مرصع کاری راستے میں رہ گیا اور سادہ کاری جو اس سے نسبتاً آسان لفظ تھا زندہ رہا۔

**صنعت سادہ کاری کی مختلف منزلیں اور تشریح** زیور بیسیوں قسم کے اور مختلف نام کے ہوتے ہیں۔ لیکن سادہ کار لوگ ہر زیور کو تیاری کے دوران میں بلکہ مکمل ہونے پر بھی عام طور پر اپنی اصطلاح میں پرزہ کہتے ہیں۔ ہر پرزہ بازار میں جانے سے پہلے تیاری کی بہت سی منزلوں سے گذرتا ہے۔ ہم بُندے کی مثال لیتے ہیں۔

**ڈول** نقش گر، زیادہ مہذب لفظوں میں، ڈزائنر نے پنسل سے اس کا نقشہ کاغذ پر بنایا۔ کاریگر نے یہ نمونہ خود پسند کر لیا ہوگا یا گاہک سے پسند کرالیا تو ڈزائنر نے وہ کاغذ تانبے کی چادر کے ٹکڑے پر چپکاکر لوہے کی باریک چھینی اور ہتھوڑے کی مدد سے نمونے کے نقوش کھود دیے۔ اس کھودنے کو ڈول چھیننا کہتے ہیں۔ یہ بنیادی چیز یعنی نمونہ تیار ہو گیا جس پر بندہ بنایا جائے گا۔ سادہ کار اپنی اصطلاح میں تانبے کے اس نمونے کو ڈول کہتے ہیں۔ ڈزائنر اپنے کام کا خصوصی ماہر ہے۔ لیکن سادہ کار اگر چاہے تو ڈزائنر کی مدد کی اُسے ضرورت نہیں۔ وہ خود پنسل سے کسی نمونے کا نقش کاغذ پر بناکر اُسے تانبے کی اور زیادہ آسانی اس میں ہے کہ سیسے کی چادر کے ٹکڑے پر کھود دے، سادہ کار اگر زیادہ مشاق ہے تو پنسل کا غذ کے نمونے کا سہارا لئے بغیر وہ کوئی نقشہ تانبے یا سیسے پر بلکہ چاہے تو براہ راست اصل چیز یعنی سونے یا چاندی کی چادر پر چھیت دے گا۔ ورنہ سیسے کی ڈول پر چاندی یا سونا گلاکر ڈھلائی کے مشہور طریقے کے مطابق پرزہ ڈھال لے گا۔

**وسیع پیمانے پر تیاری** مندرجہ بالا ڈول کا طریقہ اسی وقت اچھا ہے۔ جب صرف دو ایک پرزے بنانے ہوں۔ لیکن اگر کھیپ کی کھیپ مال تیار کرنا ہے تو ڈھلائی کا طریقہ طویل اور تکلیف دہ ہے۔ سادہ کار اب ڈزائنر سے ڈول نہیں بلکہ صرف کاغذ پر نقش بنواکر ٹھپے ساز کو دے گا کہ وہ اس پر فولاد کا ایک ٹھپہ بنا دے۔ اس ٹھپے پر چاندی یا سونے کی پتلی چادر کے ٹکڑے ٹھونک کر بکثرت بندوں کے لئے زمین تیار کر لی جائے گی —— اور

بہت ترقی یافتہ کاری گر جو مال کو اور بھی سستا اور جلد اور زیادہ بنانا چاہتا ہے، ٹھپے کے بجائے کٹنگ ڈائی تیار کرائے گا۔ اور دستی پنچنگ پریس میں ڈائی باندھ کر چاندی یا سونے کی چادر میں سے ہزاروں پیبے کٹوائے گا ڈائی ساتھ ہی ساتھ مطلوبہ جالی بھی کاٹ دیتی ہے اور نگینوں کے لئے سوراخ بھی کاٹ دیتی ہے —— پرزے کی تیاری کے ان تینوں طریقوں کو مثال میں یوں سمجھئے کہ ڈول والا طریقہ تو قلمی نسخہ ہے، ٹھپے والا طریقہ پتھر کے چھاپے کی کتاب ہے اور ڈائی کا طریق کار بلاک کی چھپی ہوئی کتاب ہے۔

مشینی ساخت کے زیور اور ہاتھ کے بنے ہوئے زیور کا فرق

یہاں یہ نکتہ واضح کرنا ضروری ہے کہ ڈول والا پرزہ زیادہ دام پاتا ہے اور فن کے قدردان ٹھپے کی اور ڈائی کی چیز سے نفرت کرتے ہیں۔ کیونکہ وہ چیز بازار میں ہر ایک کے پاس مل جاتی ہے۔ اور ہر کوئی اُسے خرید کر پہن سکتا ہے۔ اس لئے مشینی ساخت کا زیور باوجود یکسانیت نزاکت اور حسن کے بہت کم دام پاتا ہے۔ زیور کا استعمال آرائش سے بھی زیادہ تفاخر کے اظہار کی چیز ہے اور آسانی سے قابلِ حصول چیز میں شیخی اور نمود کا موقع کہاں؟ اس لئے سادہ کاری کے باکمال استاد وسیع پیمانے کی تیاری کی طرف توجہ نہیں کرتے اور مشین کے استعمال کو فن کی توہین سمجھتے ہیں۔

بندھائی اور کھلائی

ڈول پر جب پرزہ ڈھل چکتا ہے تو اس پر پھول پتّوں اور دیگر نقوش کے بہت ہی دھندلے نشان ہوتے ہیں اور وہ سوراخ جن میں تیاری پر مختلف ناپ اور رنگ کے نگینے جڑے جانے والے ہیں کچھ یوں ہی سے نمایاں ہوتے ہیں۔ پہلے ان سوراخوں کو جن میں نگینے جڑے جائیں گے واربار نہیں، بلکہ پرزے کے دَل کی نصف موٹائی تک باریک برمے سے گہرا کر دیا جاتا ہے۔ اس کام کو سوراخ گہرانا کہتے ہیں۔ اب پرزے کی کئی مناسب جگہوں پر وار پار سوراخ کرلئے جاتے ہیں اور ان سوراخوں میں باریک آری کے فنر (Fret Saw) ڈال کر پھول، بیل، پتے، جالیاں غرض جو نقوش

ہوں وہ کھول اور کاٹ لئے جاتے ہیں۔ پہلے یہ کام باریک ولائتی آری کے بجائے بہت پتلے سوہن سے کیا جاتا ہے۔ اس بے حد پتلے سوہن کو تیرکا کہتے ہیں۔ تیرکا اب صرف سوراخ بڑھانے اور گھلائی کی اندرونی صفائی میں کام آتا ہے۔ غرض اس جالی کی کٹائی اور پھول پتی کے کاٹنے کو گھلائی اور بندھائی کہتے ہیں اس کے بعد تیرکوں اور باریک سوہنوں کی مدد سے پرزے کی سطح اور جالی اور کٹاؤ کے اندرونی حصوں کو صاف کر لیا جاتا ہے اسے سوہن کاری کہتے ہیں۔

**جلا** اب یہ پرزہ جلاکار پالش والے کے پاس جاتا ہے۔ یہ پرزے کے سوراخوں اور جالیوں میں سوتی ڈورے ڈال کر گیرو اور دوسرے مسالوں کی مدد سے پرزے کی سطح اور اندرونی کناروں کو مانجھ کر خوب صاف کر دیتا ہے اس سے پرزے پر آب آ جاتی ہے۔

**ملمع اور مینا** اب اگر پرزہ چاندی کا ہے اور سجاوٹ کی مصلحت کے لئے ملمع ضروری ہے تو پرزے کو ملمع ساز کے یہاں بھیج دیا جاتا ہے اور پرزہ اگر سونے کا ہے اور گاہک کی فرمائش مینے کی ہے تو پرزے کے مناسب حصوں پر رنگ کی ہدایت کے ساتھ اسے میناکار کے ہاں بھیج دیا جاتا ہے۔ واضح رہے کہ جڑاؤ پرزوں پر مینا بہت کم دیکھنے میں آتا ہے۔ مینا نگینوں کے بغیر اکیلا ہی اچھا معلوم ہوتا ہے۔ البتہ نگینہ جڑے ہوئے پرزے میں کاری گر کسی خالی جگہ مینا کو حسن افزائی کا ذریعہ سمجھے تو مینا کرا لیتا ہے —— ملمع کا بیٹری کا طریقہ جب تک رائج نہ تھا۔ سونے کے ورق چڑھانے کا طریقہ تھا اب بیٹری کے ذریعے ملمع ہوتا ہے۔ میناکاری میں پہلے دیسی رنگ اور دوسرے کیمیاوی اجزا سے کام لیتے تھے اب ولائتی تیار مینا مختلف رنگوں میں آتا ہے۔ یہ شیشے کی قسم کا پگھلنے والا مرکب سمجھئے۔ مینا کار مینے کو کھرل میں پانی کی مدد سے بہت باریک پیس لیتا ہے اور لوہے کے قلم سے پرزے کی خالی جگہوں یا نقوشِ مقررہ میں محلول مینا بھر کر مینے کی خاص بھٹی میں رکھ کر مناسب وقت

تک پٹتا ہے تاؤ میں اس کا خیال رکھا جاتا ہے کہ پرزہ نہ گل جائے۔

**چھلائی** | پرزہ ملمع کار یا مینا کار کے ہاں سے واپس آگیا۔ اب اُسے لکڑی کے دستے پر جسے منڈی کہتے ہیں لاکھ کی مدد سے جمالیتے ہیں اور لوہے کی ایک چھوٹی سی دھار دار قلم سے جسے بُولی کہتے ہیں پرزے کے پھول کے کناروں، ڈنڈیوں، جالی کی کروٹوں وغیرہ کو چھیلتے ہیں۔ جس طرح لکڑی کو رندے سے چھیلنے میں چھیلن اُترتی ہے۔ اسی طرح پرزے پر سے سونے یا چاندی کی چھیلن اُترتی ہے۔ اس طرح پرزے میں چمک دمک اور خوب صورتی بڑھ جاتی ہے۔ چھلائی کا کام نہایت اہم ہے۔ اس کام کے خصوصی ماہر بھی ہوتے ہیں جو چھلیتے کہلاتے ہیں۔ کاریگر اگر چاہے تو اپنا پرزہ خود چھیلنے کی بجائے چھلیتے سے چھلوا سکتا ہے۔

**جڑائی** | چھلائی ہو چکی اور پرزہ ابھی تک لاکھ کی مدد سے منڈی پر مضبوط جما ہوا ہے اب نگینے جڑنے کا نمبر آتا ہے۔ معمولی یا چاندی کے پُرزے پر کاریگر اکثر اپنی مرضی سے معمولی داموں کے نقلی نگینے یا موتی جڑ دیتا ہے۔ بڑھیا یا سونے کے پرزوں پر قیمتی پتھر جڑے جاتے ہیں جو گاہک یا دوکاندار دیتا ہے۔ پرزے کی مناسبت سے پتھروں کا سائز اور رنگ انتخاب کر لیا جاتا ہے۔ پتھر کا انتخاب ذوق اور حیثیت کے مطابق ہی ہوتا ہے۔ پتھر دو ڈھائی روپے رتی سے لے کر ہزار روپے تک ہو سکتا ہے۔ پکھراج، نیلم مانک، پنا، یاقوت، زمرد، لاجورد، اوپل، شجری، عقیق، یشب، مرجان، دہنہ فرنگ، ہیرا، اور بہت سی قسموں اور خاندان کے پتھر ہیں۔ جن کی قیمتیں، سائز، وزن رنگ، ساخت، پانی یعنی اندرونی روشنی کی صفائی کے اعتبار سے مقرر ہوتی ہیں۔ غرض پتھر جڑ دیا جاتا ہے۔ چاندی کے سستے کام میں کہیں کہیں ولائتی سلیوشن سے نگینہ چپکا دیا جاتا ہے لیکن یہ طریقہ عیب میں داخل ہے اور کاریگر کو بدنام کر سکتا ہے۔ نگینے کی جڑائی بلی کی مدد سے ہوتی ہے۔ یعنی تیز دھار دار فولادی قلم سے سوراخ کے کنارے کو ذرا سا کاٹ

کر ابھارتے ہیں اور نگینہ سوراخ میں بٹھا کر یہ ذرا سا کڑا ہوا کنارا نگینے کے کنارے پر جا دیتے ہیں اور اس طرح نگینہ اپنی جگہ جم جاتا ہے۔ پرزہ اب تیار ہے اُسے سنباڑی پر سے اُکھاڑ کر لاکھ الگ کر دی جاتی ہے اور اب ایک بار اُسے ریٹھے کے پانی میں برش سے رگڑ کر دھوتے اور کپڑے سے پونچھ کر خشک کر لیتے ہیں۔ اس آخری عمل کو اُجال اور نکھار کہتے ہیں —— اس کے بعد پرزہ اس روپ میں ہوتا ہے جسے دیکھ کر کسی نے بے اختیار مگر بجا طور پر کہا ہوگا "سادہ پرکاری!"

چپائی اور پرداز | پرزہ قدرتی حسن سے مکمل ہو چکا ہے، لیکن پرکاری و شوخی میں ابھی ترقی کی گنجائش ہے، یہ گنجائش چپائی اور پرداز سے پوری ہوتی ہے۔ پرزے کے لئے چپائی اور پرداز کاجل اور سُرخی کا سا مرتبہ رکھتی ہے۔ چپائی، منبت کاری کے لئے ہندی لفظ ہے۔ چاندی سونے کے زیوروں اور برتنوں پر اُبھرے ہوئے نقش و نگار بنانے کو چپائی کاری کہتے ہیں۔ چپائی صرف پرزے کے خالی ٹکڑوں پر نقش و نگار میں نہیں بلکہ مستقل حصّوں میں کام آتی ہے۔ وہ حصّے جہاں کھُلائی، جڑائی کا کام نہ ہو سکے یا ناموزوں رہے وہاں چپائی کے اُبھرے ہوئے پھول پتے بہار دیتے ہیں۔ مثلاً انگوٹھی میں نگینے کے حصّے کو چھوڑ کر دونوں طرف جو جگہ بچتی ہے۔ اس میں جالی کھولی جا سکتی ہے۔ لیکن چپائی کا کوئی ابھرا ہوا پھول اس جگہ بہت بھلا معلوم ہوتا ہے۔ چپائی کی صنعت پہلے بالکل ضمنی تھی، لیکن ولایت میں یہ کام بہت زیادہ عمدہ ہوتا ہے۔ وہاں کے نمونوں سے لاہوری برادری متاثر ہوئی اور اس شاخ میں اب زیادہ ترقی ہو گئی۔ یہ صنعت چونکہ ولائتی کام سے بہت ترقی پذیر ہوئی اس لئے چپائی کار اب اپنے آپ کو Engraver کہلانا پسند کرتا ہے —— پرداز بالکل حاشیے کی اور ضمنی چیز ہے۔ خوش نویس لوگ جیسے عبارت کے خلا کو کسی چھوٹی سی آرائش سے بھر دیتے ہیں یہی کام پرداز کا ہے۔ پرداز لوہے کے تیز باریک قلم سے آرائشی خطوط بنانے کو کہتے ہیں۔ زیور کے

پھول پتیوں میں جہاں کھلائی جڑائی نہ ہو۔ پتیوں پر رگیں اور ڈنڈیوں پر نشان بنا دیتے ہیں ـــــــ چپائی کار یا انگریوری پرداز کا کام بھی کر لیتے ہیں۔ پرزے پر چپائی یا پرداز کا کام جلاکاری کے درجے سے گذرنے کے بعد ہوتا ہے۔ لیکن وہاں چپائی اور پرداز کا کام نہیں کیا جا سکتا تھا، اس لئے یہاں لکھ دیا گیا ہے

زیور کی تیاری کے جتنے درجوں کا ذکر کیا گیا ہے۔ ہر صناع ان تیاری کی کتنی منزلوں میں سب پر حاوی نہیں ہوتا۔ لیکن شروع سے آخر تک صرف اپنے ہاتھ سادہ کار ماہر ہوتا ہے سے پرزہ تیار کرنے والے کاری گر بھی ہیں۔ عام طور پر کاری گر ڈول، ملمع، مینا، پالش جھلائی اور چپائی میں دوسرے کاری گروں سے مدد لیتا ہی جو اپنے کام کے خصوصی ماہر ہوتے ہیں۔ اس طرح وقت بچتا ہے اور پرزہ زیادہ اچھا تیار ہوتا ہے ـــــــ جو بات دلچسپ ہے کہ ماہر خصوصی یعنی وہ شخص جو ایک درجے کا مشاق ہو اور باقی درجوں میں معمولی ہو اپنے آپ کو سادہ کار کہتا ہے، جیسا کہ وہ ہے، لیکن ہم پیشہ لوگوں میں وہ اپنے خاص کام کے نام سے یاد کیا جاتا ہے مثلاً ملمع کار، میناکار، جلاکار، انگریور چھلیتا ـــــــ لیکن وہ کاری گر جو کھلائی، جڑائی کا خاص ماہر ہو اور باقی حصوں میں معمولی ہو ہم پیشہ لوگوں میں بھی سادہ کار کہلاتا ہے ـــــــ

(باقی آیندہ)

مختار احمد جامعی

# یہ احباب

یادش بخیر! وہ بھی کیا زمانہ تھا جب کہ میرے صرف دو چار ہی دوست اور دو چار ہی ملنے والے تھے ۔ لیکن خدا بھلا کرے اس ادبی ذوق اور علمی شوق کا کہ اس نے مجھے کہیں کا نہ رکھا اور میرے ملنے والوں اور جاننے والوں کی تعداد اتنی بڑھا دی کہ اگر آپ مبالغہ نہ سمجھیں تو میرا گھر سے نکلنا مشکل ہو گیا ہے ۔

اگرچہ پہلے پہل جب میرا حلقۂ احباب اتنا وسیع نہ تھا تو مجھے شدت سے اپنی پستی کا احساس ستاتا اور اس خیال سے بڑا دکھ ہوتا کہ میں بہت معمولی اور گمنام آدمی ہوں ۔ لیکن جیسے جیسے میرے ملنے والوں میں اضافہ ہوتا گیا اور یہ دائرہ وسیع سے وسیع تر ہوتا گیا تو میں اپنے آپ کو اپنے ہم جنسوں کے مقابلے نہایت سربلند اور خوش قسمت تصور کرنے لگا ۔ کاش! اس وقت مجھے اپنی اس نادانی کے عواقب کا تھوڑا بھی علم ہوجاتا اور آج مجھے گوشہ نشین ہو جانے ، جنگل کی طرف نکل جانے اور کبھی کبھی تو خودکشی کر لینے کے منصوبے نہ باندھنے پڑتے ۔

ہر چند کہ حلقۂ احباب کا وسیع ہونا فائدہ سے خالی نہیں ۔ اور بظاہر اس میں محض خوبیاں ہی خوبیاں ہیں ۔ مثلاً اگر آپ کے ملاقاتیوں میں کسی ٹاکیز کے قریب کی پولیس چوکی کا انسپکٹر نہ سہی ، کانسٹبل ہی ہے اور آپ بغیر لمپ کے پونے دس بجے سائیکل پر دوسرا شو دیکھنے جارہے ہیں تو یہ پولیس کانسٹبل آپ کا بڑا محسن ثابت ہوگا ورنہ بصورت دیگر آپ پکچر بھی نہیں دیکھ سکتے اور اگر آپ کے پاس اس وقت صرف دوسرے درجے کے ٹکٹ اور ایک پلیرس کی ڈبیہ ہی کے دام ہوں تو آپ سائیکل پر گھر بھی نہیں لوٹ سکتے ۔ یہی نہیں بلکہ دوسرے دن آپ کو دفتر میں غیر حاضر ہونے کے باوجود اپنی سائیکل حاصل کرنے کے لئے

نہ معلوم کتنا جرمانہ بھی ادا کرنا پڑے۔

اسی طرح اگر آپ کے اپنے حلقے کے پولیس انسپکٹر یا اپنے محلے کی سمت کے پولیس کانسٹبل سے صاحب سلامت ہے تو پھر آپ اپنے محلے کے شیر ہیں۔ مطلق العنان بادشاہ ہیں۔ جو چاہے کیجئے کوئی دم نہیں مار سکتا۔ رات بھر ریڈیو کی گھڑ گھڑ اور رت جگے کی گڑبڑ سے ہمسایوں کی نیند چین حرام کر دیجئے۔ کیا مجال جو کوئی آپ کا کچھ بگاڑ سکے۔

اور اگر اسی طرح آپ کی جان پہچان بلدیہ کے ناظم صاحب۔۔ نہ سہی کسی چپراسی صاحب ہی سے ہے تو اطمینان رکھئے آپ کو عمر بھر اپنی سائیکل کا نمبر خریدنا نہ پڑے گا۔

یا پھر آپ شاعر ہیں اور کسی مؤقر رسالے کے ایڈیٹر سے آپ کا یارانہ ہے تو پھر آپ بہت جلد اقطاعِ ملک میں شاعرِ مشرق اور شاعرِ اعظم کے عسیرالحصول القاب سے نہیں نہ سہی۔ لیکن حضرت اور مولانا، شاعرِ حیات اور شاعرِ فطرت، شاعرِ انقلاب اور شاعرِ ہند کے میدانِ جاپان قسم کے القاب سے تو مشہور ہو جائیں گے اور آپ کا شمار بھی پانچویں سواروں میں ہونے لگے گا۔

یا پھر آپ کی دو ایک طوائفوں سے آشنائی ہے (بُرا نہ مانئے میری نیت نیک ہی) تو گویا پھر آپ اپنے زمانے کے داغ ہیں۔ میرا مطلب ہے کہ ہر اچھی اور بُری محفل میں آپ کا کلام گایا جائے گا اور آپ خود گلی کوچوں میں ہوٹل کے لونڈوں اور تانگے والوں کو اپنا کلام گاتے سنیں گے۔

یا پھر آپ ادیب ہیں اور کسی ریڈیو اسٹیشن کے کنٹرولر، ڈپٹی کنٹرولر یا شعبۂ ادب کے سپرنٹنڈنٹ سے آپ کے خوش گوار تعلقات ہیں تو پھر کیا پوچھنا۔ آپ کی چاندی ہی چاندی ہے۔ آپ انشاء اللہ ڈرامے، فیچرس، مضامین، مباحثے، مکالمے اور جانے کیا کیا لکھتے لکھتے تھک جائیں گے اور سننے والے بھی آپ کو بار بار سنتے سنتے۔ لیکن گھبرائیے مت پروگرام بلیٹن کی ہر نیم ماہی اشاعت میں آپکا نام ضرور ہوگا۔

بہرحال اب میں کہاں تک مثالیں دوں، آپ خود ڈاکٹر، وکیل، تھیٹر کے منیجر، کتب فروش، ٹیکسی والے، تانگے والے اور محلّے کے غنڈے تک کے آگے "اگر" لگا دیجئے۔ میرا ذمہ اگر آپ کا اگر اکارت جائے۔

تو بس اسی نظریے کے تحت میں نے ہر مذہب، ملت ہر پیشہ اور ہر قماش کے آدمیوں سے راہ ورسم پیدا کی، جس کے نتیجے کے طور پر تھوڑے ہی عرصے میں قسم قسم کی داڑھیاں، وضع وضع کی مونچھیں۔ داڑھی، مونچھوں سے بے نیاز چہرے، ترکی ٹوپیاں، انگریزی ٹوپیاں گاندھی کیپ، جناح کیپ، دو پلیاں، طرّے، عمامے، پگڑیاں اور نہ جانے کیا کیا میرے گلے کا ہار ہو گئے۔

بات اگر آداب عرض، سلام علیکم، نمسکار، گڈ مارننگ اور مختلف قسم کی ہاتھ کی حرکتوں تک محدود رہے تو اس میں یقیناً کوئی قباحت نہیں۔ مثلاً آپ شام کے وقت شہر کی ٹھنڈی سڑک پر سیر کر رہے ہیں۔ کوئی آپ کو ہاتھ جوڑ کر نمسکار کہتا ہے۔ کسی کو آپ مسکراتے ہوئے آداب عرض ہے کہتے ہیں۔ کوئی آپ کو دیکھ کر دور ہی سے حیدرآبادی فرشی سلام کرتا ہے۔ کسی کو آپ صرف ہوا میں ہاتھ لہرا کر نازی سلام کرتے ہیں۔ غرض کسی کو آپ بڑی بے پروائی سے سلام کرتے اور کسی کا آپ بڑی رعونت اور ٹھسّے سے سلام لیتے ہوئے سڑک پر سے گذر رہے ہیں تو سڑک پر چلنے والوں میں مردوں پر بالعموم اور عورتوں پر بالخصوص بڑا مرعوب کن اثر پڑ سکتا ہے۔

لیکن بات اس سے آگے بڑھی کہ گئی۔ یعنی یہ آپ کے ملنے والے مجھے بھر کو رُک کر اگر آپ کی خیریت بھی پوچھ لیا کریں تو سمجھ لیجئے کہ آپ کی خیریت نہیں ہے۔ کیونکہ جہاں تک میرے تلخ تجربات کا تعلق ہے۔ یہ مان نہ مان میں تیرا مہمان قسم کے ملنے والے اکثر اس وقت جبکہ آپ کسی بیمار عزیز کی دوا لانے ہسپتال بھاگ رہے ہوں۔ ناشتہ جلدی تیار نہ ہونے کے باعث دیر سے تیز تیز دفتر جا رہے ہوں۔ دن بھر تنازع للبقا میں لگے

رہ کر شام کو تھکے ہارے گھر لوٹ رہے ہوں یا کسی گہری سوچ میں غرق گردن جھکا کے سڑک پر چل رہے ہوں۔ آپ سے ٹکراتے ہیں۔ آپ لاکھ کنی کترانا چاہیں لیکن وہ سند باد جہازی کے مرد تسمہ پا کی طرح اس وقت تک آپ کی گردن پر سوار رہتے ہیں جب تک کہ کوئی غیبی امداد آپ کو ان کے پنجے سے نجات دلا دے۔

محولہ بالا بیان کی تصدیق میں آیئے آپ سے بھی اپنے چند ملنے والوں کا تعارف کرا دوں کیا حرج ہے۔ آپ سے ملئے آپ میرے ایک دوست کے دوست ہیں۔ خیر سے شاعر ہیں۔ اور تمام اصناف سخن پر حاوی غزل، نظم، مثنوی، قصیدہ، رباعی قطعہ، مستزاد، مرثیہ، ترکیب بند، ترجیع بند، واسوخت، ریختی اور آج کل کے رواج کے مطابق معرا اور آزاد نظم بھی لکھتے ہیں۔ آپ کی ہر غزل کم از کم پچیس تیس شعر کی ہوتی ہے۔ اس سے اندازہ لگا لیجئے کہ نظم وغیرہ کتنے اشعار پر مشتمل ہوتی ہوگی۔ ایک "ادبی اکھاڑے" یعنی مشاعرے میں مجھ سے میرے دوست کے دوست نے آپ کو ملایا تھا۔ بس اس دن سے جب آپ کبھی اور جہاں کہیں مجھے مل جاتے ہیں۔ آداب بجا لاتا ہوں قبلہ کے بعد میری مزاج پرسی کر لیتے ہیں۔ پھر اس کے فوراً ہی بعد بغیر کسی تمہید کے بے تکلف فرماتے ہیں "آپ سے اس روز کے بعد سے نیاز ہی نہیں حاصل ہوا۔ کئی نظمیں اور غزلیں وغیرہ ہوئی ہیں لیکن افسوس کہ بیاض ساتھ نہیں ہے۔ البتہ رات دو تین قطعے ہوئے تھے جن کو ایک پرچے پر لکھ لیا تھا۔ دیکھئے دیکھتا ہوں وہ پرچہ بھی ہے یا نہیں" پھر جیبیں ٹٹول کر اور کئی میلے کچیلے کاغذ کے پرزے نکال کر مسرت سے "جی مل گیا" تو سنئے "عرض کیا ہے" کہہ کر گلا صاف کرتے ہیں۔ اب آپ ماحول سے بے نیاز۔ یہ نہیں دیکھتے کہ ہم کہاں کھڑے ہیں۔ کسی چوراہے پر یا کسی پیشاب خانے کی بغل میں اور آنکھیں بند کر کے ہلکے ترنم کے ساتھ اپنا کلام بلاغت نظام جو فردوس گوش کرنے لگتے ہیں تو دو تین قطعوں کے بعد دو تین غزلیں اور نظمیں بھی ختم ہو جاتی ہیں اور میں واہ واہ کرتے کرتے آہ آہ کر کے

کراہنے لگتا ہوں۔ لیکن آپ سُناتے ہی چلے جاتے ہیں اور میری طرف توجہ ہی نہیں فرماتے کہ مجھ پر کیا بیت رہی ہے۔

آپ جب کبھی نظر آجاتے ہیں میں سر پر پاؤں رکھ کر بھاگ جانا یا کسی گوشۂ عافیت میں چھپ جانا چاہتا ہوں، لیکن ہر بار بے قصور ہی پکڑا جاتا ہوں اور بہرحال "کچھ" شعر سننا ہی پڑتے ہیں۔

آپ سے ملیے        آپ بزعم خود بڑے اچھے آرٹسٹ ہیں۔ لیکن آپ اتنے ہی اچھے آرٹسٹ ہیں، جتنے ہمارے لیڈر۔ اچھے اور صحیح معنوں میں لیڈر ہوتے ہیں تاہم آپ کو مصوری کا خبط ہے اور اس میں شک نہیں کہ آپ صورت گری کر بھی لیتے ہیں اب یہ دوسری بات ہے کہ آپ جتنا نا چاہتے ہوں انسان اور وہ ماضی کی طرف دوڑ کر بن جائے بندر۔ آپ بنانا چاہیں مرد اور وہ "چلو ہٹو" کہہ کر ہو جائے عورت تو خیر اپنے میلان طبع کا لحاظ کرتے ہوئے آپ نے ایک پکچر اسٹال بھی کھول رکھا ہے اور آرٹ پرور نوجوانوں اور گشتہ کھائے ہوئے بڈھوں کے لئے پیرس وغیرہ کی ممنوعہ تصویریں بھی سپلائی کرتے ہیں۔

جانے وہ کون سی منحوس گھڑی تھی جب کہ آپ سے تعارف ہوا تھا۔ بس اب جب کبھی مجھ سے مڈبھیڑ ہو جاتی ہے یا تو مجھے دوکان پر گھسیٹ لے جاتے ہیں یا پھر چوک بازار ہر جگہ وہ تمام تصویریں دکھلانے تک نہیں مانتے جو اس وقت آپ پر لدی ہوتی ہیں۔

ایک روز میں باغ عامہ میں جھپٹے کے قریب سبزے کے فرش پر بیٹھا مناظر قدرت کی دلفریبیوں پر سر دھن رہا تھا کہ "آداب عرض ہے" کی گمبھیر آواز نے مجھے چونکا دیا میں نے سر اُٹھا کے دیکھا تو آپ کھڑے مسکرا رہے تھے۔ آپ کو تقریب ملاقات سے لیس یعنی تصویروں کا بستہ بغل میں دابے دیکھتے ہی میں سناٹے میں آگیا۔ بالکل اسی طرح جس طرح بکرا قصاب کو چھرے کے ساتھ دیکھ کر سہم جاتا ہے۔ میں نے ممیانے کے انداز میں

کہا" اخاہ! آپ، آداب عرض ہے، تشریف رکھئے" آپ بیٹھ گئے اور کچھ ادھر اُدھر کی باتوں کے بعد اپنا دفتر کھولا اور تصویروں کی نمائش شروع کردی۔ تین چار تصویروں کے بعد ایک قلمی تصویر جس میں ایک عورت کو بالکل عُریاں، انگڑائی لیتے ہوئے بنایا گیا تھا۔ آپ نے میرے سامنے کردی اور اس کے بعد گہر افشانی کرنے لگے کہ "یہ........"

کہ اتنے میں چند نوجوان لڑکیوں کی ایک ٹولی ہمارے سامنے سے گذری اور ہم سے دو ہی قدم آگے بڑھ کر ایک نے دوسری سے کہا" دیکھا ان مردوں کی بے حیائی کو کہ کس ڈھٹائی سے عورتوں کی ننگی تصویروں کو اس طرح منظر عام پر بیٹھے دیکھ دیکھ کر اپنے جنسی جذبات کو آسودہ کر رہے ہیں۔ تف ہے ایسی قوم پر جس میں ایسے نوجوان پیدا ہوتے ہوں" دوسری جو کچھ ظریف معلوم ہوتی تھی ہماری طرف شرارت بھری نگاہوں سے دیکھ کر بولی - ع

آہ بے چاروں کے اعصاب پر عورت ہی سوار

اور ساتھ ہی ایک فرمائشی قہقہہ پڑا۔ میرے مصور دوست کی حالت نہ پوچھئے۔ بے چارہ پیچ و تاب کھا کر رہ گیا۔ لیکن میرے لئے تو یہ ایک زرّیں موقع تھا پنڈ چھڑانے کا۔ میں نے اُٹھتے ہوئے کہا" ہاں صاحب اب رہنے دیجئے۔ ان تصویروں کو یہ موزوں جگہ نہیں ہے۔ پھر اب شام بھی ہوا چاہتی ہے"

آپ سے ملئے —————— آپ ہکلے ہیں اور ہکلے بھی اس پایہ کے کہ آپ کے ہکلے پن کے نشے کو بڑے بڑے ماہر ڈاکٹروں کی ان تھک کوششوں کی ترشی بھی نہ اتار سکی۔ بات کرتے ہیں تو آپ پر رحم آنے لگتا ہے گردن اکڑ جاتی ہے۔ منہ کھل جاتا ہے اور منہ سے تھوڑی دیر تک اگر جملہ الف سے شروع ہو رہا ہو تو "آ آ" اور بے سے شروع ہو رہا ہو تو "با با" کی آواز نکلتی ہے جیسے کسی کے حلق میں روئی پھنس گئی ہو اور وہ پانی مانگ رہا ہو۔ بیٹھے ہوئے رہے تو دونوں ہاتھ جھٹکنے لگتے ہیں اور کھڑے ہوئے رہے تو ایک پاؤں دوسرے پاؤں پر مارتے ہیں جس کی وجہ سے سارا جسم لرزنے لگتا ہے

اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مرگی کا دورہ پڑ رہا ہے۔ لیکن آپ اس معذوری کے باوجود بڑے باتونی واقع ہوئے ہیں اور تو اور آپ کو اس پر گانے کا بھی شوق ہے۔ اور واہ ری قدرت کہ جب گاتے ہیں تو بالکل نہیں ہکلاتے۔

آپ کے گانے کے شوق کا یہ عالم ہے کہ جب دیکھو گنگناتے رہتے ہیں اور کم از کم جب کبھی مجھ سے ملتے ہیں تو گانے ہی کے بارے میں بات چیت کرتے ہیں۔" آ آ آ ارے صاحب اب ہندوستان میں کلاسیکل موسیقی تو آخری سا سا سانسیں لے رہی ہے اور جو کچھ باقی بھی سو اس کو فلم کمپنیاں ت ت تباہ کر رہی ہیں۔ اور ہر بار تمہید کے طور پر کچھ دیر فنِ موسیقی پر گفتگو کرنے کے بعد حرفِ مطلب پر آتے ہیں۔ آج ہی میں نے ایک گانے کی ن ن ن نئی دھن بنائی ہے۔ بڑی پیاری۔ سنئے گا تو پھڑک جائیے گا۔ اجازت ہو تو دھی دھی دھیمے سروں میں پیش کردوں (واضح رہے کہ ہم سڑک پر چل رہے ہیں) تو سنئے آنا و ناؤ ناؤ آ..........

اچھا اب آپ سے ملئے ——— جیسا کہ آپ دیکھ رہے ہیں آپ بمشکل ۴½ ۴¾ فٹ کے مختصر سے پاکٹ ایڈیشن قسم کے آدمی ہیں۔ لیکن آپ کی ہمتیں کوہ ہمالیہ کی چوٹیوں سے بھی بلند اور خیالات بحر ہند سے بھی زیادہ وسیع ہیں۔ لیکن خدا بھلا کرے اس پست قامتی کا کہ آپ کسی کی نظروں میں نہیں بھرتے۔ جب آپ کسی مجمع کے سامنے تقریر کرنے اسٹیج پر تشریف لاتے ہیں تو اکثر غیر سنجیدہ لوگ ہنس پڑتے ہیں۔ ایک مرتبہ ایک من چلے نے جب آپ تقریر کرنے ایستادہ ہوئے تو پیچھے سے باواز بلند کہا "کھڑے ہو جائیے" لیکن پھر بھی آپ تقریر کرنے سے باز نہیں آتے۔ آپ کے اندر ان "تقریری جراثیم" نے اتنی خطرناک صورت اختیار کر لی ہے کہ آپ اسٹیج تو اسٹیج سڑک کے فٹ پاتھ پر بھی تقریر کرنے سے نہیں چوکتے۔ یعنی آپ سڑک پر بھی اپنے مخاطب سے اس انداز میں ہاتھ اٹھا اٹھا کر، مٹھیاں بھینچ بھینچ کر پینترے بدل بدل کر اور گلا پھاڑ پھاڑ کر گفتگو کرتے

ہیں کہ لوگ یکبارگی کسی          کے دھوکے میں آپ کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں لیکن جب آپ اول تول بکتے ہوئے ان کو قہر آلود نگاہوں سے گھورتے ہیں تو وہ مسکراتے ہوئے "معاف فرمائیے" کہہ کر چل دیتے ہیں۔

میں کسی عالم میں بھی آپ سے ملوں۔ جب تک "حالاتِ حاضرہ" پر تقریر نہیں کر لیتے مجھے جانے نہیں دیتے۔

ان مشتے نمونے از خروارے کے بعد عرض ہے کہ اگر آپ بھی "تعدد ازدواج" کی لذتوں کے مدنظر بُری طرح "کثیر الاحباب" ہوں اور آج "دوست روک" استعمال نہ کرنے کے باعث نالاں تو آئیے پھر آپ اور میں سر جوڑ کر روئیں۔ لیکن اگر بفضل خدا آپ کے ملنے والوں اور شناساؤں کی تعداد کم ہے تو زنہار اس کو نہ بڑھائیے۔ ورنہ یاد رکھئے پچھتائیے گا۔

(بہ اجازت نشر گاہ، حیدر آباد)

سلیمان اریب

# سجّاد حیدر یلدرم

**ہماخانم** سجاد حیدر یلدرم کا نام اردو ادب میں ایک بڑی حیثیت رکھتا ہے۔ مدتوں ان کے طرز نگارش کی تقلید کی گئی اور ان کی کتاب "خیالستان" کو پڑھا گیا اور سر دُھنا گیا۔

"ہماخانم" میر حجازی کے ایک فارسی ناول کا ترجمہ ہے۔ سجاد حیدر یلدرم کے قلم نے اس میں کچھ خوبیوں کا اضافہ کر دیا ہے۔ حجازی کے بانکپن اور یلدرم کی شوخی نے ہماخانم کو حیاتِ جاوید بخشی ہے۔ قیمت مجلد عہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خیالستان | ہے | جلال الدین خوارزم شاہ | عہ | حکایات و احتساسات | عہ |
| ثالث بالخیر | ۸ر | لیلیٰ مجنوں | ہر | جنگ و جدال | ۱۲ر |
| آسیب الفت | ۱۲ر | پرانا خواب | ۱۰ر | زہرہ | ۱۰ر |

پرانا خواب اور دیگر افسانے عہ

**ماہِ نو** ڈاکٹر رابندر ناتھ ٹیگور کے "شِشو" کا ترجمہ۔ از جناب حامد اللہ صاحب افسر میرٹھی ٹیگور فطرت انسانی کا باکمال مصور ہے۔ خصوصاً بچّوں کے حسیات اور ان کے خیالات کی جیسی سچی تصویریں اس نے کھینچی ہیں وہ کہیں اور نظر نہ آئیں گی۔ عہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| گیتان جلی | عہ | سیر الڑکین | عہ | خاموشِ حسن | عہ |
| کون کسی کا | عہ | پھول اور کلیاں | عہ | الجھن | عہ |
| کمودنی | عہ | جو کھیر والی | ہے | —— | |

## چند اور کتابیں

**وقارِ حیات**۔ نواب وقار الملک کی سوانح عمری۔ مصنفہ محمد اکرام اللہ خاں صاحب ندوی۔ صہ

**کارنامہ پہلوی**۔ رضا شاہ پہلوی کے حالاتِ زندگی اور مملکتِ ایران کی داستان۔ از سید محمد حسن صاحب بلگرامی۔ للعہ

**مناجات و نصائح**۔ خواجہ عبداللہ انصاری کا فارسی کلام جو جیبی سائز میں دو رنگ میں نہایت خوشنما چھپا ہے۔ عہ

مکتبہ جامعہ
دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی

# مطبوعاتِ جامعہ

مکتبہ جامعہ کی مندرجہ ذیل کتابوں کے نئے ایڈیشن شائع ہوئے ہیں
تاجرانِ کتب اور اربابِ ذوق طلب فرما سکتے ہیں۔

| کتاب | قیمت | کتاب | قیمت | کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| پردۂ غفلت | عہ | شریر لڑکا | ۶ر | نماز | ۴ر |
| انشاء کی تعلیم | عہ | تانبیل خاں | ۵ر | ماما بھی پڑھنے لگے | ۴ر |
| انتخاب میر | عہ | دنیا کے بسنے والے | ۱۰ر | غزلیں | ۴ر |
| ہمارے نبی | ۶ر | تاریخ ہند کی کہانیاں اول | ۷ر | تعلیماتِ قرآن مجید (اخلاق) | ۴ر |
| ارکان اسلام | ۴ر | ؍؍ ؍؍ دوم | ۸ر | پیارے خاں درزی | ۴ر |
| عقائد اسلام | ۴ر | ہندوستانی کی پہلی کتاب | ۸ر | بتن بڑھئی | ۴ر |
| نبیوں کے قصے | ۱۰ر | ادارہ تعلیم و ترقی کی کتابیں:- | | عمر فاروق | ۴ر |
| ہمارے رسول | ۱۰ر | صحابۂ کرام نمبر ۳ | ۴ر | عبدالرحمن راج | ۴ر |
| سرکار دو عالم | عہ | حالات قرآن مجید | ۴ر | گل بکاؤلی | ۴ر |
| خلفاء اربعہ | عہ | نصیب خاں حجام | ۴ر | قصہ چار درویش | ۴ر |
| رسول پاک | عہ | مہاتما گوتم بدھ | ۴ر | خط کتابت | ۴ر |
| مقناطیس کی کہانی | ۵ر | پہیلیاں | ۴ر | سمدھو حلوائی | ۴ر |
| ننھی مرغابی | ۵ر | رام کہانی اول | ۴ر | حفیظ خانساماں | ۴ر |
| چنو منو | ۵ر | ؍؍ ؍؍ دوم | ۴ر | میرا ننھا | ۴ر |
| دو بھائی | ۸ر | گلستاں | ۴ر | کعبہ شریف | ۴ر |

مکتبہ جامعہ
دہلی۔ نئی دہلی۔ لاہور۔ لکھنؤ۔ بمبئی ۳

# جامعہ

زیرِ ادارت :- پروفیسر محمد عاقل ایم - اے

| جلد ۴ - نمبر ۱ | بابت ماہ جولائی ۱۹۴۵ء | سالانہ چندہ عہ - فی پرچہ ۸ |
|---|---|---|

فہرست مضامین



پرنٹر پبلشر محمد مجیب صاحب بی اے (آکسن) محبوب المطابع برقی پریس دہلی

# جنگ کے بعد قیمتوں اور شرح مبادلہ کو کس سطح پر قائم کیا جائے؟

ہندوستان میں قیمتوں کی عام سطح، جنگ سے پہلے کے مقابلے میں، بہت زیادہ بڑھ
گئی ہے۔ اگر ۱۹۳۹ء کی قیمتوں کے اوسط کو سو مانا جائے تو اس کے مقابلے میں انجمن اقوام
کے اعداد کے مطابق ۱۹۴۳ء میں قیمتیں ۳۱۱ ہو گئی تھیں۔ اس کے بعد سے اعداد اشاریہ
برابر کمی کو ظاہر کر رہے ہیں۔ اگست ۱۹۴۴ء میں عدد اشاریہ ۳۰۲ ہو گیا تھا۔ اس کے بعد
غالباً اور زیادہ کمی ہوئی ہے اور اب اسے تقریباً تین سو سمجھنا چاہیے۔ لیکن اب بھی اکثر
دوسرے ملکوں کے مقابلے میں ہماری قیمتیں بہت زیادہ بڑھی ہوئی نظر آتی ہیں۔ امریکہ
کے مقابلے میں ہمارا عدد اشاریہ ۱۶۰ کے بقدر زیادہ ہے اور انگلستان کے مقابلے
میں ۱۳۰ کے بقدر۔ کیونکہ امریکہ کا عدد اشاریہ ۱۹۴۳ء کے لئے ۱۴۰ تھا اور
انگلستان کا ۱۷۰۔

قیمتوں کی اتنی بڑی تبدیلی نے جماعت کے اندر سخت ابتری پیدا کر دی ہے اور
اس کی وجہ سے دولت کی تقسیم کی نوعیت بہت بدل گئی ہے۔ کچھ لوگوں نے خوب
روپیہ کمایا ہے اور کچھ نانِ شبینہ کے محتاج ہو گئے ہیں۔ پچھلے دو سالوں میں تاجروں
اور ٹھیکیداروں نے خوب منافع کمایا ہے۔ مزدوروں کو بھی زیادہ اُجرتیں ملی ہیں اور
ان کی مانگ بہت زیادہ ہو گئی ہے۔ کاشتکار کو بھی اپنی پیداوار کی قیمت زیادہ ملی ہے
لیکن دوسری طرف ہزاروں آدمی فاقے سے مر رہے ہیں۔ اور اس سے زیادہ تعداد
فاقہ کی سرحد تک پہنچ گئی ہے۔ مختلف طبقوں کی حالت پہلے کے مقابلے میں کتنی بہتر
یا خراب ہو گئی ہے اس سوال کے جواب کی تفصیلات میں گئے بغیر یہ بات بالکل صاف ہے
کہ ۱۹۴۳ء کے بعد سے جب کہ قیمتیں اپنی انتہائی حدِ عروج تک پہنچ گئی تھیں دولت

کی تقسیم کی نوعیت بہت تبدیل ہوگئی ہے

بہرحال اب سوال یہ ہے کہ جنگ کے بعد کے سالوں میں ہندوستان میں، قیمتوں کو کس سطح پر قائم کیا جائے؟ کیا موجودہ ۳۰۰ کی سطح پر قائم کردیا جائے یا انھیں خاصا کم کیا جائے یا انھیں جنگ سے قبل جیسا کردیا جائے۔

اس سوال کا جواب دینے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جنگ کے زمانے میں قیمتوں کے بڑھنے کے جو اسباب ہیں ان کا تجزیہ کرلیا جائے۔

قیمتوں کے بڑھنے کی پہلی وجہ تو یہ ہے کہ متحدہ اقوام کی افواج کو رسد فراہم کرنے کا کام خصوصاً جاپان کے جنگ میں شامل ہونے کے بعد سے بہت کچھ ہندوستان ہی کو کرنا پڑا۔ یہاں سے اشیاء اور خدمات کی بڑی مقدار خریدی جاتی رہی اور اس کے دام روپے کی صورت میں ادا کئے جاتے رہے۔ ملک معظم کی حکومت نے سنہ ۱۹۳۹-۴۰ء تا سنہ ۱۹۴۴-۴۵ء میں تقریباً تیرہ ارب ۸۵ کروڑ روپیہ ہندوستان میں خرچ کیا اور اس خرچ کے لئے جتنے روپے کی ضرورت تھی وہ اس نے رزرو بنک کے ہاتھ اپنے اسٹرلنگ تمسکات فروخت کرکے نوٹوں کی صورت میں حاصل کیا۔ اور اس سے یہاں کے لوگوں کو اُن کے مال اور خدمتوں کی قیمت ادا کی۔ پھر اس کے علاوہ جنگ کے زمانے میں خود حکومت ہند کا خرچ بھی مدافعت اور دوسرے کاموں کے سلسلے میں بہت بڑھ گیا۔ اس خرچ کو کچھ تو زائد ٹیکس لگا کر پورا کیا گیا اور کچھ روپے قرض لے کر۔ حکومت ہند نے جو زائد خرچ سنہ ۱۹۳۹-۴۰ء تا سنہ ۱۹۴۴-۴۵ء میں جنگ کے غیر معمولی حالات کی وجہ سے کیا، وہ آٹھ ارب ۴۴ کروڑ روپیہ ہوتا ہے۔ گویا ان سالوں میں ہمارے مُلک میں ۲۲ ارب ۲۹ کروڑ روپے کے خرچ کا اضافہ ہوا۔ ظاہر ہے کہ اس کا بہت زیادہ اثر ہماری قیمتوں پر پڑا۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ ہمارے مُلک میں روپیہ کے اس خرچ کے اضافہ کے ساتھ

چیزوں کی تیاری میں اضافہ نہیں ہو سکا۔ اس میں کوئی شُبہ نہیں کہ مال کی تیاری میں کچھ اضافہ ضرور ہوا۔ لیکن یہ صرف غیر استعمالی چیزوں میں ہوا جس سے صارف کو کوئی سہارا نہیں ملا اور اس سے قیمتوں کے اس اضافہ میں کوئی رکاوٹ پیدا نہیں ہوئی جو ترقی یافتہ آمدنیوں کی زائد طلب کی وجہ سے رونما ہو رہا تھا۔ پھر جو استعمالی چیزیں ملک میں تیار کی جا رہی تھیں وہ بھی شہری آبادی کا حق چھین کر دفاعی کاموں میں استعمال کی جانے لگیں جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جو زائد آمدنیاں لوگوں کو مل رہی تھیں جب اُن سے بازار میں مال خریدنے کی کوشش کی جاتی تھی تو خریداروں کے باہمی مقابلے کی وجہ سے اُن کی قیمتیں بڑھ جاتی تھیں۔ اور پہلے کے مقابلے میں کم اشیاء لوگوں کو میسر آسکتی تھیں۔ اس کے علاوہ جنگ سے پہلے ہندوستان میں خاصی بڑی تعداد میں مصنوعہ چیزوں کو دوسرے ملکوں سے منگایا جاتا تھا لیکن جنگ کے زمانے میں درآمد بہت کم ہو گئی بلکہ اس کی جگہ خود ہندوستان سے مصنوعہ چیزیں باہر جانے لگیں جس سے استعمالی چیزوں کا ذخیرہ شہری آبادی کے لئے اور بھی کم ہو گیا۔ ان تمام اسباب کی وجہ سے زندگی کے تمام مصارف بڑھ گئے۔ لوگوں نے مہنگائی کے بھتے کے لئے کوشش کی۔ یہ مطالبہ منظور کیا گیا۔ لیکن یہ زائد آمدنی زندگی کے مصارف کو اور زیادہ بڑھانے کا موجب بن گئی۔

تیسری وجہ یہ ہے کہ نقل وحمل کی دشواریوں نے بھی قیمتوں کے اضافہ کی رفتار کو تیز کیا۔ کیونکہ مال کے نہ پہنچنے کی وجہ سے مقامی قلت رسد اور اعتبار میں کمی رونما ہوتی رہی جن کی وجہ سے مقامی قیمتیں چڑھ جاتی تھیں اور پھر ناگزیر طور پر سارے ملک کی قیمتوں کی سطح بلند ہو جاتی تھی۔ ہندوستان جیسے وسیع ملک کے لئے ریل، سڑک اور ساحل کے نقل وحمل کو معاشی نظام کا خون زندگی سمجھا جا سکتا ہے۔ لیکن چونکہ ملک کے اندر ریل گاڑیوں موٹروں اور ساحلی جہازوں میں اضافہ کرنا ممکن نہیں تھا اور نہ ہی معدنی تیل کی رسد فراہم ہو سکتی تھی۔ دوسری طرف فوج کے سامان اور فوجی آدمیوں کی منتقلی بہت بڑھ گئی تھی،

اس سے لازمی طور پر مقامی قلّتِ رسد اور قیمتوں کی سطح میں تیزی رونما ہوئی۔

زر کے اصول کا مطالعہ کرنے والوں نے اب اس بات کو تسلیم کرلیا ہے کہ قیمتوں کے تغیرات میں اعتبار و اعتماد کو بہت بڑا دخل ہوتا ہے۔ یہاں بہت سے ناموافق حالات جمع ہوگئے تھے۔ مثلاً جاپان کا جنگ میں شامل ہونا۔ ملک کو حملے کا خطرہ لاحق ہونا۔ جنگ کے شروع زمانے میں اتحادیوں کی ناکامیاں۔ مقامی طور پر اشیا کی قلت۔ حکومت کے بڑھتے ہوئے مصارف کی وجہ سے قیمتوں میں اضافہ کی توقع۔ یہ وہ [illegible] جنھوں نے لوگوں کے اعتماد کو زائل کردیا تھا اور تاجر اور خریدار دونوں بڑے پیمانے پر چیزوں کا ذخیرہ کرنا چاہتے تھے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ چور بازار وجود میں آگئے اور ان سب نے قیمتوں کے اضافہ کی رفتار کو بہت تیز کردیا۔

آخری وجہ یہ ہے کہ اس ملک میں معاشی کنٹرول اور افراطِ زر کی روک تھام کے لئے وہ طریقے اختیار نہیں کئے گئے جو دوسرے شریکِ جنگ ملکوں میں کئے گئے تھے ایسا کیوں نہیں کیا گیا، اس بحث میں پڑنا فضول ہے۔ اس کا کچھ سبب تو بلاشبہ یہ تھا کہ اس ملک میں جاپان کے جنگ میں شریک ہونے تک قیمتوں میں تیزی کے ساتھ اور بڑے پیمانے پر بڑھنے کا رجحان شروع نہیں ہوا تھا اور اس کا کچھ سبب یقیناً یہ بھی تھا کہ ملک کا رقبہ بہت وسیع ہے۔ کھیتی کا انتظام چھوٹے پیمانے پر اور ذاتی گذارے کے لئے کیا جاتا ہے اور کچھ یہ تھا کہ حکومت اور رعایا میں اشتراکِ عمل کی کمی پائی جاتی تھی۔ بہرحال تازہ ترین انتظامات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ رکاوٹیں ایسی نہیں تھیں جن پر قابو نہ پایا جاسکتا ہو۔ اس لئے کچھ الزام تو حکومت پر عائد کرنا ہی ہوگا کہ اس نے افراطِ زر کے خلاف معاشی کنٹرول کی وہ پالیسی اختیار نہیں کی جو اس نے بعد میں مئی ۱۹۴۳ء میں اختیار کی اور جس کے نتیجے کے طور پر بعد میں ہندوستانی قیمتوں میں اضافہ کا رجحان رک گیا ہے۔

غرض اس پوری بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ ہندوستان میں قیمتیں دوسرے ملکوں کے مقابلہ

میں بہت زیادہ ہیں اور یہ بات محض صنعتی اشیا ہی کے لئے مخصوص نہیں ہے بلکہ اناج کے لئے بھی صادق آتی ہے۔

موجودہ صورت حال کا خلاصہ یہ ہے :۔

(۱) ہندوستان کی سطح قیمت ۱۹۳۹ء کے مقابلے میں دو سو فی صد زیادہ ہے۔

(۲) زندگی کے مصارف میں اضافہ کا تخمینہ ۲۲۹ فی صد تک کیا گیا ہے۔

(۳) ہندوستان کے رزرو بنک میں شعبہ اجرائے نوٹ کے ذخیرے محفوظ میں ۸ ارب ۲ ۵ کروڑ روپیہ کے اسٹرلنگ تمسکات موجود ہیں۔ اور شعبہ ساہوکارہ کے ذخیرے محفوظ ہیں، ۳ ارب ۳ کروڑ کے گویا جنگ سے قبل کے مقابلے میں بصورت مجموعی دس ارب ۸۴ کروڑ روپے کے زاید اسٹرلنگ تمسکات ہندوستان کے رزرو بنک میں موجود ہیں۔

قیمتوں کے اضافہ کے اسباب کا تجزیہ کرنے کے بعد اب ہم اس سوال پر غور کریں گے جسے ہم نے مضمون کے شروع میں اُٹھایا تھا یعنی کیا قیمتوں کو ان کی موجودہ سطح پر قائم کردیا جائے یا انھیں تیزی کے ساتھ گراکر کم کردیا جائے۔

قیمتوں کو موجودہ سطح پر قائم کرنے کا جہاں تک تعلق ہے اس کی حمایت کرنا سخت غلطی اور ناانصافی ہوگی۔ اس کے وجوہ حسب ذیل ہیں۔ اول وجہ یہ ہے کہ جنگ کے زمانے میں ہندوستان کی قیمتوں میں جو اضافہ ہوا ہے وہ غیر معمولی اسباب کا نتیجہ ہے۔ اناج کی قیمت، جنگ سے قبل کے مقابلے میں آج تین گنا زیادہ ہے اور ۱۹۲۵ء تا ۱۹۲۸ء کے مقابلے میں بھی جو کسانوں کے لئے بہت اچھے سال تھے یہ قیمت بہت زیادہ ہے۔ زرعی مفاد کے نہایت سرگرم حامیوں کی طرف سے اس کی تائید میں صرف ایک دلیل پیش کی جاتی ہے کہ زراعت کی لاگتوں میں اور ان چیزوں کی قیمت میں جنھیں کسان بازار سے خریدتا ہے چونکہ بہت اضافہ ہوگیا ہے اس لئے زراعتی پیداوار کی قیمت بھی زیادہ رہنا چاہیے۔

لیکن جنگ کے ختم ہونے اور تجارت کے معمولی حالات میں واپس آجانے کے بعد استعمالی چیزوں کی قیمت لازمی طور پر کم ہوجائے گی اور ایک حد تک زراعت کی لاگتیں بھی ضرور کم ہوجائیں گی اس لئے اس دلیل کی اہمیت زائل ہوجاتی ہے۔ اس کے علاوہ جب اس بات پر غور کیا جاتا ہے کہ قیمتوں کو موجودہ سطح پر قائم رکھنے کی وجہ سے اصلاح و مرمت کے مصارف کس قدر بڑھ جائیں گے اور معاشی ترقی کے منصوبوں کو عملی جامہ پہنانا مالی اعتبار سے کس درجہ مشکل ہوجائے گی تو اس کی خرابی پوری طرح ظاہر ہوجاتی ہے۔ پھر قیمتوں میں موجودہ اضافہ چونکہ زیادہ تر افراطِ زر کی وجہ سے رونما ہوا ہے اس لئے آبادی کے مختلف طبقوں کی آمدنیوں اور مصارف میں مطابقت پیدا نہیں ہوسکی ہے۔ بعض طبقوں نے غیر معمولی فائدے حاصل کئے ہیں اور دوسرے طبقوں نے خصوصاً جن کی آمدنی مقرر ہے غیر معمولی نقصانات اور تکلیفیں برداشت کی ہیں۔ افراطِ زر کی وجہ سے قومی آمدنی کی جس طرح از سر نو تقسیم ہوئی ہے اسے ہرگز انصاف پر مبنی نہیں سمجھا جاسکتا اور اسے ارادتاً دائمی بنانا اور بھی ناانصافی ہوگی۔ آخر میں اس بات کی بھی کوئی ضمانت نہیں ہے کہ جنگ کے زمانے میں قیمتوں کا جو اضافہ ہوا ہے اور جس کے اسباب تفصیل کے ساتھ اوپر بیان کئے گئے ہیں وہ اس وقت بھی قائم رہے گا۔ جب جنگ کے ختم ہونے کے بعد یہ اسباب غائب ہوجائیں گے۔ خصوصاً جب متحدہ اقوام کے وہ فوجی مصارف جو وہ اس وقت ہندوستان میں کررہی ہیں ختم ہوجائیں گے اور باہر کا مال آزادی سے ہندوستان میں آسکے گا۔ اور اعتبار و اعتماد کو عام طور پر ترقی ہوجائے گی تو اس وقت از خود قیمتوں کی سطح کم ہوجائے گی۔ اگر ہم ان سب متوقع اسباب کو نظر انداز کرکے موجودہ حالات کو دائمی سمجھ لیں گے تو ہم بڑی سخت غلطی کا ارتکاب کریں گے۔ دوسرے ملکوں میں جہاں قیمتوں میں جنگ کے زمانے میں ہندوستان کے مقابلے میں کم اضافہ ہوا ہے۔ چاہے قیمتوں کا رجحان بڑھنے یا قائم رہنے کی طرف ہو لیکن ہندوستان میں

مزید زوال کی طرف مائل ہوگا۔ اس لئے ہمیں اپنی قیمتوں کو دائمی طور پر موجودہ سطح پر قائم رکھنے کی ہرگز کوئی کوشش نہیں کرنا چاہیے۔

اس کے بعد اب دوسرا سوال یہ ہے کہ کیا انھیں تیزی کے ساتھ گرنے دیا جائے اس میں کوئی شک نہیں کہ ہندوستان اور دوسرے ملکوں کی قیمتوں میں بہت فرق پایا جاتا ہے لیکن اگر اس فرق کو دور کرنے کے لیے ہندوستان کی قیمتوں کو تیزی سے گرنے دیا گیا تو جنگ کے زمانے میں جو صنعتیں شروع کی گئی ہیں اُن کا دیوالہ نکل جائے گا اور ملک میں بے روزگاری اور مزدوروں کے جھگڑے اور کساد بازاری شروع ہو جائے گی اور اس کا نقصان صرف صنعت تک ہی محدود نہیں رہے گا بلکہ زراعت بھی متاثر ہوگی اور بالواسطہ اور بلاواسطہ ملک کی ساری آبادی پریشانی میں مبتلا ہو جائے گی۔

اس لئے بہترین مشورہ یہ ہے کہ کوئی کام جلد بازی اور قطعی فیصلے کے ساتھ نہ کیا جائے بلکہ ملکی اور غیر ملکی حالات کا صبر اور سکون کے ساتھ مطالعہ کیا جائے اور انھیں از خود مستحکم بنیاد پر قائم ہونے کا موقع دیا جائے اور جب وہ طلب و رسد کی قوتوں کے ماتحت کسی دیرپا سطح پر قائم ہو جائیں تب قیمتوں کے استحکام کی پالیسی کو شروع کیا جائے۔

اس سلسلے میں ہندوستان کی شرح مبادلہ کا معاملہ بھی توجہ طلب ہے۔ جنگ کے زمانے میں ہماری شرح مبادلہ کو برابر ایک شلنگ چھ پنس پر قائم رکھا گیا ہے جس کی وجہ سے ہماری داخلی قیمتوں سے اس کا کوئی تعلق قائم نہیں رہ سکا ہے۔ دوسرے ملکوں کے مقابلے میں ہماری بڑھی ہوئی قیمتوں اور ہمارے زر کی قوت خرید کی کمی کا یہ تقاضا تھا کہ ہماری شرح مبادلہ کو ایک شلنگ چھ پنس سے گھٹا کر بہت کم کر دیا جاتا۔ دوسری طرف ہندوستان کے ریزرو بینک میں اسٹرلنگ تمسکات کا جو ذخیرہ تیزی کے ساتھ اکٹھا ہوتا جا رہا ہے اس نے بین الاقوامی منڈی میں ہمارے زر کی حیثیت کو بہت مضبوط بنا دیا

ہے۔ اسٹرلنگ تمسکات کا۔ یہ ذخیرہ اب اتنا ہو گیا ہے کہ گذشتہ پچاس سال میں ہمارا توازن تجارت جس قدر ناموافق رہا ہے اس سے بھی کئی گنا زیادہ ہے۔ یہ بات ایسی ہے جو ہماری شرح مبادلہ کو ایک شلنگ چھ پنس سے کہیں زیادہ بلند سطح پر قائم رکھ سکتی ہے۔ لیکن ہمارے لئے اس وقت اپنی شرح مبادلہ کو نہ بڑھانا مناسب ہوگا نہ کم کرنا۔ کم کرنا تو اس لئے مناسب نہ ہوگا کہ ہماری داخلی قیمتوں کا عروج دائمی معلوم نہیں ہوتا۔ دوسرے ہمارے پاس اسٹرلنگ تمسکات کا بڑا زبردست ذخیرہ موجود ہے جس کی قوت خرید کو خود کم کرنا حماقت ہوگی۔ شرح مبادلہ کو بڑھانا اس لئے مناسب نہیں ہے کہ ہمیں ابھی تک اس بات کا ٹھیک ٹھیک اندازہ نہیں ہے کہ جنگ کے بعد تعمیر نو اور منصوبہ بندی کے سلسلے میں ہمیں کس قدر مال باہر سے منگانا ہے۔ دوسرے ملکوں میں قیمتوں کے اضافہ کی مقدار کیا ہوگی اور ہمارے اسٹرلنگ تمسکات ہمیں کس طرح اور کتنی مدت کے دوران میں ادا کئے جائیں گے۔ اسی لئے جب تک ان تمام عوامل کا جو اس سلسلے میں اثر انداز ہو سکتے ہیں پوری طرح پتہ نہ چل جائے۔ مناسب یہی معلوم ہوتا ہے کہ موجودہ شرح مبادلہ کو نہ بدلا جائے۔ جب حالات دوسرے ملکوں اور خود اپنے ملک میں یک گونہ معمولی حالت پر آجائیں گے، تب اس کے بارے میں بھی آخری فیصلہ کرنا مناسب ہوگا۔

# ہندوستان کی موجودہ تعلیمی حالت اور سارجنٹ سکیم

سنہ ۱۹۴۱ء کی مردم شماری رپورٹ میں دکھلایا گیا تھا کہ ہندوستان کی ۳۹ کروڑ آبادی میں صرف پونے پانچ کروڑ ایک سادہ اور آسان خط لکھ پڑھ سکتے تھے۔ سنہ ۱۹۳۱ء میں یہ تعداد اس سے بھی کم یعنی صرف سوا دو کروڑ تھی۔ گویا دس سال کے عرصے میں خواندہ لوگوں میں سو فی صدی سے زیادہ اضافہ ہوا تھا۔ لیکن اس کے باوجود خواندہ لوگوں کی موجودہ تعداد کے معنی یہ تھے کہ پانچ سال سے اونچی عمر کے لوگوں میں صرف ساڑھے چودہ فی صدی خواندہ تھے۔

جب ان اعداد کو عورتوں اور مردوں پر تقسیم کر کے دیکھا گیا تو معلوم ہوا کہ پانچ سال سے زیادہ عمر کے مردوں میں تعلیم کا اوسط ۲۲½ فی صدی اور عورتوں میں ۸ر۵ فی صدی تھا۔

عورتوں اور مردوں کی خواندگی میں فرق کی ایک خاص وجہ یہ تھی کہ ابتدائی مدرسوں کے لئے پڑھانے والی عورتیں کافی تعداد میں نہ ملتی تھیں۔ دوسرے معاشرتی اور معاشی اسباب کی بنا پر بھی عورتوں کی تعلیمی ترقی سست تھی۔ لیکن ان سے بڑھ کر رکاوٹیں یہ تھیں کہ ایک تو آبادی کی اکثریت (یعنی ۸۰ فی صدی سے زیادہ) ایسے گاؤں میں رہتی تھی جن کی آبادی پانچ سو یا اس سے کم تھی۔ اس کے علاوہ کسانوں کا افلاس اور سرکاری آمدنی کی قلت بھی ترقی کی راہ میں حائل تھیں۔ ان تمام رکاوٹوں کے باوجود گذشتہ دس سالوں میں جو ترقی ہوئی، وہ بہت حوصلہ افزا ہے لیکن اگر آئندہ کے لئے ہندوستان کی تمام بالغ آبادی کو خواندہ بنانا ہے تو لازماً اس رفتار کو بہت زیادہ تیز کرنا پڑے گا۔

ہندوستان کے وسیع نظام تعلیم میں حسب ذیل درسگاہیں شامل ہیں۔ پندرہ

یونیورسٹیاں اپنے ۳۲۵ آرٹ اور سائنس کے کالجوں کے ساتھ۔ ۵۰۸ پیشہ ورانہ کالج، ۲ لاکھ ۳۳ ہزار ۳۶۴ فوقانیہ، وسطانیہ اور تحتانیہ اور ہر قسم کے مخصوص مدرسے ۱۹۴۱-۴۲ء میں ان ۲ لاکھ ۳۲ ہزار ۸۹۷ مجموعی تعلیمی اداروں میں ایک کروڑ ۷۵ لاکھ ۶۹ ہزار ۸۹۰ طلبہ (لڑکے اور لڑکیاں) تعلیم پا رہے تھے۔

یہ نظام تعلیم بہت زیادہ عظیم الشان ہے۔ لیکن ملک کی ضرورتیں اس سے بھی زیادہ بڑی ہیں۔ ہندوستان میں ۶ لاکھ ۵۰ ہزار سے زیادہ گاؤں پائے جاتے ہیں اور آبادی میں اضافہ ۵۰ لاکھ سالانہ کی رفتار سے ہو رہا ہے۔ ان حالات میں لازمی تعلیم کے جاری کرنے کا اختیار مجبوراً مقامی اداروں یعنی میونسپلٹیوں اور ڈسٹرکٹ بورڈوں کو جو سب منتخب کی ہوئی جماعتیں ہیں سپرد کرنا پڑا ہے یہی اپنی موجودہ مالی حالت اور سہولتوں کو دیکھنے کے بعد اس کا فیصلہ کرتی ہیں کہ لازمی تعلیم مناسب رہے گی یا نہیں۔ ۱۹۴۱ء میں چھ اور گیارہ سال کی درمیانی عمر کے بچوں کے لئے ۱۹۴ شہروں اور ۱۴ ہزار ۱۰۵ گاؤں میں جبریہ تعلیم رائج کی گئی تھی۔ ان علاقوں میں بھی جبریہ تعلیم صرف لڑکوں کے لئے رکھی گئی تھی۔ اگرچہ ملک کے بعض حصوں مثلاً احاطہ مدراس میں یہ اصول لڑکیوں پر بھی عائد کیا گیا تھا۔

۱۹۲۱ء سے یعنی جب سے ۱۹۱۹ء کے دستوری قانون کا نفاذ ہوا تعلیم پوری طور پر صوبائی حکومتوں کی نگرانی میں دے دی گئی ہے۔ برطانوی ہندوستان میں مرکزی اور صوبائی اختیارات کو صراحت کے ساتھ تقسیم کر دیا گیا ہے۔ ۱۹۳۷ء سے منتخب شدہ ہندوستانی وزراء جو صوبائی مقننہ کو جواب دہ ہوتے ہیں تعلیم کی دیہاتی مدرسوں سے لے کر یونیورسٹیوں تک نگرانی کر رہے ہیں۔ مرکزی حکومت کو تعلیم پر کوئی اختیار نہیں رہا ہے۔ وائسرائے کی عاملہ کے وزیر تعلیم کو صرف بعض چھوٹے وفاقی علاقوں (مثلاً دہلی کے دار السلطنت) کی تعلیم پر جو مرکزی حکومت کی راست نگرانی میں ہے، اختیار حاصل ہے اس کے علاوہ باقی تمام ہندوستان کی تعلیم کے بارے میں وزیر تعلیم اور اس کے ماہرانِ تعلیم

کا کام صرف مشورہ دینا ہے ایک مرکزی تعلیمی مشاورتی بورڈ کے ذریعے صوبوں نیز ریاستوں کے وزرائے تعلیم کے کام میں مشورہ دیا جاتا ہے اور اس میں یک جہتی پیدا کی جاتی ہے۔

ہر صوبے میں عوام کی منتخب کردہ کابینہ کا ایک رکن وزیر تعلیم ہوتا ہے اور تعلیمی انتظامات کے صدر مستقل کو جس کا کام وزیر تعلیم کو مشورہ دینا ہوتا ہے ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ ہندوستان کی ۹۰ فی صدی تعلیم گاہوں کی صوبائی حکومت نگرانی کرتی ہے جو تعلیم گاہیں حکومت سے اپنی اسناد تسلیم کرانا یا مالی امداد لینا چاہتی ہیں انھیں حکومت کی نگرانی کو قبول کرنا پڑتا ہے اور ان کا سرکاری انسپکٹر وقتاً فوقتاً جائزہ کرتے رہتے ہیں۔ اعلیٰ تعلیم کے معاملے میں ذمہ داری کچھ تو صوبائی حکومتوں کی ہوتی ہے اور کچھ خود یونیورسٹیوں کے حوالے کردی جاتی ہے۔ ادنیٰ تعلیم کے معاملے میں صوبائی حکومتیں، میونسپلٹیوں اور ڈسٹرکٹ بورڈوں کے ساتھ یا تو ذمہ داری میں شرکت کرتی ہیں یا اپنے اختیارات انھیں منتقل کردیتی ہیں۔

**مدرسے کا نظام** | تحتانیہ یا ابتدائی مدرسوں میں چھ سے دس سال تک کی عمر کے بچے تعلیم پاتے ہیں اور ان کا عام مقصد "خواندگی" کے معیار تک پہنچنا اور کام چلانے کے لائق حساب سیکھنا ہوتا ہے۔ لیکن پچھلے کچھ سالوں سے ابتدائی تعلیم کی بنیاد کو وسیع کرنے اور اسے طلباء کے ماحول سے براہِ راست متعلق کرنے کی مختلف کوششیں کی جا رہی ہیں ۱۹۳۷ء سے صوبائی حکومتیں اس مسئلے پر توجہ کررہی ہیں۔ ۱۹۳۸ء میں ایک رپورٹ شائع ہوئی جس نے ایک زیادہ عملی اور دلچسپ نصاب کو رائج کرنے کی سفارش کی۔ یہ بنیادی تعلیم کی اسکیم تھی جس میں کئی ان خیالات کو قبول کیا گیا تھا جنھیں مہاتما گاندھی نے پیش کیا تھا۔ بنیادی تعلیم کی اس اسکیم پر جنگ کے باوجود، دیسی ریاستوں کے علاوہ برطانوی ہند کے چار بڑے صوبوں یعنی بمبئی، سی پی، بہار اور یوپی میں تجربہ کیا جارہا ہے۔

وسطانیہ اسکولوں میں عموماً دس سے ۱۴ سال تک کی عمر کے بچوں کو تعلیم دی جاتی ہے

ان کے دو بڑے نمونے پائے جاتے ہیں۔ اگرچہ مقامی طور پر ان میں بہت سے اختلافات نظر آتے ہیں۔ اول "ورناکلر" مڈل اسکول جن میں انگریزی پڑھائی جاتی ہے لیکن ذریعہ تعلیم نہیں ہے۔ دوسرے "اینگلو ورناکلر" مڈل اسکول جو طالب علم کو پندرہ سال ختم کرنے کے بعد یونیورسٹی میں داخلے کے لئے تیار کرتے ہیں۔ اور جن میں اونچی جماعتوں میں بعض مضامین کی تعلیم کے لئے ذریعہ تعلیم انگریزی ہے۔

مدرسوں کی زیادہ تر تعداد ایسی ہے جس میں باقاعدہ طور پر مذہبی تعلیم نہیں دی جاتی۔ البتہ جن مدرسوں میں تمام یا اکثر طلبا کا ایک مذہب سے تعلق ہوتا ہے۔ وہاں کچھ گھنٹے اخلاقی تعلیم کے لئے مخصوص کر دے جاتے ہیں لیکن مذہب کی کوئی جداگانہ تعلیم نہیں دی جاتی۔ دینیات کی تعلیم کے لئے بھی کچھ مدرسے بعض ذاتیں اور فرقے مختلف طریقوں پر چلا رہے ہیں۔ لیکن یہ سرکاری نظام تعلیم سے باہر ہیں۔

تقریباً ۵ لاکھ طلبہ ایسی تعلیم گاہوں میں پڑھ رہے ہیں جنھیں حکومت تسلیم نہیں کرتی۔ یہ عام طور پر وہ مدرسے ہیں جنھیں خاص خاص ذاتوں یا فرقوں نے کھول رکھا ہے اور یہ عموماً مندروں اور مسجدوں سے متعلق ہوتے ہیں۔

ابتدائی اور یونیورسٹی کی درسگاہوں میں مخلوط تعلیم کو قبول کر لیا گیا ہے لیکن ان میں لڑکیوں کی تعداد بہت کم ہے۔ ان کے علاوہ ایسے مدرسے اور کالج بھی خاصی تعداد میں موجود ہیں جن میں صرف لڑکیوں کی تعلیم کا انتظام ہے۔ ان کی میزان ۱۹۴۰-۴۱ء میں حسب ذیل تھی:-

۲۶ ہزار ۴۲ ابتدائی مدرسے۔ ایک ہزار ۲۵۷ وسطانیہ مدرسے۔ ۲۹۷ فوقانیہ مدرسے۔ ۷۰۵ مخصوص مدرسے ۸ پیشہ ورانہ تعلیم کے اور ۵۴ عام تعلیم کے کالج۔ کل میزان ۲۸ ہزار ۵۵۴ تھی جس میں ۴۴ لاکھ ۲۲ ہزار طالبات زیر تعلیم تھیں۔

**یونیورسٹی کی تعلیم** | یونیورسٹی کی تعلیم کے لئے لڑکوں اور لڑکیوں کے کالجوں کی میزان

۱۰۱۲ ہوتی تھی، جس میں آرٹ اور سائنس اور پیشہ ورانہ تعلیم سب کے کالج شامل تھے۔ سنہ ۱۹۵۲ء میں ان میں ایک لاکھ باون ہزار ۸۶۲ طلبہ پڑھتے تھے۔ اس تعداد میں ۱۲ ہزار ۵۵۰ طالبات بھی شامل تھیں جو یا تو آرٹ یا میڈیسن یا مدرسی یا قانون کی سند کے لئے تیاری کرا رہی تھیں۔ ہندوستان کی یونیورسٹیاں۔ اگر ان میں سے بعض ممتاز اقامتی یونیورسٹیوں کو مستثنیٰ کر دیا جائے، عام طور پر الحاق کرنے والی یونیورسٹیاں ہیں۔ اور ان کو قریب قریب انگلستان کی لندن یونیورسٹی کے نمونے پر بنایا گیا ہے۔ ان کی اسناد کو آکسفورڈ کیمبرج لندن اور دوسری برطانوی اور یورپین یونیورسٹیاں اپنی اسناد کے برابر تسلیم کرتی ہیں۔ ان کے امتحانات عام طور پر سخت ہوتے ہیں اور ان کا معیار بھی بلند ہوتا ہے۔ ہندوستان کی ڈاکٹری اور تحقیقات کی سندوں کو بہت زیادہ عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔

**استادوں کی حالت** | نہایت قدیم زمانے سے ہندوستان میں عالموں کی عزت کا رواج چلا آرہا ہے اور گرو (استاد) کا درجہ بہت بلند و محترم سمجھا جاتا رہا ہے۔ لیکن استاد سے یہ توقع کی جاتی رہی ہے کہ وہ ولیوں اور مہاتماؤں جیسی سادہ زندگی بسر کرے۔ اس لئے اُسے مادی معاوضہ بہت کم دیا جاتا ہے۔ یہ روایت اب بھی استادوں خصوصاً ابتدائی مدرسے کے استادوں کی تنخواہ کی کمی کی صورت میں جاری ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ بہت کم گاؤں کے استاد ایسے ہیں جو اپنے کام کو ایک ضمنی کام سے زیادہ اہمیت دے سکتے ہیں۔

ابتدائی اور ثانوی مدرسوں میں استادوں کی مجموعی میزان ۵ لاکھ ۱۸ ہزار ۱۰ ہوتی تھی۔ اس میں سے صرف ۲ لاکھ دس ہزار ۶۹۴ تربیت یافتہ استاد تھے۔ ثانوی مدرسے کے استادوں کو تربیت دینے کے لئے ۴۶ مدرسے تھے۔ جن سے سالانہ صرف ۱۹ ہزار ۳۹۴ استاد تربیت پا کر نکلتے تھے۔ گریجوایٹ استادوں کی تربیت کے لئے ۵۰ ٹریننگ کالج تھے جن سے سالانہ ایک ہزار ۳۱۴ استاد تربیت پا کر نکلتے تھے۔

